# مودودی صاحب

## اور ان کی تحریرات کے متعلق چند اہم

# مضامین

لکھنے والے


شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مفتی اعظم پاکستان مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ

محدث عصر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری صاحب رحمۃ اللہ علیہ

مولانا مفتی رشید احمد صاحب اشرف المدارس، کراچی

مولانا حکیم محمد اختر صاحب ناظم مجلس اشاعت الحق

مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدیر بینات کراچی

اور دیگر حضرات



دار الاشاعت

# مودودی صاحب

## اور اُن کی تحریرات کے متعلق

# چند اہم مضامین

جس میں جماعت اسلامی کے امیر اور اُن کے بانی سید ابوالاعلیٰ مودودی
کی تحریفات اور تلبیسات کا بھرپور جائزہ لیا گیا ہے

لکھنے والے


شیخ الاسلام مولانا سید حُسین احمد مدنی قدس سرہٗ
شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم
مفتی اعظم پاکستان مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رح
محدثِ عصر حضرت مولانا محمد یوسف بنوری رح
مولانا مفتی رشید احمد صاحب اشرف المدارس کراچی
مولانا حکیم محمد اختر صاحب، ناظم مجلس شاہد الحق۔
مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدیر بینات کراچی


اور دیگر حضرات


دار الاشاعت
متصل اُردو بازار کراچی ۱
فون ۲۱۳۷۶۸

# ملنے کے پتے

**سعودی عرب**

۱۔ مکتبہ امدادیہ باب العمرہ مکہ معظمہ
۲۔ مکتبہ الحجاز المدینۃ المنورہ

**پاکستان**

۱۔ دار الاشاعت مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی،
۲۔ مظہری کتب خانہ ۲/۱۳ جی ناظم آباد کراچی ۱۸
۳۔ مکتبہ دار العلوم کراچی ۱۴
۴۔ ادارۃ المعارف کراچی ۱۴
۵۔ ادارۂ اسلامیات ۱۹۰ انارکلی لاہور
۶۔ ملک سنز تاجران کتب کارخانہ بازار فیصل آباد

**ھندوستان**

۱۔ کتب خانہ یحیوی مظاہر العلوم سہارنپور
۲۔ کتب خانہ اشاعت العلوم محلہ مفتی سہارنپور



# مکمل فہرست مضامین مودودی صاحب اور انکی تحریرات کے متعلق

## چند اہم مضامین

# (۲) فتنۂ مودودیت

از حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم





# پیشِ لفظ

امابعد: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم۔

یہ مجموعہ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی ثم مہاجر مدنی دامت برکاتہم کی کتاب "فتنۂ مودودیت" اور جناب مولانا محمد اختر صاحب کراچوی سلمہ اللہ تعالیٰ کی کتاب "مودودی صاحب اکابر کی نظر میں" پر مشتمل ہے اس سے قبل یہ دونوں کتابیں پاکستان اور ہندوستان میں شائع ہو چکی ہیں۔ حسب الحکم حضرت شیخ الحدیث دامت برکاتہم دونوں کو یکجا شائع کیا جا رہا ہے۔ مذکورہ بالا دونوں رسالوں کے آخر میں حضرت اقدس شیخ الحدیث صاحب دامت برکاتہم کا ایک مکتوب گرامی ملحق کر دیا گیا ہے، ہندوستان سے کسی صاحب نے تبلیغی جماعت اور جماعت اسلامی کے طریق کار کے بارے میں کچھ لکھا تھا اور بعض وجوہ سے جماعت اسلامی کو ترجیح دی تھی مثلاً یہ کہ وہ پورے دین کی دعوت دیتی ہے اور سیاسی حالات سے بھی باخبر رہتی ہے۔ حضرت شیخ الحدیث مدظلہ نے ان کو جو جواب لکھوایا تھا اس کی نقل اس مجموعہ میں شائع کر دی گئی ہے۔ بانی جماعت اسلامی جناب سید ابوالاعلیٰ مودودی کے افکار و خیالات ان کی کثیر تعداد تصنیفات میں پائے جاتے ہیں چونکہ وہ ایک مصنف ہی نہیں بلکہ وہ ایک جماعت کے بانی بھی ہیں جس کی وجہ سے ان کی کتابیں بہت زیادہ تعداد میں شائع ہوتی رہتی ہیں اور جماعت اسلامی کے حضرات بڑی محنت اور کاوش کے ساتھ مودودی صاحب کی کتابوں کو اور ان کے افکار کو خیالات اور تحریرات کو پھیلاتے رہتے ہیں۔ جماعت میں شرکت کی دعوت دینا عملی طور پر مودودی صاحب کے افکار و خیالات کی دعوت دینے کے مرادف ہے اگرچہ جماعت کے افراد نا واقفوں کو بہلانے اور بہکانے کے لیے یہ کہتے ہیں کہ جماعت اور مودودی صاحب دو چیزیں علیحدہ علیحدہ ہیں کوئی ضروری نہیں کہ جماعت اسلامی کے افراد مودودی صاحب کے افکار و خیالات سے پوری طرح متفق ہوں لیکن حقیقت یہ ہے کہ جس شخص کے لٹریچر پر یہ جماعت کا وجود ہوا اور جو جماعت کا بانی اور امیر اوّل ہو عملی طور پر جماعت سے تعلق رکھنے والے اس کے افکار و خیالات کے مخالف نہیں ہو سکتے جس کا تجربہ ہے، مشاہدہ ہے کہ پوری جماعت مودودی صاحب کی ذہنی غلامی میں مبتلا ہے۔

جب حضرات علمائے کرام رحمہم اللہ نے جناب مودودی صاحب کی تحریرات و تصنیفات دیکھیں اور اُن کے مضامین نظر سے گذرے تو شرعی طور پر ان میں جو چیزیں قابل اعتراض تھیں ان کی نشاندہی کی لیکن جناب مودودی صاحب نے ان پر کوئی توجہ نہ دی اور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# مودودی صاحب اکابر امت کی نظر میں؟

## حقائق و بصائر

تالیف

حضرت مولانا حکیم محمد اختر صاحب مدظلہ

مجاز بیعت حضرت مولانا ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم

و خادم خاص حضرت مولانا عبد الغنی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

از اکابر خلفاء

حضرت حکیم الامت مجدد الملت مولانا محمد اشرف علی صاحب تھانوی نور اللہ مرقدہ



خود مودودی صاحب اور انکی جماعت ان قابل اعتراض چیزوں کو ناقابل رجوع سمجھتے رہے اور سمجھتے ہیں ان سے تو حق کے قبول کرنیکی امید نہیں ہے مگر امت مسلمہ کے سامنے پوری کیفیت بیان کرنا علماء کی اہم ذمہ داری ہے جسکی وجہ سے برابر قلم اٹھاتے رہتے ہیں۔ اس مجموعہ کے آخر میں ان کتابوں کی فہرست بھی ملحق کردی گئی ہے جو مودودی صاحب کے افکار و خیالات کی تردید میں یا ان کی جماعت کے بارے میں لکھی گئیں ایسی کتابوں کی تعداد بہت ہے اور ان سب کے ناموں کا استیعاب بہت دشوار ہے ہم صرف انہی کتابوں کی فہرست پیش کررہے ہیں جو عجلت میں تیار ہوئی ہے ان میں جناب مولانا ابوالحسن ندوی اور جناب مولانا محمد منظور نعمانی اور جناب حکیم عبدالرحیم اشرف اور جناب وحید الدین خان صاحب اور جناب شمس الحسن صاحب صدیقی اور جناب ڈاکٹر اسرار احمد صاحب لاہوری اور جناب حکیم عبیداللہ صاحب سرہندی کی تحریرات زیادہ قابل توجہ ہیں کیونکہ یہ حضرات جماعت اسلامی کے نہ صرف رکن رکین تھے بلکہ جماعت کے صف اول کے داعیوں میں سے تھے بلکہ ان میں بعض حضرات وہ ہیں جو جماعت کی تاسیس میں شریک تھے یہ حضرات جماعت سے کیوں علیحدہ ہوئے انہوں نے اس کے اسباب مستقل لکھے ہیں چونکہ یہ لوگ گھر کے بھیدی رہ چکے ہیں ایسے انکی گواہی زیادہ معتبر ہے جماعت اسلامی کے احباب کوئی بات ماننے کو تیار نہیں ہوتے تاہم علماء کرام کی گرانقدر رسائل اور نافعین کی تحریریں اور جماعت سے نکلنے والے حضرات کے مضامین طالب حق کیلئے مشعل راہ ضرور ہیں۔ واللہ یہدی من یشاء الی الصراط مستقیم ۔۔۔ آج کل جماعت اسلامی کے احباب نے یہ بات اٹھائی ہے کہ جناب مودودی صاحب کی تحریرات کے خلاف کچھ شائع کرنا مسلمانوں کے اتحاد کو ٹھیس لگانے کے مترادف ہے ہم ان سے عرض کرتے ہیں کہ مسلمان اچھے خاصے غیر منقسم ہندوستان میں رہتے تھے مودودی صاحب نے اپنی تحریروں سے تفرقہ کی بنیاد ڈالی اور اسے وسعت دیکر ایک نیا فرقہ مسلمانوں میں پیدا کردیا۔ مودودی صاحب تو اس دنیا سے چلے گئے ان کی جماعت کے جو لوگ اتحاد کے علمبردار بننا چاہتے ہیں انہیں چاہیے کہ اس بات کا اعلان کریں کہ مودودی صاحب نے جمہور اہل سنت کے خلاف جو کچھ تحریر فرمایا ہے اور حضرات انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم و حضرات مجددین کرام رحمۃ اللہ علیہم کے خلاف جو کچھ لکھا ہے وہ صحیح نہیں ہے اگر وہ اس کی ہمت کرلیں تو آج ہی اتحاد ہو جاتا ہے۔ نیز جماعت کے احباب یہ جو کہتے ہیں کہ مودودی صاحب کی ذات اور جماعت اسلامی دو چیزیں ہیں علیحدہ علیحدہ ہیں۔ مذکورہ بالا اعلان کرنے سے اس کا بھی یقین ہو جائے گا کہ ان کی یہ بات کم از کم ان کے نزدیک تو صحیح ہے۔ یہ بات بھی واضح کردینا ضروری ہے کہ باطل کے ساتھ اتحاد محمود نہیں جو ناحق کے لیے اور حق کے ساتھ جو اتحاد ہو وہی محمود ہے۔

واللہ الموفق للسداد والرشاد

احقر محمد اقبال ہوشیارپوری

نزیل مدینہ منورہ

(خادم حضرت شیخ الحدیث صاحب دامت برکاتہم)

# مضامین اکابر امت

(۱) حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ
(۲) حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ
(۳) حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب دہلویؒ
(۴) حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم
(۵) حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانیؒ
(۶) حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب دامت برکاتہم
دار العلوم دیوبند
(۷) حضرت مولانا مفتی مہدی حسن صاحبؒ (مفتی اعظم دیوبند)
(۸) حضرت مولانا مفتی محمد شفیع دامت برکاتہم (مفتی اعظم پاکستان)
(۹) حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری دامت برکاتہم
موسس مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی
(۱۰) حضرت علامہ سید سلیمان صاحب ندویؒ
(۱۱) حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوریؒ
(۱۲) حضرت مولانا مفتی محمود الحسن صاحب دامت برکاتہم (صدر مفتی دیوبند)
(۱۳) حضرت مولانا منظور نعمانی دامت برکاتہم (مدیر الفرقان لکھنؤ)
(۱۴) حضرت مولانا ابو الحسن علی میاں دامت برکاتہم ندوہ لکھنؤ
(۱۵) حضرت مولانا عبد الباری صاحبؒ ندوہ
(۱۶) حضرت مولانا مفتی رشید احمد (دار الافتاء اشرف المدارس
ناظم آباد۔ سابق شیخ الحدیث دار العلوم کراچی)
(۱۷) حضرت مولانا محمد اسحاق صدیقی ندوی
سابق مہتمم و شیخ الحدیث ندوۃ العلماء لکھنؤ
(۱۸) مکتوب گرامی : حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنیؒ



## تقریظ از

### علامہ عصر محدث کبیر حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری

دامت برکاتہم موسس مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی وصدر وفاق مدارس
عربیہ وامیر مجلس تحفظ ختم نبوۃ پاکستان

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

گرامی مناقب برادر محترم مولانا حکیم محمد اختر صاحب زیدت معالیہم کا مرتب کردہ رسالہ "اکابر امت اور مودودی صاحب" دیکھا دل خوش ہوا۔ اس لئے کہ اس پُر آشوب دور میں سب سے بڑا فتنہ یہ ہے کہ ایمان کے زوال کا خطرہ پیدا ہوا اور سب سے بڑی خدمت یہ ہے کہ اس قسم کے فتنوں سے بچنے کی کوشش ہو۔ مودودی صاحب کے رسائل ومقالات وتالیفات میں ایسے خطرناک مواد اور خطرناک تعبیرات موجود ہیں جن سے جدید نسل جو با قاعدہ علوم دین سے ناواقف ہیں وہ گمراہی وضلالت ہی نہیں کفر صریح میں مبتلا ہو جائیں گے۔ عصر حاضر کے اکابرین امت کی رائے امت کے سامنے پیش کرنے سے ایک اہم فریضہ پورا ہو جاتا ہے۔ اکثر اکابر کی رائے اس وقت کی ہے جب کہ مودودی صاحب کی تفسیر تفہیم القرآن اور خلافت وملوکیت جیسی کتابیں وجود میں نہیں آئی تھیں لیکن ابتدائی دور میں چند ہی مقالات وتالیفات سے اپنی نور ایمانی اور فراست ایمانی سے فتنہ کے عواقب کو تاڑ گئے اور اگر بعد کی چیزیں سامنے آجائیں تو شاید

زیادہ صراحت کے ساتھ اور شدت کے ساتھ کچھ فرماتے بہرحال یہ مجموعہ آراء اکابر وقت کا اہم تقاضا تھا جو موصوف نے ادا کیا اللہ تعالیٰ قبول فرمائیں اور امت کو ہر زیغ و ضلال سے نجات عطا فرمائیں آمین۔ اور آرزو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ مودودی صاحب کو یہ توفیق نصیب فرمائے کہ صاف صاف ان ضلالات سے توبہ کر کے اعلانِ حق کریں اور اپنے قلم سے اس رجوع کا اعلان کریں تاکہ اس کا خاتمہ بھی بالخیر ہو اور آئندہ نسل بھی ان کی تالیفات سے مزید گمراہی میں مبتلا نہ ہو۔ اور حدیث نبوی مَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ سُنَّةً سَيِّئَةً فَعَلَيْهِ وِزْرُهَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا بَعْدَهُ کے وبال عظیم اور خسران عظیم سے بچائے اور تواصی بالحق کا یہی تقاضا ہے کہ حق تعالیٰ تمام مسلمانوں کو صحیح سمجھ اور صحیح عمل کی توفیق نصیب فرمائیں آمین۔

محمد یوسف بنوری عفا اللہ عنہ
یکشنبہ ۹ شعبان ۱۳۹۶ھ
۸ اگست ۱۹۷۶ء



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# مُقدّمہ

امابعد! احقر محمد اختر عفا اللہ عنہ عرض کرتا ہے کہ احقر سے بعض احباب جماعت اسلامی کی قومی خدمات کی تعریف کرتے ہوئے سوال کرتے تھے کہ اس امر میں اکابر اُمت کی کیا رائے ہے اور ہم کو کیا کرنا چاہیئے۔ اُمت کی اس پریشانی اور تردد کو حل کرنے کے لئے دل میں یہی تقاضا ہوا کہ اکابر اُمت جو علم دین کے مستند ماہرین ہیں اور اُمت کے سواد اعظم نے ان کی حیات میں اور بعد الممات بھی ان کے آثار و فتویٰ پر اعتماد کیا ہے ان کو یک رسالہ کی صورت میں جمع کر دیا جائے تاکہ ہر سائل یا متردد اور طالب حق کو اپنے لئے اس جماعت کے ساتھ الحاق یا قیادت یا اس کے صراط مستقیم پر ہونے نہ ہونے کا فیصلہ کرنا آسان ہو جاوے۔

اللہ تعالیٰ اس مختصر رسالہ کو اپنی رحمت سے اُمت کے لئے نافع و ہادی فرمائیں اور قبول فرمائیں آمین۔

العارض محمد اختر عفا اللہ عنہ

# حوالہ جات اور مآخذ

(۱) اشرف السوانح : (حضرت خواجہ مجذوبؒ)
(۲) فتنۂ مودودیت : مصنفہ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحب دامت برکاتہم ۔ مطبوعہ کراچی
(۳) عادلانہ دفاع : مصنفہ : مولانا سید نور الحسن بخاری
(۴) صراط مستقیم (ایڈیشن دوم) قاضی عبد السلام صاحب۔ خلیفہ حضرت حکیم الامت تھانویؒ
(۵) مکاتیب سلیمان : مولانا مسعود عالم ندوی۔ مطبوعہ لاہور
(۶) حق پرست علماء کی مودودیت سے ناراضگی کے اسباب
(۷) کلام طیب : محبوب المطابع برقی پریس دہلی
(۸) ماہنامہ بینات : کراچی
(۹) منصب نبوت اور انکے عالی مقام حاملین (مولانا ابو الحسن علی ندوی)
(۱۰) جماعت اسلامی سے مجلس مشاورت تک مولانا منظور نعمانی۔ مدیر الفرقان ۔ ناشر مولانا قمر الدین
(۱۱) جماعت اسلامی سے مخالفت کیوں ؟ (مطبوعہ ڈھاکہ)
(۱۲) مکتوب ہدایت ۔ مطبوعہ کتب خانہ اعزازیہ دیوبند
(۱۳) مودودی اور ایک ہزار علماء ۔ مطبوعہ ملتان
(۱۴) ترجمان الاسلام ۔ لاہور
(۱۵) رسالہ عربیہ۔ الاستاذ المودودی (مطبوعہ کراچی) مصنفہ: حضرت مولانا محمد یوسف بنوری دامت برکاتہم
(۱۶) استفتائے ضروری ۔ مطبوعہ رامپور



## رائے عالی حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

(بحوالہ ترجمان الاسلام لاہور ۳۰ ر دسمبر ۱۹۵۵ء) حضرت مولانا حماد اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ تا دری سجادہ نشین ہالے جی شریف ضلع سکھر نے ارشاد فرمایا کہ حضرت تھانویؒ کو کسی نے مودودی کا رسالہ ترجمان دیدیا آپ نے چند سطریں پڑھ کر ارشاد فرمایا کہ باتوں کو نجاست میں ملا کر کہتا ہے۔ اہل باطل کی باتیں ایسی ہی ہوا کرتی ہیں یہ فرمایا اور رسالہ بند کر کے رکھ دیا اور خاتمۃ السوانح صفحہ ۱۴۳ میں تحریر ہے کہ حضرت تھانویؒ نے فرمایا کہ میرا دل اس تحریک کو قبول نہیں کرتا۔

## رائے عالی حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

جماعت اسلامی اور مودودی صاحب کے متعلق کسی سائل کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ یہ جماعت گمراہ جماعت ہے۔ اس کے عقائد اہل سنّت والجماعت اور قرآن و حدیث کے خلاف ہے دوسرے سوال کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ اس جماعت کے ساتھ مل کر کام کرنا اور تعاون کرنا درست نہیں ہے۔ اس جماعت کی کوشش اس اسلام کے لئے نہیں جو کہ حقیقی ہے بلکہ ایک نام نہاد مودودی صاحب کے اختراعی اور نئے اسلام کے لئے ہے۔ یہ لوگ عام مسلمانوں کو دھوکہ دینے اور اپنا ہمدم بنانے کے لئے اسلام اور دین کا نام لیتے ہیں۔ ناواقف لوگ سمجھتے ہیں کہ یہ اصلی اور دیندار ہیں ان کے رسالوں اور کتابوں میں دینی پیرائے میں وہ بد دینی اور الحاد کی باتیں مندرج ہیں جن کو ظاہر بین اور ناواقف انسان سمجھ نہیں سکتے اور بالآخر اس اسلام سے جس کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم لائے تھے اور امت محمدیہ جس پر ساڑھے تیرہ سو برس سے عمل پیرا رہی ہے

بالکل علٰحدہ اور بیزار ہو جاتا ہے۔

آپ حضرات سے امیدوار ہوں کہ اس فتنے سے مسلمانوں کو بچانے کے لئے سکوت اور غفلت اور چشم پوشی کو روا نہ رکھیں بلکہ حسب ارشاد

در تخنے کہ اکنون گرفت است پائے
بہ نیرو دے شخصے بر آید ز جائے

پوری جد و جہد کام میں لائیں گے۔

حسین احمد غفرلہٗ ۲۱ جمادی الثانی ۱۳۷۰ھ
دارالعلوم دیوبند

## رائے عالی حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ دہلوی

(مکتوب ہدایت صـ۲۱ مطبوعہ کتب خانہ اعزازیہ دیوبند)

مودودی جماعت کے افسر مولوی ابوالاعلیٰ مودودی کو میں جانتا ہوں وہ کسی معتبر اور معتمد علیہ عالم کے شاگرد اور فیض یافتہ نہیں ہیں اگرچہ ان کی نظر اپنے مطالعہ کی وسعت کے لحاظ سے وسیع ہے تاہم دینی رجحان ضعیف ہے۔ اجتہادی شان نمایاں ہے اور اسی وجہ سے ان کے مضامین میں بڑے بڑے علمائے اعلام بلکہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم پر بھی اعتراضات ہیں اس لئے مسلمانوں کو اس تحریک سے علٰحدہ رہنا چاہیئے اور ان سے میل جول، ربط و اتحاد نہ رکھنا چاہیئے۔ ان کے مضامین بظاہر دلکش اور اچھے معلوم ہوتے ہیں مگر ان میں وہ باتیں دل میں بیٹھتی چلی جاتی ہیں جو طبیعت کو آزاد کر دیتی ہیں اور بزرگان اسلام سے بدظن کر دیتی ہیں۔

(مفتی) محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ
دہلی



# مودودی جماعت اور اُس کے لٹریچر کے متعلق

## حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی دامت برکاتہم کا ۲۰ سال قبل ۱۶ ذی الحجہ ۱۳۷۶ھ کا خط

(بنام حضرت مولانا حکیم محمد اختر صاحب ناظم مجلس اشاعۃ الحق۔ کراچی)

مکرم و محترم حکیم صاحب زادت معالیکم

بعد سلام مسنون گرامی نامہ پہنچا جس میں اس ناکارہ کا خیال مودودی جماعت اور اس کے لٹریچر کے متعلق دریافت فرمایا گیا ہے اس سے تعجب ہوا اس ناکارہ کا اختلاف تو ہند و پاکستان میں اظہر من الشمس ہے ۴ اگست ۱۹۵۱ء جو اکابر علمائے جمعیت اور اکابر علمائے دیوبند و مظاہر العلوم کا متفقہ فیصلہ شائع ہوا تھا اس پر ہمارے بھی دستخط ہیں اور وہ مضمون یہ ہے:

مودودی جماعت اور جماعت کے لٹریچر سے عام لوگوں پہ یہ اثرات مرتب ہوتے ہیں کہ ائمہ ہدایت کی اتباع سے آزادی اور بے تعلقی پیدا ہو جاتی ہے جو عوام کے لئے مہلک اور گمراہی کا باعث ہے جو حضرات اس کو معمولی سمجھتے ہیں ان کو غالباً جماعت کے افراد سے اختلاط کی نوبت نہیں آتی جس سے ان کو مضرتوں کا اندازہ نہیں ہوتا بہرحال یہ ناکارہ اس جماعت میں شرکت یا ان کے لٹریچر کے پڑھنے کو مسلمانوں کے لئے انتہائی

مضر سمجھتا ہے۔

فقط والسلام محمد زکریا مظاہر العلوم سہارنپور
۱۶ ذی الحجہ ۱۳۷۶ھ

**نوٹ** حضرت شیخ الحدیث کی تفصیلی رائے اور آپ کا عالمانہ محاسبہ "فتنہ مودودیت" میں ملاحظہ فرمائیے جو آپ کی اس موضوع پر معرکۃ الآرا تصنیف ہے۔ سہارنپور۔ لاہور، کراچی میں طبع ہو چکی ہے۔

**تنبیہ** اصل مکتوب گرامی حضرت شیخ الحدیث صاحب کا مجلس اشاعۃ الحق میں محفوظ ہے۔

---



# اکابر دیوبند کا متفقہ فیصلہ

دفتر جمعیۃ علماء ہند دہلی میں بتاریخ یکم اگست ۱۹۵۱ء علمائے کرام کے ایک اجتماع میں مودودیت کے متعلق حسب ذیل فیصلہ صادر ہوا۔ مودودی صاحب کی جماعت اور جماعت اسلامی کے لٹریچر سے عام لوگوں پر جو اثرات مرتب ہوتے ہیں کہ ائمہ ہدایت کی اتباع سے آزادی اور بے تعلقی پیدا ہو جاتی ہے جو عوام کے لئے مہلک اور گمراہی کا باعث ہے اور دین سے وابستگی رکھنے کے لئے صحابہ کرام اور اسلاف عظام سے جو تعلق رہنا چاہیئے اس میں کمی آجاتی ہے نیز مودودی صاحب کی بہت سی تحقیقات غلط ہیں اور ان امور سے ایک جدید فتنہ بلکہ دین ہی کی ایک محدث اور نئے رنگ کی بنیاد پڑ جاتی ہے جو یقیناً مسلمانوں کے لئے مضر ہے اس لئے ہم ان امور کی اور ان پر مشتمل تحریک کو غلط اور مسلمانوں کے لئے مضر سمجھتے ہیں اور اس سے بے تعلقی کا اظہار کرتے ہیں۔

## دستخط حضرات شرکائے اجتماع

حضرت[۱] مولانا مفتی محمد کفایت اللہ صاحب دہلوی شیخ الاسلام حضرت[۲] مولانا السید حسین احمد صاحب مدنی حضرت[۳] مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند حضرت[۴] مولانا عبداللطیف صاحب مہتمم مظاہر العلوم سہارنپور حضرت[۵] مولانا زکریا صاحب شیخ الحدیث مظاہر العلوم سہارنپور حضرت[۶] مولانا احمد سعید صاحب دہلوی حضرت[۷] مولانا سعید احمد صاحب مفتی مظاہر العلوم سہارنپور شیخ الادب[۸] حضرت مولانا محمد اعزاز علی صاحب دارالعلوم دیوبند حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب[۹] لدھیانوی

حضرت مولانا سید محمد میاں صاحبؒ مصنفات ندارماضی

(منقولہ از ماہنامہ دارالعلوم ذی قعدہ سنہ ۱۳۷۰ھ ص ۴۹

روزنامہ الجمعیتہ دہلی ۳ اگست ۱۹۵۱ء)

## شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ

فرماتے ہیں

اب تک ہم نے مودودی صاحب اور ان کی جماعت نام نہاد جماعت اسلامی کی اصولی غلطیوں کا ذکر کیا ہے جو انتہائی درجہ میں گمراہی ہے۔ اب ان کی قرآن شریف اور احادیث صحیحہ کی کھلی ہوئی مخالفتوں کا ذکر کرینگے جن سے صاف ظاہر ہوجائیگا کہ مودودی صاحب کا کتاب وسنت کا بار بار ذکر فرمانا ڈھونگ ہے وہ نہ کتاب کو مانتے ہیں اور نہ سنت کو مانتے ہیں بلکہ وہ خلاف سلف صالحین ایک نیا مذہب بنا رہے ہیں اور اسی پر لوگوں کو چلا کر دوزخ میں دھکیلنا چاہتے ہیں۔

(مودودی دستور اور عقائد کی حقیقت ص ۴۹)

## شیخ الاسلام حضرت مولانا شبیر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد

مودودی صاحب نے ۱۹۴۸ء میں جہاد کشمیر کے متعلق جب یہ کہا کہ پاکستانی مسلمانوں کے لئے رضاکارانہ طور پر بھی اس میں حصہ لینا جائز نہیں ہے" تو علامہ عثمانی نے ان کو تحریر فرمایا:

بعض احباب نے مجھے ترجمان القرآن کا وہ پرچہ دکھایا جس میں آپ نے کسی شخص کے خط کا جواب دیتے ہوئے جنگ کشمیر کے متعلق اپنے خیالات شرعی حیثیت



سے ظاہر فرمائے ہیں۔ جنگ کشمیر کے اس نازک مرحلے پر آپ کے قلم سے یہ تحریر دیکھ کر مجھے حیرت بھی ہوئی اور شدید قلق بھی ہوا کیونکہ میرے نزدیک اس معاملہ میں جناب سے ایسی مہلک لغزش ہوئی ہے جس سے مسلمانوں کو عظیم نقصان پہنچنے کا احتمال ہے۔

روزنامہ احسان لاہور
۱۱ ستمبر ۱۹۴۸ء

## ارشاد گرامی مخدوم العلماء حضرت مولانا خیر محمد صاحب جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

خلیفہ حضرت تھانوی مہتمم خیر المدارس ملتان

مودودی اور اس کے متبعین کے بعض مسائل خلاف اہل سنت والجماعت کے ہیں۔ سلف صالحین کے اتباع کے منکر ہیں۔ لہذا بندہ ان کو ملحد سمجھتا ہے۔

## حضرت مولانا شمس الحق صاحب افغانی سابق وزیر معارف قلات کی رائے گرامی

مودودی صاحب کی تحریرات پر نگاہ ڈالی۔ موصوف کے متعلق حقیر کا تاثر یہ ہے کہ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے لائے ہوئے اسلام سے مطمئن نہیں۔ اس لئے اس کو اپنے ذہن پر لانا چاہتے ہیں جس کے لئے اصل اسلام میں ترمیم ناگزیر ہے لیکن اس کا چھپانا بھی ضروری ہے۔ اس لئے وہ اپنی اس ترمیم کے تخریبی عمل کو انشاء پردازی اقامت دین کے نعروں، یورپی طرز کے پروپیگنڈا کے پردوں میں چھپانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اس تخریبی عمل کے محرکات دو ہیں۔ نفسانی تعلّی اور فقدان خشیت اللہ۔ اور عوام بھی ان دونوں بیماریوں میں مبتلا افراد کی کمی نہیں۔ یہی باطنی ہم رنگی دائرہ تحریک کی توسیع کا اصل سامان ہے۔

## رائے عالی حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی رح

### صدر جمعیت علمائے پاکستان ڈھاکہ

۲۱ رجب ۱۳۷۳ھ ۱۹۵۴ء

کراچی سے ایک صاحب نے حسب ذیل استفتار مولانا ظفر احمد عثمانی کے پاس بھیجا یہ بتائے بغیر کہ یہ عبارات کس کی ہیں۔

استفتار کیا فرماتے ہیں علمائے دین و مفتیان شرع مبین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص کے عقائد خود اس کے الفاظ میں حسب ذیل ہیں۔

۱۔ یہ حقیقت ناقابل انکار ہے کہ شارع نے غایت درجہ کی حکمت اور کمال درجہ کے علم سے کام لے کر اپنے احکام کی بجاآوری کے لئے زیادہ تر ایسی ہی صورتیں تجویز کی ہیں جو تمام زمانوں اور تمام مقامات اور تمام حالات میں اس کے مقاصد کو پورا کرتی ہیں لیکن اس کے باوجود بکثرت جزئیات ایسے بھی ہیں جن میں تغیر حالات کے لحاظ سے احکام میں تغیر ہونا ضروری ہے۔ جو حالات عہد رسالت کے ہول ڈ عہد صحابہؓ میں عرب کے اور دنیائے اسلام کے تھے لازم نہیں کہ بعینہ وہی حالات ہر زمانے اور ہر ملک کے ہوں لہٰذا احکام اسلامی پر عمل کرنے کی جو صورتیں ان حالات میں اختیار کر لی گئی تھیں ان کو ہو بہو تمام زمانوں اور تمام حالات میں قائم رکھنا اور مصالح اور حکم کے لحاظ سے ان کے جزئیات میں کسی قسم کا ردوبدل نہ کرنا ایک طرح کی رسم پرستی ہے جس کو روح اسلامی سے کوئی علاقہ نہیں پس معلوم ہوا کہ جزئیات میں دلالت النص اور اشارۃ النص تو درکنار صراحۃ النص کی پیروی بھی تفقہ کے بغیر درست نہیں ہوتی اور تفقہ کا اقتضاء یہ ہے کہ انسان ہر مسئلہ میں شارع کے مقاصد



## فرمان عالیشان سوۃ العلماء حضرت مولانا نصیر الدین صاحب شیخ الحدیث غورغشتوریؒ

### خلیفہ حضرت مولانا حسین علی صاحب

مودودی خیال اور فعل یعنی گمراہ اور گمراہ کرنے والا ہے۔

## استاذ العلماء حضرت مولانا عبدالحق مدظلہم شیخ الحدیث و بانی

### دار العلوم حقانیہ اکورہ خٹک ضلع پشاور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مودودی کے عقائد اہل سنت والجماعت کے خلاف اور گمراہ کن ہیں مسلمان اس فتنے سے بچنے کی کوشش کریں۔

---

اور مصالح پر نظر رکھے اور اسی لحاظ سے جزئیات میں تغیرِ احوال کے ساتھ ایسا تغیر کرتا رہے جو شارع کے اصولِ تشریع پر مبنی اور اس کے طرزِ عمل سے اقرب ہو۔

۲ اہلِ روایت نے جو خدمت اپنے ذمہ لی تھی وہ دراصل یہ تھی کہ قابلِ اعتماد ذرائع سے نبی کریم کے عہد سے متعلق جتنا مواد ان کو بہم پہنچے اس سے جمع کر دیں۔ چنانچہ یہ خدمت انہوں نے انجام دی اس کے بعد یہ کام اہلِ درایت کا ہے کہ وہ نفسِ مضامین پر غور کر کے ان روایات سے کام کی باتیں اخذ کرے اس لئے یہ دعویٰ کرنا صحیح نہیں ہے کہ بخاری میں جتنے احادیث درج ہیں ان کے مضامین کو بھی جُوں کا تُوں بلا تنقید قبول کرنا چاہیئے اس سلسلے میں یہ بات بھی جاننے کی ہے کہ کسی روایت کے سنداً صحیح ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ اس کا نفسِ مضمون بھی ہر لحاظ سے صحیح اور جُوں کا تُوں قابلِ قبول ہو۔

۳ سنّت کے متعلق عموماً لوگ سمجھتے ہیں کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کچھ اپنی زندگی میں کیا ہے وہ سب سُنّت ہے لیکن یہ بات ایک بڑی حد تک دُرست ہونے کے باوجود ایک حد تک غلط بھی ہے، دراصل سنّت اس طریقِ عمل کو کہتے ہیں جس کے سکھانے اور جاری رکھنے کے لئے اللہ تعالےٰ نے اپنے نبیؐ کو مبعوث کیا تھا اس سے شخصی زندگی کے وہ طریقے خارج ہیں جو نبیؐ کے بحیثیت ایک انسان ہونے کے یا بحیثیت ایک شخص ہونے کے جو انسانی تاریخ کے خاص دَور میں پیدا ہوا تھا اختیار کئے جو اُمور آپ نے عادۃً کئے ہیں انھیں سُنّت بنا دینا اور تمام دنیا کے انسانوں سے یہ مطالبہ کرنا کہ وہ سب ان عادات کو اختیار کریں اللہ تعالےٰ اور اس کے رسولؐ کا ہرگز یہ منشا نہ تھا یہ تحریف ہے جو دین میں کی جا رہی ہے۔

۴ (دجال کے متعلق تفاصیل جن کا ذکر پہلے گذر چکا ہے)

ان اُمور کے متعلق جو مختلف باتیں حضورؐ سے منقول ہیں وہ دراصل آپؐ



کے قیاسات ہیں جن کے بارے میں آپ خود شک میں تھے۔

سوال۔ سوال یہ ہے کہ ۱ مذکورہ بالا اعتقاد رکھنے والا شخص صحیح معنوں میں مسلمان اور متبعِ سنّت کہلائے گا یا منکرِ احادیث؟ ۲ اگر منکرِ احادیث کہلائے گا تو اسلام میں اس کا کیا مقام ہے؟ ۳ ایسا شخص دائرۂ اسلام سے خارج اور ملحد بددین ہے یا نہیں؟

جواب ۱ بظاہر یہ شخص منکرِ احادیث ہے ۲ دائرۂ اسلام سے تو خارج نہیں مگر گمراہ اور مبتدع ہے ۳ ایسے شخص سے مسلمانوں کو دُور رہنا چاہیئے اور اس کی باتوں پر ہرگز اعتماد نہ کرنا چاہیئے اس کو جاہل اجہل سمجھنا چاہیئے۔

دستخط ظفر احمد عثمانی عفا اللہ عنہ ۱۸ رجب ۱۳۷۳ھ

عبارات بالا جناب ابو الاعلیٰ مودودی صاحب امیر جماعت اسلامی کی ہیں حوالے حسب ذیل ہیں:۔

۱ تفہیمات حصّہ دوم صفحہ ۳۲۵، ۳۳۶

۲ ترجمان القرآن بابت اکتوبر نومبر ۱۹۵۲ء صفحہ ۱۱۳، ۱۱۴

۳ رسائل مسائل صفحہ ۳۱۰، ۳۱۷

۴ رسائل مسائل خلاصہ ۵۶، ۵۷

## رائے عالی مولانا قاری محمد طیب صاحب دامت برکاتہم

مودودیت کی تحریک تاریخ اور سنت کی روشنی میں ـــ!

( مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند کا ایک مکتوب)

مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند نے مولانا عبدالجبار ابوہری کے استفسار کے جواب میں تحریر کیا تھا۔

مخدوم و مفضلی۔ حضرت المحترم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ گرامی نامہ باعث سرفرازی ہوا یاد آوری کا ممنون ہوں۔ مودودی صاحب کی جماعت کے بعض ذمہ دار حضرات نے مجھے ان کا لٹریچر بھی محض اس غرض سے عنایت فرمایا کہ میں ان کی تحریک حکومت الٰہیہ کے بارے میں بصیرت سے کوئی خیال ظاہر کرسکوں۔ ماضی قریب میں ممدوح الصدر کا یاددہانی کا والا نامہ بھی آیا جس میں رائے ظاہر کردینے کے بارے میں تذکیر کی گئی تھی قلت فرصت اور کثرت مشاغل کے سبب ابھی تک ان کے پاس رائے لکھ کر ارسال نہیں کرسکا ہوں جس کا افسوس ہے موصوف منتظر ہوں گے اسی دوران میں جناب کا والا نامہ صادر ہوا جو مزید تذکیر کا باعث ہوا اس لئے تحریک مذکورہ کے بارے میں یادداشت قلم بند کی جسے ان کی خدمت میں ارسال کررہا ہوں وہی مضمون جناب کی خدمت میں بھی بھیج دیتا ہوں۔ میں نے اس تحریک کے لٹریچر کا بنیادی حصہ اور بعض ٹریکٹ اور پمفلٹ بالاستیعاب دیکھے جہاں تک نفس تحریک حکومت الٰہیہ اور اس کے نصب العین کا تعلق ہے مجھے اس میں کوئی چیز خلاف شریعت محسوس نہیں ہوئی بلکہ تعمیری رنگ میں یہ ایک اچھی اور مفید تحریک ہے۔ اگر اس کے اصلی اور صحیح رنگ میں اسے آگے بڑھایا جائے



## مودودی صاحب کی فقہ وتصوف میں کوتاہ علمی

البتہ اس سلسلے میں جہاں تک مودودی صاحب کی فقہ وتصوف میں رائے زنی اور دخل دینے کا تعلق ہے مجھے اس سے شدید اختلاف ہے۔ میں ان کی تحریرات اور طرز استدلال نیز نوعیت معلومات سے اس نتیجہ پر پہنچا ہوں کہ نہ انہیں دونوں فنوں سے مناسبت ہے اور نہ وہ ان میں مستند معلوم ہوتے ہیں۔ اس بارے میں ان کی رائے غیر صاحب فن اور غیر مبصر کے عقلی استنباط سے زیادہ کوئی درجہ نہیں رکھتی جو ظاہر ہے کہ حذاق فن اور عملی ماہرین کے سامنے کسی درجہ میں قابل التفات نہیں ہوسکتی موصوف کے اصول پر جب کہ مستند علماء ماہرین دین حتی کہ سلف صالحین کا اجتہادی استنباط اور فہم نصوص کسی درجہ میں بھی قابل اعتبار نہیں تو ان کے اصول پر خود ان کا استنباط یا فہم نصوص دوسروں کے لئے کیسے قابل قبول اور لائق اعتنا ہوسکتا ہے۔ نص کے الفاظ میں تو بحث ہے ہی نہیں کلام تو مدلول میں ہے اور مدلول کی تعیین میں فہم کا دخل ہے اور وہی حجت نہیں تو خود ان کے فہم یا استدلال سے کسی فہم کو کیسے تسکین ہوسکتی ہے۔ اس لئے فقہ اور تصوف میں جس حد تک ان کے استدلال یا استنباط یا بیان مفہوم کا تعلق ہے نہ وہ حجت ہے نہ قابل التفات سلف وخلف کے فہم واستنباط کا جب مقابلہ ہوگا تو موصوف تو خلف جیسے قریب العہد افراد کے مفہوم واستدلال کو معتبر کہیں گے اور ہمارے نزدیک قصہ برعکس ہوگا

## مودودی صاحب کے فقہی قیاسات غیر معتبر ہیں

اسلئے فقہ اور تصوف کے بارے میں ان کی پیش کردہ آراء وقیاسات کی حیثیت سے قبولیت کا کوئی مقام نہیں رکھتے بنابریں اس کی ضرورت نہیں ہے کہ ان کی فرعومہ

جزئیات فقہ یا مسائل تصوف وغیرہ پر کوئی تنقید کی جائے اور اس کا حکم معلوم کیا جائے اس مذکورہ بالا معیار سے ان کی ساری جزئیات کا فیصلہ ہو سکتا ہے۔ رہا اصلی فقہ و تصوف سو میں سمجھتا ہوں کہ ان فنون کو ساقط الاعتبار ٹھہرا کر خود اس تحریک حکومت الٰہیہ کو نہ چلایا جا سکتا ہے اور نہ قابل اعتبار ہی باور کرایا جا سکتا ہے کیونکہ اللہ کی حکومت عالم آفاق میں تو اس حد تک ظاہر و شاہد ہے کہ اس کے منوانے کے لئے کسی رسمی تحریک کے اٹھانے کی ضرورت ہی نہیں ہے

## مودودی صاحب اور حکومت الٰہیہ ایک سیاسی نعرہ

تحریک کی اگر ضرورت ہے تو انفس کے لئے ہی ہو سکتی ہے کہ انسانوں کے ظاہر و باطن پر خدائی حکومت کا سکہ مسلط ہو جائے اور اعمال ظاہر و باطن کے لحاظ سے بالارادہ قانون الٰہی کا ظہور کہلائے گی اور ظاہر ہے کہ الٰہی حکومت کے احکام ظاہر کے مجموعہ کا اصطلاحی نام فقہ اور احکام باطن کے مجموعہ کا اصطلاحی نام تصوف ہے۔ جن کی بنیادیں قرآن و حدیث نے قائم کی ہوئی ہیں جب ان دونوں کے انکار یا تحریف سے ظاہر و باطن کھلا کر رہ گئے تو حکومت الٰہیہ کا سدباب تو پہلے ہی ہو گیا پھر حکومت الٰہیہ کے نام سے ان نفوس پر آخر تسلط کس چیز کا ہو گا جس کی تحریک کی جائے۔ سے کیسے بر سر شاخ و بن می برید' اس صورت میں حکومت الٰہیہ کا عنوان نصب العین نہ ہو گا بلکہ محض ایک سیاسی نعرہ رہ جائے گا جو خود اپنے مفہوم کی تکذیب کرتا رہے گا اگر خدانخواستہ یہی صورت رہی تو میرا گمان یہ ہے کہ اس کا انجام انہی تحریکوں جیسا ہو گا جو اپنے اپنے وقت میں کسی نہ کسی اسلامی نعرہ کے ساتھ اٹھی اور انجام کار



کسی نہ کسی غیر اصلاحی مقصد یا اسلامی مقصد کے خلاف پر منتج ہو گئیں۔ خوارج نے سب سے پہلے حکومت الٰہیہ کا اسلامی نعرہ لگایا لیکن اس کے نتیجہ سے فتنۂ عقائد اور فتنۂ صحابہ کے غیر اسلامی مقاصد نکل آئے یا آج کے دور میں مثلاً سر سید نے تعلیم و ترقی کا نعرہ لگایا مگر اس کے نتیجہ میں انکار خوارق و معجزات اور فتنۂ عقائد نکل آیا۔ مشرقی نے قومی عسکریت اور تنظیم کا نعرہ لگایا اور اس کے نتیجہ سے نکل آیا مولوی کا غلط مذہب۔ غرض ان تمام تحریکوں کا عنوان اور نعرہ اسلامی تھا اور اس کے نتیجہ میں مقاصد غیر اسلامی نتیجہ یہ ہوا کہ نا سمجھ عنوان کی خوشنمائی سے مبتلا ہوئے اور سمجھ دار حقیقت کو سمجھ کر بچے رہے اور اس طرح تفریق ہو کر مسلمانوں کے بہت سے افراد ان سے کٹ بھی گئے اور ان کے مد مقابل بھی آ کھڑے ہوئے اور فتنۂ تخریب و اختلاف نے امت کو گھیر لیا۔ اگر تحریک حکومت الٰہی کے پاکیزہ عنوان کے نتیجہ سے فقہ و تصوف کا انکار یا کا بر امت کی تحقیق وغیرہ بر آمد ہوتی رہیں تو جس تفریق امت پر مذکورہ تحریکات منتج ہوئیں اسی پر یہ تحریک بھی منتج ہو گی بہرحال میں تو سمجھ رہا ہوں کہ اگر مولانا مودودی ایک سیاسی مفکر کی حیثیت سے اپنی سیاست کو مسلمانوں کے سامنے تعمیری رنگ میں پیش فرماتے رہیں اور غیر دینی سیاستوں کی تنقید کر کے مسلمانوں کو ان سے محفوظ رکھنے کی اور اللہ کی حکومت سے وابستہ رکھنے کی کوشش میں لگے رہیں تو ان کی تحریک مفید اور کامیاب ہو جائے گی لیکن اگر وہ مفتی یا شیخ ناقد کی حیثیت سے مسلمانوں کے سامنے آئیں گے تو مسلمان انہیں قبول نہ کریں گے اور اس کا نتیجہ تحریک میں اضمحلال یا مضر ہونے کی صورت میں بر آمد ہو گا اور اس طرح ایک اچھی خاصی اسلامی اسکیم ضائع ہو جائے گی یہ حاصل ہے اس مفہوم کا جو میں نے مولانا مودودی کے لٹریچر کے مطالعے سے سمجھا ہے۔ رائے اہل الرائے کی ہوتی

ہے۔ اور حضرات علماء ہی کے افادات اس کے بارے میں مفید و مقبول ہونے چاہئیں لیکن جب کہ خصوصیت سے اس بارے میں جناب اور دوسرے حضرات نے مجھے قابل خطاب سمجھا تو جو فہم و خیال میں آیا عرض کر دیا گیا ہے امید ہے کہ مزاج سامی بخیر و عافیت ہوگا۔

والسلام

(محمد طیب مہتمم دارالعلوم دیوبند)

## رائے عالی حضرت مولانا مفتی سید مہدی حسن صاحبؒ مفتی اعظم دارالعلوم دیوبند

مسلمانوں پر واجب ہے کہ وہ لوگ جماعت اسلامی سے اجتناب اور دُوری اختیار کریں اس میں شرکت زہر قاتل ہے اور مسلمانوں پر واجب ہے کہ لوگوں کو اس جماعت میں شرکت سے روکیں تاکہ گمراہ نہ ہوں اور اس جماعت کا ضرر اس کے نفع سے کہیں زیادہ ہے۔ پس تسامح اور سستی اور غفلت جائز نہیں اور ہر وہ شخص جو اس جماعت کی طرف لوگوں کو دعوت دے گا یا اس کی تائید کرے گا یا کسی قسم کی اعانت کرے گا گنہگار اور عاصی ہوگا اور معصیت کی طرف دعوت دینے والا شمار ہوگا بجائے اس کے کہ وہ ثواب کا متوقع رہے اور اس جماعت کا کوئی آدمی اگر امامت کرے گا کسی مسجد میں اس کے پیچھے نماز مکروہ ہوگی۔

سید مہدی حسن

رئیس دارالافتاء دیوبند

۲۳ جمادی الاخریٰ ۱۳۷۰ھ

بحوالہ رسالہ عربیہ الاستاذ المودودی صفحہ ۵

مصنفہ محدث کبیر علامۃ العصر مولانا محمد یوسف بنوری

موسس مدرسہ عربیہ نیو ٹاؤن کراچی



یہ رسالہ عربوں کے لئے لکھا گیا ہے اب اس کا ترجمہ بھی جلد ہی شائع ہونے والا ہے۔

## رائے عالی حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب دامت برکاتہم

مفتی اعظم پاکستان۔ صدر دارالعلوم کراچی

(سوال)

بگرامی خدمت حضرت اقدس مولانا مفتی محمد شفیع صاحب، مفتی اعظم پاکستان

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

گزارش آنکہ جیسا کہ حضرت والا کو معلوم ہے کہ احقر کو دارالعلوم الاسلامیہ ٹنڈو الہ یار میں افتا کی خدمت انجام دینی پڑتی ہے طرح طرح کے سوالات میں اکثر یہ سوال بھی آتا ہے کہ مودودی صاحب اور ان کی جماعت جمہور اہل سنّت والجماعت کے طریقہ پر ہے یا نہیں؟ اور مذاہب اربعہ میں سے اُن کا کس مذہب سے تعلق ہے اور ان کے پیچھے نماز پڑھنے کا کیا حکم ہے؟ اور یہ جو مشہور ہے کہ حضرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں ان کے رُجحانات سلف صالحین کے خلاف ہیں اس کی کیا حقیقت ہے، بعض لوگ آپ کی کسی سابقہ تحریر کی بنا پر آپ کی طرف یہ منسوب کرتے ہیں کہ آپ ان کے نظریات سے اتفاق رکھتے ہیں اس کی کیا اصل ہے؟

والسّلام

احقر محمد وجیہہ، از دارالعلوم ٹنڈو الٰہ یار سندھ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# الجواب

مولانا[عہ] مودودی صاحب اور جماعت اسلامی کے بارے میں میرے پاس سالہا سال سے سوالات آتے رہے ہیں جن کا جواب میں اس وقت کے حالات اور ان کے بارے میں اپنی اس وقت کی معلومات کے مطابق لکھتا رہا ہوں، ان میں بعض تحریریں شائع بھی ہوئی ہیں اور بعض نجی مکاتیب کے جواب میں لکھی گئی ہیں، اس وقت ان تمام تحریروں کو سامنے رکھنا ممکن نہیں۔ البتہ اس عرصے میں احقر کو کچھ ان کی مزید تحریرات کے مطالعے کا موقعہ ملا، کچھ ان کی نئی تالیفات سامنے آئیں اور کچھ ان کے لٹریچر عام اثرات اور ان کی جماعت کے حالات کو مزید دیکھنے کا موقعہ ملا، اس مجموعے سے اب ان کے بارے میں جو میری رائے ہے وہ بے کم و کاست ذیل میں لکھ رہا ہوں:-

میری سابقہ تحریرات اگر اس تازہ تحریر کے موافق ہوں تو فبہا اور اگر سابقہ تحریرات میں کوئی چیز اس کے خلاف محسوس ہو تو اسے منسوخ سمجھا جائے اور اب میری رائے کے حوالے کے لئے صرف ذیل کی تحریر پر اعتماد کیا جائے۔

احقر کے نزدیک مولانا مودودی صاحب کی بنیادی غلطی یہ ہے کہ وہ عقائد اور احکام میں ذاتی اجتہاد کی پیروی کرتے ہیں، خواہ ان کا اجتہاد جمہور علماء سلف کے خلاف ہو، حالانکہ احقر کے نزدیک منصب اجتہاد کے شرائط ان میں موجود نہیں اس بنیادی غلطی کی بنا پر ان کے لٹریچر میں بہت سی باتیں غلط اور جمہور علمائے

عہ کاش اس کو حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم صرف مودودی صاحب سے خطاب فرماتے ایسے شخص کے لئے لفظ مولانا تحریر نہ فرماتے جس کے لئے خود تحریر فرمایا ہے کہ اس شخص نے صحابہ کرامؓ کی شان میں گستاخیاں کی ہیں۔



اہل سنت کے خلاف ہیں

## صحابہ کرامؓ پر مودودی صاحب کی انتہائی غلط تنقید کی روش

اس کے علاوہ انھوں نے اپنی تحریروں میں علمائے سلف یہاں تک کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر تنقید کا جو انداز اختیار کیا ہے وہ انتہائی غلط ہے خاص طور سے "خلافت و ملوکیت" میں بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو جس طرح صرف تنقید ہی نہیں بلکہ ملامت کا بھی ہدف بنایا گیا ہے اور اس پر مختلف حلقوں کی طرف سے توجہ دلانے کے باوجود اصرار کی جو روش اختیار کی گئی ہے وہ جمہور علمائے اہل سنت والجماعت کے طرز کے بالکل خلاف ہے۔

نیز ان کے عام لٹریچر کا مجموعی اثر بھی اس کے پڑھنے والوں پر بکثرت یہ محسوس ہوتا ہے کہ سلف صالحین پر مطلوب اعتماد نہیں رہتا اور ہمارے نزدیک یہ اعتماد ہی دین کی حفاظت کا بڑا حصار ہے، اس سے نکل جانے کے بعد پوری نیک نیتی اور اخلاص کے ساتھ بھی انسان نہایت غلط اور گمراہ کن راستوں پر پڑ سکتا ہے، ہاں یہ صحیح ہے کہ ان کو منکرین حدیث، قادیانیوں یا اباحیت پسند لوگوں کی صف میں کھڑا کرنا بھی میرے لئے درست نہیں جنہوں نے سود، شراب، قمار اور اسلام کے کھلے محرمات کو حلال کرنے کے لئے قرآن و سنت میں تحریفات کی ہیں، بلکہ ایسے لوگوں کی تردید میں ان کی تحریریں ایک خاص سطح کے تعلیم یافتہ حلقوں میں موثر اور مفید بھی ثابت ہوئی ہیں، یہ بات میں ہمیشہ سے کہتا آیا ہوں لیکن اگر کوئی شخص میری اس بات کو بنیاد بنا کر یہ کہے کہ میں مودودی صاحب کے ان نظریات سے متفق ہوں جو انھوں نے جمہور علماء کے خلاف اختیار کئے ہیں

تو یہ بالکل غلط اور خلافِ واقعہ بات ہے۔

اگرچہ جماعت کے قانون میں مولانا مودودی صاحب اور جماعت اسلامی الگ الگ حیثیت رکھتے ہیں اور اصولاً جو بات مودودی صاحب کے بارے میں درست ہو ضروری نہیں کہ وہ جماعت اسلامی کے بارے میں بھی دُرست ہو لیکن عملی طور سے جماعت اسلامی نے مولانا مودودی صاحب کے لٹریچر کو نہ صرف جماعت کا علمی سرمایہ اور اپنے عمل کا محور بنایا ہوا ہے بلکہ اس کی طرف سے زبانی اور تحریری مدافعت کا عام طرزِ عمل ہر جگہ مشاہدہ میں آتا ہے جو اس بات کی دلیل ہے کہ جماعت کے افراد بھی ان نظریات اور تحریروں سے متفق ہیں۔ البتہ کچھ مستثنیٰ حضرات ایسے ہوں جو مذکورہ بالا امور میں مولانا مودودی سے اختلاف رکھتے ہوں اور جمہور علمائے اہل سنت کے مسلک کو اس کے مقابلہ میں درست سمجھتے ہوں تو ان پر اس رائے کا اطلاق نہیں ہو گا۔

نماز کے بارے میں مسئلہ یہ ہے کہ امام اس شخص کو بنانا چاہیے جو جمہور اہل سنت کے مسلک کا پابند ہو، لہٰذا جو لوگ مودودی صاحب سے مذکورہ بالا اُمور میں متفق ہوں، انھیں باختیارِ خود امام بنانا درست نہیں، البتہ اگر کوئی نماز ان کے پیچھے پڑھ لی گئی تو نماز ہو گئی۔

یہ میری ذاتی رائے ہے جو اپنی حد تک غور و فکر کے بعد فیما بینی و بین اللہ قائم کی ہے، میں کسی مسلمان کے بارے میں بدگمانی اور بے احتیاطی سے بھی اللہ کی پناہ مانگتا ہوں اور دین کے معاملہ میں مداہنت سے بھی جن حضرات کو میری اس رائے سے اتفاق نہ ہو وہ اپنے عمل کے مختار ہیں، مجھے ان سے کوئی مباحثہ کرنا نہیں نہ میرے قویٰ اور مصروفیات اس کے متحمل ہیں اور اگر کوئی صاحب اس کو شائع کرنا چاہیں تو ان



سے میری درخواست ہے کہ اس کو پورا شائع کریں، ادھورا یا کوئی ٹکڑا شائع کر کے خیانت کے مرتکب نہ ہوں۔

واللہ المستعان و علیہ التکلان

بندہ محمد شفیع عفا اللہ عنہ
۱۲ ربیع الاول ۱۳۹۶ھ

نوٹ: (اس فتویٰ کو حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم نے اپنی کتاب جواہر الفقہ کا جزو بنا دیا ہے)

## رائے عالی حضرت علامۂ عصر محدث کبیر مولانا محمد یوسف صاحب بنوری دامت برکاتہم

موسس مدرسہ عربیہ نیوٹاؤن کراچی امیر مجلس تحفظ ختم نبوت وصدر وفاق مدارس عربیہ پاکستان

از ماہنامہ بینات جولائی ۱۹۷۶ء بعنوان بصائر و عبر

## مقام نبوت کی تشریح

نبوت ایک عطیۂ ربانی ہے جس کی حقیقت تک رسائی غیر نبی کو نہیں ہو سکتی اس کی حقیقت کو یا تو حق تعالیٰ جانتا ہے جو نبوت عطا کرنے والا ہے یا پھر وہ ہستی جو اس عطیہ سے سرفراز ہوئی۔ مخلوق بس اتنا جانتی ہے کہ اس اعلیٰ و ارفع منصب کے لئے جس شخص کا انتخاب کیا گیا وہ:

۱۔ معصوم ہے، یعنی نفس کی ناپسندیدہ خواہشات سے پاک صاف پیدا کیا گیا ہے اور شیطان کی دسترس سے بالاتر۔ عصمت کے یہی معنیٰ ہیں کہ ان سے حق تعالیٰ کی نافرمانی کا صدور ناممکن ہے۔

۲۔ آسمانی وحی سے ان کا رابطہ قائم رہتا ہے اور وحی الٰہی کے ذریعہ ان کو غیب کی خبریں پہنچتی ہیں کبھی جبریل امین کے واسطہ سے اور کبھی بلا واسطہ جس کے مختلف طریقے ہیں

۳ - غیب کی وہ خبریں عظیم فائدہ والی ہوتی ہیں اور عقل کے دائرے سے بالاتر ہوتی ہیں یعنی انبیاء علیہم السلام بذریعہ وحی جو خبریں دیتے ہیں ان کو انسان عقل و فہم کے ذریعہ معلوم کرسکتا ہے نہ مادی آلات و حواس کے ذریعہ ان کا علم ہو سکتا ہے۔

ان تین صفات کی حامل ہستی کو مخلوق کی ہدایت کے لئے مبعوث و مامور کیا جاتا ہے۔ گویا حق تعالیٰ اس منصب کے لئے ایسی شخصیت کا انتخاب فرماتا ہے جو افراد بشر میں اعلیٰ ترین صفات کی حامل ہوتی ہے۔ اس انتخاب کو قرآن کریم کہیں اجتباء سے کہیں اصطفاء سے اور کبھی لفظ اختیار سے تعبیر فرماتا ہے۔ یہ عام صفات و خصوصیات تو ہر نبی و رسول میں ہوتی ہیں پھر حق تعالیٰ ان میں سے بعض کو بعض پر فضیلت عطا فرما کر وہ درجات عطا کرتا ہے جن کے تصور سے بھی لفظ قاصر ہے گویا نبوت، انسانیت کی وہ معراج کمال ہے جس سے کوئی بالاتر منصب اور کمال عالم امکان میں نہیں۔ ان صفات عالیہ سے متصف ہستی کو ہدایت و اصلاح کے لئے مبعوث کرکے انہیں تمام انسانیت کا مطاع مطلق ٹھہرایا جاتا ہے، ارشاد ہے: وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللہ (النساء: ۶۴) ہم نے ہر رسول کو اسی لئے بھیجا کہ اس کی اطاعت کی جائے اللہ کے حکم سے پس حکم خداوندی یہی ہے کہ اس کی اطاعت کی جائے۔ وہ مطاع اور واجب الاطاعت متبوع ہے اور امت اس کی ہدایت کے تابع اور مطیع فرمان۔

جب نبوت اور رسالت کے بارے میں یہ صحیح تصور قائم ہو گیا کہ وہ ایک عطیۂ ربانی ہے، کسب و محنت اور مجاہدہ اور ریاضت سے حاصل نہیں بلکہ حق تعالیٰ اپنے علم محیط، قدرت کاملہ اور حکمت بالغہ سے پاک و معصوم و مقدس ہستی کو پیدا فرما کر اس کو وحی آسمانی سے سرفراز فرماتا اور مخلوق کی ہدایت و ارشاد کے منصب پر اسے کھڑا کرتا ہے تو اس سے عقلی طور پر خود بخود یہ بات واضح ہو گئی کہ نبی و رسول کی



شخصیت ہر نقص سے مبرا، کوتاہی سے اور ہر انسانی کمزوری سے بالاتر ہوتی ہے۔ کیونکہ اگر خود اس کی شخصیت انسانی کمزوریوں میں ملوث ہو تو وہ ہدایت و اصلاح کی خدمت کیسے انجام دے گا: "آنکہ خود گم است کرا رہبری کند"

# سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم اور قرآن کریم

چنانچہ سنت اللہ یہی ہے کہ نبی کا حسب و نسب، اخلاق و کردار، صورت و سیرت، خلوت و جلوت اور ظاہر و باطن ایسا پاک اور مقدس و مطہر ہوتا ہے جس سے ہر شخص کا دل و دماغ مطمئن ہو اور کسی کو انگشت نمائی کا بال برابر بھی موقع نہ مل سکے گا۔ یہ الگ بات ہے کہ کوئی شخص شقاوت ازلی کی وجہ سے اس کی دعوت پر لبیک نہ کہے اور جحود و انکار میں مبتلا ہو کر ہدایت سے محروم رہ جائے لیکن یہ ممکن نہیں کہ بدتر سے بدتر دشمن بھی نبی میں کسی "انسانی کمزوری" کی نشاندہی کر سکے۔

قرآن کریم میں انبیاء کرام اور رسولان عظام علیہم الف الف صلوٰۃ و سلام کے بارے میں جو کچھ فرمایا ہے اور ان کے جن جن خصائص و کمالات اور اخلاق و اوصاف کی نشاندہی فرمائی ہے یہ جگہ ان کی تفصیل کے لئے کافی نہیں، یہاں اس سمندر کے چند قطرے پیش کئے جاتے ہیں جو حق تعالیٰ شانہ نے اپنے حبیب حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے بارے میں ارشاد فرمائے ہیں۔

یا ایہا النبی انا ارسلناک شاھدا و مبشرا و نذیرا و داعیا الی اللہ باذنہ و سراجا منیرا (الاحزاب: ۴۵-۴۶)

اے نبی! بیشک ہم نے آپ کو اس شان کا رسول بنا کر بھیجا ہے کہ آپ گواہ ہوں گے اور بشارت دینے والے ہیں اور ڈرانے والے ہیں اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلانے والے ہیں اور آپ ایک روشن چراغ ہیں۔

انا ارسلناک شاھدا و مبشرا و نذیرا لتؤمنوا باللہ و رسولہ و تعزروہ و توقروہ (فتح ۸ - ۹)

ترجمہ: ہم نے آپ کو گواہی دینے والا اور بشارت دینے والا اور ڈرانے والا کرکے بھیجا ہے تاکہ تم لوگ اللہ پر اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اس کی مدد کرو اور اس کی تعظیم کرو۔

یٰس والقرآن الحکیم انک لمن المرسلین علی صراط مستقیم (یٰس - ۴)

ترجمہ: یٰس، قسم ہے قرآن باحکمت کی کہ بیشک آپ منجملہ پیغمبروں کے ہیں، سیدھے راستے پر ہیں۔

نٓ والقلم وما یسطرون ما انت بنعمۃ ربک بمجنون و ان لک لاجرا غیر ممنون و انک لعلی خلق عظیم (نون)

ترجمہ: نٓ، قسم ہے قلم کی اور ان (فرشتوں) کے لکھنے کی، کہ آپ اپنے رب کے فضل سے مجنون نہیں اور بیشک آپ کے لئے ایسا اجر ہے جو ختم ہونے والا نہیں اور بیشک آپ اخلاق (حسنہ) کے اعلیٰ

قد جاءکم من اللہ نور و کتاب مبین (مائدہ - ۱۵)

ترجمہ: تحقیق تمہارے پاس اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک روشن چیز آئی ہے اور کتاب واضح (یعنی قرآن مجید)

فالذین آمنوا بہ و عزروہ و نصروہ و اتبعوا النور الذی انزل معہ اولئک ھم المفلحون (اعراف - ۱۵۷)

ترجمہ: سو جو لوگ اس نبی پر ایمان لاتے ہیں اور ان کی حمایت کرتے ہیں، ان کی مدد کرتے ہیں اور اس نور کا اتباع کرتے ہیں جو ان کے ساتھ بھیجا گیا ایسے لوگ پوری فلاح پانے والے ہیں۔

و رفعنا لک ذکرک (الم نشرح) ترجمہ: اور ہم نے آپ کی خاطر آپ کا آوازہ بلند کیا۔

قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ (آل عمران: ۳۱) ترجمہ: آپ فرما دیجئے کہ اگر تم خدا تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو تم میرا اتباع کرو خدا تعالیٰ تم سے محبت کرنے لگیں گے۔

و ان تطیعوہ تھتدوا (النور: ۵۴) ترجمہ: اور اگر تم نے ان کی اطاعت کر لی تو راہ پر جا لگو گے۔



لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ لمن کان یرجوا اللہ و الیوم الآخر و ذکر اللہ کثیرا (الاحزاب: ۲۱)

ترجمہ: تم لوگوں کے لئے یعنی ایسے شخص کے لئے جو اللہ سے اور روزِ آخرت سے ڈرتا ہو اور کثرت سے ذکر الٰہی کرتا ہو رسول اللہ کا ایک عمدہ نمونہ موجود تھا۔

فلا و ربک لا یؤمنون حتی یحکموک فیما شجر بینھم ثم لا یجدوا فی انفسھم حرجا مما قضیت و یسلموا تسلیما (النساء - ۶۵)

ترجمہ: پھر قسم ہے آپ کے رب کی یہ لوگ ایماندار نہ ہوں گے جب تک یہ بات نہ ہو کہ ان کے آپس میں جو جھگڑا واقع ہو اس میں یہ لوگ آپ سے تصفیہ کراویں پھر آپ کے تصفیہ سے دلوں میں تنگی نہ پاویں اور پورا پورا تسلیم کریں۔

لقد من اللہ علی المؤمنین اذ بعث فیھم رسولا من انفسھم یتلوا علیھم آیاتہ و یزکیھم و یعلمھم الکتاب و الحکمۃ و ان کانوا من قبل لفی ضلال مبین (آل عمران ۱۶۴)

ترجمہ: حقیقت میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں پر احسان کیا جب کہ ان میں ان ہی کی جنس سے ایک ایسے پیغمبر کو بھیجا کہ وہ ان لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی آیتیں پڑھ پڑھ کر سناتے ہیں اور ان لوگوں کی صفائی کرتے رہتے ہیں اور ان کو کتاب اور فہم کی باتیں بتلاتے رہتے ہیں اور بالیقین یہ لوگ اس سے قبل صریح غلطی میں تھے۔

و انزل اللہ علیک الکتاب و الحکمۃ و علمک ما لم تکن تعلم و کان فضل اللہ علیک عظیما (النساء - ۱۱۳)

ترجمہ: اور اللہ نے آپ پر کتاب اور فہم کی باتیں نازل فرمائیں اور آپ کو وہ وہ باتیں بتلائی ہیں جو آپ نہ جانتے تھے اور آپ پر اللہ تعالیٰ کا بڑا فضل ہے۔

ترجمہ - آیات سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صفات و کمالات کا نقشہ سامنے آگیا ہوگا جس کا حاصل یہ ہے کہ حق تعالیٰ نے حضرت خاتم الانبیاء محمد رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم کو دعوت الی اللہ کا آفتاب عالم تاب بنایا ہے تاکہ امت ان پر
ایمان لائے ان کی توقیر کرے اور ان کی امداد کرے۔ بلاشبہ آپ سراسر صراط مستقیم
پر ہیں۔ تاریخ عالم اس کی شہادت دیتی ہے کہ آپ خلق عظیم سے آراستہ ہیں جو ان پر
ایمان لائیں اور ان کی توقیر و نصرت کریں اور آسمانی وحی کا نور الٰہی ان کے ساتھ ہے
اس کا بھی اتباع کریں آخرت کی فلاح انہی کے لئے ہے۔ ان کی اتباع سے حق تعالیٰ
کی محبوبیت کی سعادت عظمیٰ ملتی ہے۔ انہی کی اطاعت سے ہدایت ملتی ہے جو لوگ
اللہ تعالےٰ کے اور آخرت کے امیدوار ہیں وہ انہی کو اپنا مقتدا و پیشوا بنائیں گے
جو لوگ اپنے تنازعات و مخاصمات میں بھی ان کے فیصلوں کو بدل و جان تسلیم نہ کریں
خدا کی قسم کبھی مومن نہیں ہو سکتے۔ حق تعالیٰ کا امت محمدیہ پر بڑا احسان ہے جن میں
ایسی ہستی مبعوث فرمائی کہ حق تعالےٰ کی آسمانی وحی ان کو پڑھ کر سناتے ہیں۔ ہر قسم کے شرک
کفر، معصیتوں اور جاہلیت کی رسموں سے ان کا تزکیہ کریں، ان کو کتاب وسنت کی تعلیم
دیں، اللہ تعالیٰ نے ان پر بڑا فضل فرمایا کہ کتاب و حکمت کے وہ تمام علوم ان کو
سکھائے جو نہ جانتے تھے۔ چند آیات بینات کا یہ سرسری خاکہ ہے۔ حق تعالیٰ کی اس
آسمانی شہادت کے بعد کیا کوئی کمال اب ایسا باقی ہے جو جناب رسول اللہ صلے اللہ
علیہ وسلم کو نہ دیا گیا ہو؟ اسی آسمانی وحی ربانی میں تمام امت کو یہ اعلان کیا گیا ہے
کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے تمام فرشتے جناب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پر رحمت
و درود بھیجتے ہیں، اس لئے تمہیں حکم ہے کہ تم بھی ان پر درود بھیجو پانچوں وقت
اذان میں ان کی رفعت و بلندی مقام کا اعلان ہوتا ہے، ہر نماز میں ان پر درود و
سلام کا مخصوص انداز میں حکم ہے، گویا کوئی نماز جو حق تعالیٰ شانہ کی مخصوص
عبادت ہے اور حق تعالیٰ کے ساتھ خصوصی مناجات ہے آپ کے ذکر خیر اور درود
وسلام سے خالی نہیں بلکہ اسی پر نماز کا اختتام ہوتا ہے۔ اس لئے تمام امت اور



آسمانی کتابوں کا بھی فیصلہ ہے کہ "بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر" بہرحال یہ
مسلمات میں سے ہے کہ افراد بشر میں جن نفوس قدسیہ کو حق تعالیٰ نے اصلاح نفوس
اور ہدایت و ارشاد عالم کے لئے منتخب فرمایا ہے ان سب کے سرتاج سید الانبیاء
والمرسلین امام المتقین خاتم النبیین سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مقدس ہے۔
اگر ان میں کوئی کوتاہی اور کمی رہ جائے تو پھر سارے انبیاء کرام کوتاہیوں سے
مبرا کیسے رہ سکتے ہیں اور امت کی ہدایت کے لئے وہ کیسے اسوہ و قدوہ بن سکتے
ہیں اور اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ جس ذات اقدس نے ہدایت و ارشاد کے لئے
ان کی بعثت فرمائی ہے وہ العیاذ باللہ قاصر ہے اور ان کی قدرت سے ایسے
افراد کا انتخاب بالاتر ہے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون بات کہاں سے کہاں پہنچ گئی،
پھر نہ تو خدائی رہی نہ نبوت و رسالت، نہ آسمانی وحی نہ دین۔ سارا معاملہ ہی ختم ہوگیا

## مودودی صاحب کا تنقیدی عروج

## سید الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی تنقید سے معاف نہ کیا

ان حقائق کی روشنی میں "ترجمان القرآن" جلد ۸۵ شمارہ ۱ اپریل ۱۹۷۶ء میں
بعنوان "اسلام کس چیز کا علمبردار ہے" مودودی صاحب کا شاہکار مطالعہ کیجئے
صفحہ ۴۴ پر موصوف یوں رقمطراز ہیں: "وہ (یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم)
نہ فوق البشر ہے نہ بشری کمزوریوں سے بالاتر ہے" کس جاہل نے کہا ہے کہ وہ
فوق البشر ہے ہاں تمام اولین و آخرین اور حق تعالیٰ جو خالق الانبیاء والمرسلین
ہیں ان کا فیصلہ ہے کہ وہ اتقی البشر ہیں، سید البشر ہیں۔ تمام نسل انسانی میں
سب سے بڑھ کر متقی اور کامل ترین افراد بشر میں سے ہیں، آفتاب عالمتاب
اور بدر منیر کے انوار کو ان کے انوار سے کیا نسبت، آسمان ہو یا زمین چاند ہو

یا سدرۃ حتیٰ کہ عرش رحمٰن بھی آپ کی منزلت سے قاصر ہے، تمام مخلوقات خداوندی میں افضلیت و کمال کا تاج آپ ہی کے سر باندھا گیا ہے" نہ فوق البشر ہے" یہ جملہ بھی جو غمازی کرتا ہے کہ فوق البشر کہنا بھی ناقابل برداشت ہے لیکن "بشری کمزوریوں سے بالاتر ہے" کے فقرے سے جو کچھ دل میں تھا ابھر کر آ گیا، جو شخص بشری کمزوریوں میں ملوث ہے وہ بشر کی ہدایت کے لئے کیسے موزوں ہو سکتا ہے، اُردو کے عرف میں اور عام تعبیرات کے پیش نظر بشری کمزوریوں کا اطلاق ان صفات بشریہ پر ہوتا ہے جو صفات ذمیمہ اور قبیحہ ہیں، لوازم بشریت مراد ہو ہی نہیں ہو سکتے۔ لوازم بشریت کھانا پینا، سونا جاگنا، خوشی و غم، صحت و مرض و ذات وغیرہ بلاشبہ یہ لوازم بشریت ہیں خواص بشریت ہیں اور صفات بشریہ ہیں، عرف میں اس کو کوئی بشری کمزوریوں سے تعبیر نہیں کرتا، لوازم بشریت سے تو ملائکۃ اللہ اور حق تبارک و تعالیٰ منزہ ہیں، کہنا یہ ہے کہ یہ جملہ خطرناک حقیقت کی غمازی کر رہا ہے، اسلام کی پوری بنیاد منہدم ہو جاتی ہے، حق تعالےٰ تو ان کو یہ شرف قبولیت عطا فرماتا ہے کہ کلمۂ اسلام میں کلمۂ شہادت میں اذان و اقامت میں حق تعالیٰ کے نام کے ساتھ آپ کا نام آئے، نماز میں درود و سلام بھیجنے کا حکم ہو، اور اس انداز سے ہو کہ چونکہ حق تعالیٰ اور ان کے فرشتے آپ پر درود بھیجتے ہیں اے ایمان والو تم بھی درود بھیجو، بارگاہ قدس سے اتنا اونچا منصب عطا کیا گیا ہو اور مودودی صاحب کی نگاہ میں وہ بشری کمزوریوں سے بالاتر نہیں، جو شخصیت بشری کمزور ہو کیا وہ اس منصب جلیل کی مستحق ہو سکتی ہے، بظاہر تو یہ ایک جملہ ہے لیکن اس ایک جملہ سے ان کے تمام کمالات اور منصب نبوت پر پانی پھر جاتا ہے۔ ہر ناقد کے لئے تنقید کا راستہ ہموار ہو جاتا ہے۔ بشری کمزوری میں جھوٹ بولنا خود غرضی بقایا جاہلیت کے آثار کا نمایاں ہونا



مصلحت اندیشی کا کارفرما ہونا، بنی عبد مناف اور بنی ہاشم کو بنی امیہ پر ترجیح دینا، قریش و مہاجرین کو وہ مقام عطا کرنا جس سے انصار محروم تھے وغیرہ وغیرہ۔ کون سی کمزوری ہے جو اس اجمال میں نہیں آ سکتی؟ کیا اچھا ہوتا کہ مودودی صاحب ان کمزوریوں کی نشان دہی خود فرما دیتے کہ وہ کون سی کمزوریاں ہیں جو آپ کی ذات گرامی میں موجود ہیں۔ اس قسم کے نظریات یا قلمی طغیانی اس شخص کا شیوہ ہے جو نہ اہل اللہ کا صحبت یافتہ ہو، نہ اسے علم دین میں کمال حاصل ہو، عجب و کبر میں مبتلا ہو، اعجاب بالرای کی وبا عظیم میں ملوث ہو۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شخصیت مودودی صاحب کی نگاہ میں

جس ذات گرامی پر ایمان لانے کا حکم ہو حق تعالیٰ پر ایمان کے بعد جس پر ایمان کا مرتبہ ہو، جسے ہدایت امت کے لئے سراجاً منیراً بنایا گیا ہو، جو دعوت الی اللہ پر مامور ہو، جس کی شخصیت کو امت کے لئے اسوہ بنایا گیا ہو، جس کی صفات و کمالات اور خصائص و اخلاق عظیمہ کا اعلان کیا گیا ہو مودودی کی نگاہ میں ان کی شخصیت اتنی شدید مجروح ہو کہ بشری کمزوریوں سے بالاتر نہیں۔ اب تک تو ہم یہی سمجھتے تھے کہ مودودی صاحب سلف صالحین کو مجروح کرتے چلے آئے ہیں، صحابہ کرامؓ کی شخصیت کو مجروح کرتے چلے آئے ہیں اور انبیاء کرام کی شخصیت پر بھی کچھ نہ کچھ اشارات جرح کے موجود تھے، یونس علیہ السلام سے فریضۂ نبوت پر تقصیر ہوئی جیسے تفہیم القرآن میں ہے، وغیرہ وغیرہ۔ ایک حضرت سید المرسلین خاتم النبیین امام المتقین کی ذات گرامی باقی رہ گئی تھی وہ بھی اب مجروح ہو گئی۔ تعجب کا مقام ہے کہ مودودی

نے ہر پیراگراف کو قرآنی حوالہ دے کر بیان کیا اور شاید مقالہ اور اس کی تعلیمات
کو پڑھنے والے کو یہ غلط فہمی ہو کہ یہ جملہ بھی بقیہ قرآنی حوالوں سے ماخوذ ہو گا
لیکن بغیر جوڑ کے قرآنی تعبیرات کے درمیان سطر ۱۲ اشارہ ۱۳ صفحہ ۳۱ پر یہ دل
کی بات قلم سے نکل گئی۔ قرآن کریم میں جہاں یہ حکم ہوا کہ آپ اعلان کریں کہ میں بشر
ہوں ساتھ ہی یوحیٰ الیّ کا وصف لگا دیا گیا تاکہ کوئی قاصر الفہم قاصر العقل بشر کے
ساتھ بشری کمزوریوں کا خیال نہ کرے۔ چنانچہ ارشاد ہے "قل انما انا بشر مثلکم
یوحیٰ الیّ انما الٰھکم الٰہ واحد کہف ۶" فصلت ۶ سورہ اسراء میں ہے قل
سبحان ربی ھل کنت الا بشرا رسولا۔ بشر کے ساتھ رسول کی صفت لگائی
گئی ہے جہاں محض بشریت کا ذکر کیا ہے یا صفات بشریت کا ذکر ہے وہ تمام مشرکین
وکفار کے قول کی نقل ہے قالوا ان انتم الا بشر مثلنا (ابراہیم) ھل ھذا الا بشر
مثلکم (الانبیاء) ما ھذا الا بشر مثلکم (المومنون) ما انتم الا بشر مثلنا (یٰسٓ)
ما نراک الا بشرا مثلنا (ھود) کفار نے بلاشبہ طعنے کے طور پر کہا کہ یہ ہم جیسے بشر ہیں
بلکہ ان کو اس کی جرأت نہیں ہوئی کہ یہ جرم بھی عائد کر سکیں کہ بشری کمزوریوں سے بالاتر
نہیں اس لئے کہ وہ جانتے تھے کہ انبیاء کرام کی پاکیزگیٔ اخلاق، کرامت و شرافت اتنی
بدیہی اور واضح ہے کہ انکار کی مجال نہیں، زیادہ سے زیادہ یہ طعنہ دیا کہ کھاتا پیتا ہے
بازاروں میں جاتا ہے، گویا فرشتہ نہیں کہ ان چیزوں سے بالاتر ہو۔ کچھ ایسا محسوس
ہو رہا ہے کہ موصوف کے دل میں اس سے بھی زیادہ کچھ ہے لیکن خوف مانع ہے، پوری
دل کی بات کا اظہار نہ کر سکے وما تخفی صدورھم اکبر اللہ تعالیٰ اور زیغ و ضلال سے
بچائے۔ بشری کمزوری دو راستوں سے ہوتی ہے (۱) نفس (۲) شیطان۔ جب نبی و
رسول نفس کی غیر مستحسن اور ناپسندیدہ خواہشات سے مبرا ہے اور پاک ہے تو اس
کے عواطف و رجحانات ناپسندیدہ نہیں ہو سکتے۔ ان کا نفس نفس مطمئنہ ہے، نفس



مزکی ہے، نفس کی صفات رذیلہ سے یکسر بالاتر ہے، ادنیٰ سے ادنیٰ رذیلہ نفسانی
کا وہاں گذر نہیں اور نفس کے جتنے صفات کمال ہیں، تقویٰ و طہارت، شکر و صبر
عفت و رأفت و رحمت و جود و سخا و کرم وغیرہ وغیرہ تمام کے تمام وہاں موجود
ہوتے ہیں اور شیطان لعین کے وساوس سے یکسر حفاظت ہوتی ہے، شیطان
نبی و رسول کو کبھی بھی غلط کام پر آمادہ ہی نہیں کر سکتا۔ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا ہے کہ میرا شیطان مجھے خیر ہی کا حکم دیتا ہے۔ بہرحال جب دونوں راستوں
سے حفاظت ہو گئی تو بشری کمزوری خود بخود ختم ہو جاتی ہے۔ صحیح مسلم میں عائشہ
صدیقہؓ کی روایت میں تو یہ آیا ہے کہ "کان خلقہ القرآن" آپؐ کے اخلاق کریمہ
قرآن کریم کا مرقع ہے گویا آپؐ کی حیات مقدسہ زندہ قرآن ہے۔ آپؐ کا وجود مقدس
زندہ قرآن ہوا اور یہی تمام عالم کا فیصلہ ہے لیکن مودودی صاحب فرماتے ہیں کہ
بشری کمزوریوں سے آپؐ بالاتر نہیں پھر سنت اللہ جاری ہے کہ انبیاء کرام کے عام
قویٰ بشری بھی عام انسانوں سے بالاتر ہوتے ہیں، ان کی جسمانی صلاحیتیں جسمانی
قوتیں برتر اور عام افراد بشر سے بالاتر ہوتی ہیں بلکہ ایک حدیث میں آیا ہے کہ
حضرت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو چالیس افراد جنت کی قوت عطا فرمائی گئی ہے
اور ایک حدیث میں یہ بھی آیا ہے کہ جنت میں ہر فرد بشر کو سو اشخاص کی قوت عنایت
کی جاتی ہے لیکن قاضی عیاض شفا میں اور سیوطی کے خصائص کبریٰ میں حضرت
عائشہؓ کی روایت سے ایک حدیث ہے کہ آپ نے فرمایا ہے اما علمت ان اجسادنا
نبتت علی ارواح اہل الجنۃ۔ یعنی ہمارے اجساد میں ارواح اہل جنت کی ہیں ان تفصیلات
کا یہاں موقع نہیں ہے بہرحال نہ معلوم کہ اتنی صاف اور واضح حقیقت کیوں سمجھ میں
نہیں آتی کہ جب کوئی شخص بشری کمزوریوں میں مبتلا ہو وہ کیوں کر ہادی و رہنما
بنے گا اور اس کی دعوت و تبلیغ کیونکر کامیاب ہو سکتی ہے؛ قرآن کریم تو صاف

اعلان فرماتا ہے اتأمرون الناس بالبر وتنسون انفسکم وانتم تتلون الکتاب افلا تعقلون (بقرہ) کیا تم لوگوں کو حکم دیتے ہو نیکی کا اور اپنے نفسوں کو بھولتے ہو اور تم کتاب اللہ پڑھتے ہو کیا اتنا بھی نہیں جانتے کہ اس کا کیا اثر ہوگا۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تو سب سے بڑی خصوصیت یہی ہے کہ جو کیا اسی کا حکم دیا تاکہ قول و عمل میں کوئی تضاد نہ ہو۔ مقام افسوس ہے کہ مودودی صاحب کے بہت سے قابل شدید اعتراض مباحث ہیں یا تعبیرات ہیں اور ان کی تصنیفات میں بکھری پڑی ہیں یہ جملہ اور مضمون بھی قباحت کو سبقت لے گیا ہے۔

# صحابہ کرام رضؓ کے بارے میں حق تعالیٰ کی تعریف اور مودودی صاحب کا الزام

مودودی صاحب اپنی تفسیر سورۂ آل عمران میں حضرات صحابہ رضؓ کے بارے میں رقم طراز ہیں: "سود خوری جس سوسائٹی میں موجود ہوتی ہے اس کے اندر سود خوری کی وجہ سے دو قسم کے اخلاقی امراض پیدا ہوتے ہیں۔ سود لینے والے میں حرص و طمع بخل خود غرضی اور سود دینے والے میں نفرت، غصہ اور بغض حسد۔ احد کی شکست میں ان دونوں قسم کی بیماریوں کا کچھ نہ کچھ حصہ شامل تھا۔" اسی سورۂ آل عمران کے آخر میں ان صحابہ کے بارے میں حق تعالیٰ یوں فرماتے ہیں:

فالذین ھاجروا واخرجوا من دیارھم واوذوا فی سبیلی وقاتلوا وقتلوا لاکفرن عنھم سیاٰتھم ولادخلنھم جنٰت تجری من تحتھا الانھار ثوابا من عند اللہ واللہ عندہ حسن الثواب ۝

ترجمہ: "سو جن لوگوں نے ترک وطن کیا اور اپنے گھروں سے نکالے گئے اور تکلیفیں دئے گئے میری راہ میں، اور جہاد کیا اور شہید ہوگئے ضرور ان لوگوں کی تمام خطائیں معاف کردوں گا اور ضرور ان کو ایسے باغوں میں داخل کروں گا جن کے نیچے سے نہریں جاری ہوں گی یہ عوض ملے گا اللہ کے پاس سے اور اللہ ہی کے پاس اچھا عوض ہے۔"



حق تعالیٰ نے تو ان کو یہ داد دی ہے اور مودودی صاحب کی نگاہ میں وہ حریص طماع بخیل خود غرض ایک دوسرے سے نفرت کرنے والے، بغض و حسد رکھنے والے اور ان بیماریوں میں مبتلا تھے۔ ان میں جہل و عناد کی بھی انتہا ہوگئی غزوۂ احد کے بعد غزوہ بنی النضیر میں جو سورۂ حشر نازل ہوئی اس میں حق تعالیٰ شانہٗ یوں ارشاد فرماتے ہیں:

للفقراء المھاجرین الذین اخرجوا من دیارھم واموالھم یبتغون فضلا من اللہ ورضوانا وینصرون اللہ ورسولہ اولٰئک ھم الصادقون والذین تبوء الدار والایمان من قبلھم یحبون من ھاجر الیھم ولا یجدون فی صدورھم حاجۃ مما اوتوا ویؤثرون علی انفسھم ولو کان بھم خصاصۃ ومن یوق شح نفسہ فاولٰئک ھم المفلحون ۝

ترجمہ: "ان فقراء مہاجرین کا حق ہے جو اپنے گھروں سے اور اپنے مالوں سے جدا کردئے گئے وہ اللہ تعالیٰ کے فضل اور رضامندی کے طالب ہیں اور وہ اللہ اور اس کے رسول کی مدد کرتے ہیں یہی لوگ سچے ہیں اور لوگوں کا حق ہے جو دارالاسلام میں ان مہاجرین کے آنے سے قبل قرار پکڑے ہوئے ہیں اور جو ان کے پاس ہجرت کرکے آتا ہے اس سے یہ لوگ محبت کرتے ہیں اور مہاجرین کو جو کچھ ملتا ہے اس سے یہ لوگ اپنے دلوں میں کوئی رشک نہیں پاتے اور اپنے سے مقدم رکھتے ہیں اگرچہ ان پر فاقہ ہی ہو اور واقعی جو شخص اپنی طبیعت کے بخل سے محفوظ رکھا

جائے ایسے ہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔

حق تعالیٰ تو ان مہاجرین و انصار کو صادقین و مفلحون جیسے شاندار الفاظ میں اس عجیب انداز سے نوازیں اور مودودی صاحب ان کو طامع و حریص ایک دوسرے سے متنفر بتلائیں اس وقت تو بطور مثال ایک سرسری اشارہ کر دیا گیا اور یہ موضوع ابھی بہت کچھ لکھنے کا محتاج ہے۔ اسی مضمون و مقالے کے شروع میں جو تحقیق فرمائی گئی کہ "ہمارے عقیدے کے مطابق اسلام کسی ایسے دین کا نام نہیں جس کو سب سے پہلے صلی اللہ علیہ وسلم نے پیش کیا ہو اور اس بناء پر آپ کو بانی اسلام کہنا صحیح ہے انبیاء میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی خصوصیت دراصل یہ ہے کہ (۱) وہ خدا کے آخری نبی ہیں (۲) ان کے ذریعہ خدا نے اسی اصل دین کو پھر تازہ کر دیا جو تمام انبیاء کا لایا ہوا تھا الخ" اس مضمون میں بھی جو ان کو ٹھوکر لگی ہے اور غلط موڑ پر پہنچ گئے جو نہایت خطرناک ہے۔ اب دیانت اور دین کی خیرخواہی کا تقاضا یہی ہے کہ ان مضامین پر بے لاگ تبصرہ ایسا کیا جائے کہ دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی سامنے آجائے جو ایک دو مولوی ان کی ہم نوائی کرتے چلے آتے ہیں ان کے ایمانی امتحان کا وقت بھی آگیا ہے

حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے مقام عالی کا کیا کہنا! آپ کی صحبت، فیض خدمت اور توجہات مبارکہ سے صحابہ کرام جس مقام پر پہنچ گئے ہیں اس کا ادراک بھی ہم جیسوں کے لئے ناممکن ہے قرآن کریم کی سورۂ فتح میں ارشاد ہے:

محمد رسول اللہ والذین | ترجمہ: محمد اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ آپ کے
معہ اشداء علی الکفار | صحبت یافتہ ہیں وہ کافروں کے مقابلہ میں تیز
رحماء بینھم تراھم رکعا | اور آپس میں مہربان ہیں، اے مخاطب تو ان کو
سجدا یبتغون فضلا من | دیکھے گا کبھی رکوع کر رہے ہیں اور کبھی سجدہ



اللہ و رضوانا سیماھم فی | کر رہے ہیں، اللہ تعالیٰ کے فضل اور رضامندی
وجوھھم من اثر السجود | کی جستجو میں لگے ہیں ان کے آثار بوجہ تاثیر سجدہ
(فتح) | کے ان کے چہرے سے نمایاں ہیں "

یہاں تک لکھ چکا تھا کہ آج "ترجمان القرآن" بابت ماہ جون ۱۹۷۶ء میں "رسائل و مسائل" کے عنوان سے اس کے جواب کی کوشش کی گئی، ظاہر بات ہے کہ یہ بات ناقابل برداشت تھی اور اس میں پوری رسوائی ہو رہی تھی، اس لئے موصوف کے حواریوں میں سے کسی نے موصوف کو متنبہ کیا اور اس کا جواب دیا گیا۔

## مودودی صاحب کبھی غلطی کا اعتراف نہیں کرتے

کیا اچھا ہوتا کہ مودودی صاحب اپنی غلطی کا اعتراف کرکے توبہ کرتے اور اعلان کرتے کہ میں نے یہ بات غلط کی ہے لیکن مودودی صاحب کی تاریخ زندگی میں اس بات کا امکان نہیں، یہ تو ہوا کہ جب کسی ہمدرد حواری نے کسی غلطی پر متنبہ کیا تو دوسرے ایڈیشن میں وہ بات نکال دی گئی لیکن اس کی توفیق نہ ہوئی کہ اعتراف کرکے غلطی کا اعلان ہوتا اور غلط بات سے رجوع کرتے تاکہ وہ لوگ جن کے پاس پہلا ایڈیشن ہے وہ گمراہ نہ ہوتے

## مودودی صاحب کی خیانت

مثلاً تفسیر تفہیم القرآن کے پہلے ایڈیشن میں

حضرت یونس علیہ الصلوٰۃ والسلام کو فرائض نبوت میں تقصیر کا مرتکب مانا تھا لیکن اعتراض کے بعد دوسرے ایڈیشن پر اس عبارت کو حذف کر دیا گیا، کیا یہ دیانت ہے اور کیا یہ حق ہے؟ اور کتنی مثالیں ہیں، مودودی صاحب کے نزدیک انبیاء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# بَصَائِرُ وَعِبَرْ

## مودودی صاحب کے متعلق

از حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری دامت برکاتہم

دنیا میں ہر کمال کے حصول کے لئے ضروری ہے کہ صاحب کمال کی خدمت میں رہ کر وہ کمال کر لیا جائے، معمولی سے معمولی صنائع اور عام سے عام پیشوں کے لئے بھی کسی استاذ و رہنما کی ضرورت مسلّم، بغیر استاد کے نری عقل و ذہانت اور طباعی سے کوئی کمال صحیح طور پر حاصل نہیں ہو سکتا، انجینئری ہو یا ڈاکٹری اور طباعت ہو یا صنعت و حرفت کے لئے ابتداءً عقل کی رہنمائی کے لئے کسی استاذ کی حاجت یقینی ہے، جب انسانی عقل کے پیدا کردہ فنون و علوم کے حاصل کرنے کے لئے ایک کامل کی صحبت ضروری ہے تو علوم نبوت اور معارف انبیاء اور حقائق شریعت کے لئے استاذ و رہنما سے کیسے استغنا ہو سکتا ہے؛ کیونکہ یہ علوم و معارف تو عقل و ادراک کے دائرے سے بالاتر ہیں اور وحی ربانی کے ذریعے امت کو پہنچے ہیں، حالی تربیت اور ربانی ہدایت و ارشاد کے ذریعے سے اس کا سلسلہ جاری رہتا ہے پھر ان ربانی علوم میں الفاظ سے زیادہ مربی کی توجہات اور اس کی عملی صحبت کو دخل ہوتا ہے اور تعلیم سے زیادہ ذہنی و فکری اور عملی تربیت ضروری ہوتی ہے اس لئے جتنی طویل صحبت ہوگی زیادہ کمال نصیب ہوگا اور مربی و رہنما جتنا باکمال ہوگا اتنا



لوام اپنے معصوم نہیں ہیں کہ غلطی نہ ہو سکتی تھی۔ وہ تو فرماتے ہیں کہ بشریت کے اظہار کے لئے کوئی وقت ایسا ضرور ہے، تو کیا مودودی صاحب معصوم ہیں کہ ان کی عصمت انبیاء کرام سے بھی زیادہ ہے۔ بہرحال جب عذر کرکے جواب دیا گیا تو معلوم ہوا کہ وہ بھی بالکل لچر اور بے معنی ہے۔ اردو محاورات میں کوئی بتلا دے کہ لوازم بشریت کو بشری کمزوریوں سے تعبیر کیا جا سکتا ہے؟ مودودی صاحب بشری کمزوریوں سے عیب و نقائص ہی مراد لیتے ہیں۔

## مودودی صاحب کا صحابہؓ پر الزام

اسکی واضح دلیل یہ ہے کہ سورۂ آل عمران کی تفسیر میں انہوں نے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم پر یہ الزام لگایا ہے کہ ان میں سود خوری کی وجہ سے دو قسم کی بیماریاں تھیں، حرص و طمع، بخل و خود غرضی اور حسد نفرت بغض اور غزوہ احد کی شکست میں دونوں کو دخل ہے۔ اس کے ثبوت میں قرآن کے لفظ "ببعض ما کسبوا" کا ترجمہ "بعض کمزوریوں" سے کیا گیا جس کی تنقید نہایت عالمانہ و محققانہ انداز سے حضرت مولانا محمد اسحاق صدیقی سندیلوی فرما چکے ہیں، (ملاحظہ ہو "بینات" بابت ماہ جون ۱۹۷۶ء) مودودی صاحب کی اس تفسیر و تشریح سے واضح ہے کہ کمزوریوں سے مراد وہ بیماریاں لیتے ہیں جو عیوب اور بدترین عیوب ہیں۔ اللہ تعالیٰ رحم فرمائے اور صحیح توبہ کی توفیق نصیب فرمائے۔



زیادہ فائدہ ہوگا اور کمال حاصل ہوگا، پھر ان علوم نبوت کی غرض و غایت چونکہ ہدایت و ارشاد اور مخلوق خدا کی رہنمائی ہے اس لئے ان کے سمجھنے میں شیطان لعین کی عداوت و اضلال اور گمراہی کا شدید اندیشہ ہوتا ہے جو کمال کہ دنیوی مقاصد کے لئے حاصل کرنا ہوتا ہے اس میں شیطان آرام سے بیٹھا رہتا، اس کو دخل کی حاجت ہی نہیں نہ عداوت ظاہر کرنے کی ضرورت ہے، لیکن جہاں آخرت و عقبیٰ اور دین کی بات ہوتی ہے تو شیطان اپنی شرارت کے لئے بے تاب ہوتا ہے مختلف وسائل سے اپنی پوری طاقت صرف کرتا ہے کہ کسی طرح یہ رشد و ہدایت ضلالت میں تبدیل ہو جائے اور چونکہ ابلیس لعین کا سب سے بڑا کارنامہ تلبیس ہے یعنی حق و باطل میں ایسا التباس ہو جائے کہ جو چیز ظاہری صورت کے لحاظ سے خیر ہے حقیقت کے اعتبار سے شر بن جائے، پھر نفسِ انسانی کی کارستانیاں اس پر مستزاد ہیں، انسانی فطرت میں کبر و عُجب ہے، ریاکاری و حُبِ شہرت ہے، حُبِ جاہ کا مرض ہے اور ایسے شدید و قوی امراض ہیں کہ مدتوں کی ریاضتوں اور مجاہدوں سے ان کا ازالہ نہیں ہوتا، اس لئے نفس و شیطان کے اثرات سے بچنے کے لئے مدتوں کسی کامل کی صحبت کی ضرورت ہوتی ہے اور جب فضلِ الٰہی شامل حال ہو تو اصلاح ہو جاتی ہے ورنہ یوں ہی انسان علم و عقل کے صحراؤں میں بھٹکتا پھرتا ہے۔

## فتنوں کی ابتداء اور بنیاد کے اسباب

دنیا کی علمی تاریخ کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ حقیقت بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ جتنے فتنے پیدا ہوئے ہیں سب اذکیاء اور طباع حضرات کے ذریعہ سے وجود میں آئے۔ اور علمی دور میں اکثر فتنے علم کے راستے سے آئے ہیں، بلکہ علماء حق میں بھی بہت سے اذکیاء زمانہ اپنی شدتِ ذکاوت کی وجہ سے جمہور امت سے شذوذ



اختیار کر کے غلط افکار و نظریات کا شکار ہو گئے اور وہاں زیادہ تر یہی حقیقت کار فرما رہی ہے کہ اپنے تجرد ذکاوت پر اعتماد کر کے علمی کبر اور اعجاب بالرائی کے مرض میں مبتلا ہوئے، زیادہ صحبت نہیں ملی اور کہاں سے کہاں نکل گئے ہمارے اس دور میں بھی اس کے بہت سے نظائر موجود ہیں اور چونکہ علمی ذہانت تو ہوتی ہی ہے اور بسا اوقات بہت عمدہ بات بھی کہہ جاتے اور لکھ جاتے ہیں اس لئے ان کی وہ عمدہ باتیں مزید فتنہ کا باعث بن جاتی ہیں اور جن حضرات کو زیادہ صحبت اور علمی گہرائیاں نصیب نہیں ہیں وہ بہت جلد ان کے معتقد ہو جاتے ہیں اور ان کے امت سے مختلف شواذ اور جدید افکار و نظریات کے بھی حامی ہو جاتے ہیں اور شیطان تو اپنے کام میں لگا ہوا ہے جو شخصیت امت کی ہدایت و ارشاد کے کام آسکتی تھی وہ امت میں زیغ و ضلال کا ذریعہ بن جاتی ہے۔ ہر دور میں اس کی مثالیں موجود ہیں۔ امام غزالیؒ نے مقاصد الفلاسفہ میں لکھا ہے کہ یونانیوں کے علوم حساب ہندسہ عنصریات وغیرہ صحیح علوم کو دیکھ کر لوگ ان کے تمام علوم کے معتقد ہو گئے، طبعیات و الٰہیات میں ان کی تحقیقات کے قائل ہو کر گمراہ ہو گئے امام غزالی کی یہ بات بہت عجیب ہے اور بالکل صحیح ہے، شیطان کو اس قسم کے مواقع میں اضلال کا بہت اچھا موقع مل جاتا ہے، بہرحال جب انتہائی علمی قابلیت والے انتہائی ذکاوت والے فتنوں میں مبتلا ہو سکتے ہیں تو ایسے حضرات کہ جن میں علمی قابلیت بہت کم، لیکن قلمی قابلیت بہت زیادہ ہو صحبتِ ارباب کمال سے یکسر محروم ہوں طباع و ذہین ہوں وہ تو بہت جلد اعجاب بالرائی کی خطرناک بلا میں مبتلا ہو کر تمام امت کی تحقیر اور تمام تحقیقات امت کا استخفاف اور تمام سلف صالحین کے کارناموں کی تضحیک اور اول سے لے کر آخر تک تمام پر تنقید کر کے خطرناک گہرے گڑھے میں گر کر تمام نسل کے

لئے گمراہی کا باعث بن جاتے ہیں۔

## مودودی صاحب کی زندگی کا پس منظر

اس قسم کے لوگوں میں سے آج کل کی ایک مشہور شخصیت جناب ابو الاعلیٰ صاحب مودودی کی ہے جو بچپن ہی سے طباع وذہین مگر معاشی پریشانی میں مبتلا تھے۔ ابتدا میں اخبار مدینہ بجنور میں ملازم ہوئے اور پھر دہلی میں جمعیت علماء ہند کے اخبار "مسلم" سے وابستہ رہے، پھر چند سالوں کے بعد اخبار الجمعیۃ" دہلی میں ملازم ہوئے جو جمعیت علمائے ہند کا ترجمان تھا۔ دہلی سے نکلتا تھا غالباً سہ روزہ تھا، تاریخ کے جواہر پاروں کے عنوان سے ان کے مضامین بہت آب وتاب سے نکلتے تھے، اس طرح مودودی صاحب کی قلمی تربیت مولانا احمد سعید صاحب کے ذریعہ ہوتی گئی۔ والد مرحوم کی وفات کی وجہ سے اپنی تعلیم نہ صرف یہ کہ مکمل نہ کر سکے بلکہ بالکل ابتدائی عربی تعلیم کی کتابوں میں رہ گئے، نہ جدید تعلیم سے بہرہ ور ہو سکے، پرائیوٹ انگریزی تعلیم حاصل کی اور انگریزی سے کچھ مناسبت ہوگئی، اس دور کے اچھے لکھنے والوں کی کتابوں اور تحریرات اور مجلات وجرائد سے بہت کچھ فائدہ اٹھایا اور قلمی قابلیت روز افزوں ہوتی گئی۔ بدقسمتی سے نہ کسی دینی درسگاہ سے فیض حاصل کر سکے نہ جدید علوم کے گریجویٹ بن سکے، نہ کسی پختہ کار عالم دین کی صحبت نصیب ہو سکی۔ اور ایک مضمون میں خود اس کا اعتراف کیا ہے جو عرصہ ہوا کہ ہندوستان متحدہ میں مولانا عبدالحق مدنی مرادآبادی کے جواب میں شائع ہوا تھا بلکہ بدقسمتی سے نیاز فتحپوری جیسے ملحد وزندیق کی صحبت نصیب رہی ان سے دوستی رہی ان کی صحبت ورفاقت سے بہت کچھ غلط رجحانات ومیلانات پیدا ہوگئے۔ حیدرآباد دکن سے ۱۹۳۳ء میں ماہنامہ ترجمان القرآن جاری کیا، آب وتاب سے مضامین لکھے، بہتر سے بہتر



پیرائے میں کچھ علمی وقلمی چیزیں ابھرنے لگیں، ان دنوں ملک کی سیاسی فضا مرتعش تھی، تحریک آزادئ ہند فیصلہ کن مراحل میں تھی، ہندوستان کے بہترین دماغ اسی کی طرف متوجہ تھے۔ مودودی صاحب نے سب سے ہٹ کر "اقامت دین" اور حکومت الٰہیہ کا نعرہ لگایا اور تحریک آزادی کی تمام قوتوں پر بھرپور تنقید کی، ان کے بھولے بھالے مداح یہ سمجھے کہ شاید دین قیم کا آخری سہارا بس مودودی صاحب کی ذات رہ گئی ہے، چنانچہ بہت جلد مولانا سید سلیمان ندوی مولانا مناظر احسن گیلانی اور عبدالماجد دریابادی کے قلم سے خراج تحسین وصول ہونے لگا، ظاہر ہے کہ اس وقت مودودی صرف ایک شخص کا نام تھا نہ اس وقت اس کی دعوت تھی، نہ جماعت تھی نہ تحریک تھی، ان کی تحریرات اور زوردار بیانات سے بعض اہل حق کو ان سے توقعات وابستہ ہوئیں۔ ان کی آمادگی اور چوہدری محمد نیاز کی حوصلہ افزائی سے پٹھانکوٹ میں "دارالاسلام" کی بنیاد ڈالی گئی لیگ و کانگریس کی رسہ کشی شروع ہوگئی تھی، ان کے قلم سے ایسے مضامین نکلے اور سیاسی کشمکش کے نام سے ایسی کتاب وجود میں آگئی کہ ہم نوا حضرات سے اس کو خراج تحسین حاصل ہوا اور سیاسی مصالح نے اس کو پروان چڑھایا، لاہور میں اجتماع ہوا، اور باقاعدہ امارت کی بنیاد ڈالی گئی اور ان کی ایک لکھی تقریر پڑھی گئی جس میں بتایا گیا کہ امیر وقت کے لئے کیا کیا امور ضروری ہیں، ارباب اجتماع میں مشہور شخصیتیں جناب مولانا محمد منظور نعمانی، مولانا ابوالحسن علی ندوی، مولانا امین احسن اصلاحی اور مولانا مسعود عالم ندوی بھی تھے۔ بڑے امیر خود منتخب ہوگئے اور چار امراء یہ حضرات امیر ماتحت منتخب ہوگئے۔ جماعت اسلامی باقاعدہ وجود میں آگئی اس کا دستور آگیا، اس کا منشور آیا، لوگوں کی نگاہیں اٹھیں، ہر طرف سے امیدیں وابستہ ہوگئیں،

# جماعت اسلامی سے توبہ اور استعفاء

لیکن چھ ماہ کا عرصہ نہیں گزرا ہوگا کہ مولانا نعمانی، مولانا علی میاں مستعفی ہوگئے اور ان کو ان کی علمی کمزوریاں اور اخلاص کا فقدان نظر آیا، ساتھ نہیں دے سکے لیکن ان حضرات نے پھر بھی پردہ پوشی کی اور امت کے سامنے صاف و صریح وجہ علیحدگی ظاہر نہیں فرمائی، میں اس وقت جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں تدریسی خدمات انجام دیتا تھا، میں نے ان دو بزرگوں سے جدائی کے وجوہ دریافت کئے، بہت کچھ کہا لیکن کوئی صاف بات نہیں بتلائی، لیکن میں سمجھ گیا، مولانا مسعود عالم مرحوم اور مولانا امین احسن اصلاحی کو بہت کچھ معتقدات و طریقۂ کار میں موافقت تھی،

## مودودی صاحب کی شخصیت کے ابھرنے کا اصل راز

اور یہ دونوں بزرگ عرصے تک مودودی صاحب کے دست و بازو بنے رہے۔ مولانا مسعود عالم مرحوم نے عربی ادب کے ذریعہ خدمات انجام دیں اور مودودی صاحب کی تحریرات اور کتابوں کے آب و تاب سے عربی تراجم کئے اور ادبی تربیت کر کے چند شاگردوں کو بھی تیار کر دیا۔ مولانا اصلاحی نے اپنے خاص علمی ذوق و انداز سے مودودی صاحب کی تحریک کو پروان چڑھایا، اچھے اچھے رفقاء کار، ارباب قلم اور ارباب فن شامل ہوگئے۔ کمیونزم کے خلاف اور بعض دینی مسائل پر عمدہ عمدہ کتب بھی لکھی گئیں۔ سود خوری، شراب نوشی، پردہ وغیرہ پر اچھی کتابیں آگئیں۔ تفہیمات و تنقیحات میں بعض اچھے اچھے مضامین آئے جدید نسل کی اصلاح کے لئے کتابیں تالیف کی گئیں۔



عرب ممالک میں خصوصاً سعودی عرب کو متاثر کرنے کے لئے اور وہاں کے شیوخ کو ہم نوا بنانے کے لئے مختلف انداز سے کام کیا اور کامیاب تدبیریں اختیار کیں اور جو رفقائے کار کے قلم سے معرض اشاعت میں آیا اسے اس انداز سے پیش کیا جاتا رہا کہ یہ سب کچھ مودودی صاحب کی توجہات کا رہین منت ہیں اس سے ان کی شخصیت بننی شروع ہوگئی اور تمام جماعت کے افراد کی تالیفات سے خوب خوب فائدہ اٹھایا، خود عربی لکھنے سے معذور، انگریزی لکھنے سے معذور ہے نہ عربی لکھ سکتا ہے نہ بول سکتا ہے یہی انگریزی کا حال بھی ہے لیکن جو کتابیں ترجمہ کی گئیں ان کے سرورق پر بھی لکھا گیا " تالیفات المودودی " کہیں یہ نہ لکھا کہ یہ ترجمہ مسعود عالم کا ہے یا عاصم حداد کا ہے۔ لوگ یہ سمجھے کہ اردو کا یہ ادیب کیا ٹھکانہ عربی ادب کا بھی امام ہے لیکن چند دن گزرے تھے کہ مولانا گیلانی مرحوم اور حضرت سید سلیمان مرحوم متنبہ ہوگئے کہ یہ تحریرات جدید فتنہ انگیزی کا سامان مہیا کر رہی ہیں جو کچھ خطابات تھے اور متکلم اسلام وغیرہ القاب تھے اس کو روک دیا۔ اور مولانا گیلانی نے " صدق جدید " میں " خارجیت جدیدہ کے عنوان سے تنقیدی مضمون لکھا۔ علمائے کرام کے زمرے میں شاید حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ پہلی شخصیت ہیں جنہوں نے اپنے مکاتیب میں اس فتنے کی نشاندہی فرمائی۔ رفتہ رفتہ علماء امت کچھ نہ کچھ لکھتے رہے حضرت مولانا شیخ الحدیث محمد زکریا صاحب نے اس وقت جو مطبوعہ ذخیرہ تھا اس کو مطالعہ فرما کر ایک مبسوط رسالہ مرتب فرمایا لیکن افسوس کہ طبع نہ ہوسکا اور اس سلسلے میں ایک مدرس مظاہر العلوم مولانا محمد زکریا قدوسی صاحب مودودی صاحب کی طرف مائل ہوگئے تھے۔ ان کی اصلاح کے پیش نظر ایک مکتوب لکھا جو " فتنہ مودودیت " کے نام سے ایک رسالہ کی شکل شائع ہوگیا ہے'!

مودودی صاحب کی بہت سی چیزیں پسند بھی آئیں اور بہت سی ناپسند بھی، لیکن عرصہ دراز تک جی نہ چاہا کہ ان کو مجروح کیا جائے اور ان کے جدید انداز بیان سے جی چاہتا تھا کہ جدید نسل فائدہ اٹھائے۔ اگرچہ بعض اوقات ان کی تحریرات میں ناقابل برداشت باتیں بھی آئیں لیکن دینی مصلحت کے پیش نظر برداشت کرتا رہا اور خاموش رہا لیکن اتنا اندازہ نہ تھا کہ یہ فتنہ عالمگیر صورت اختیار کرے گا اور اکثر عرب ممالک میں یہ فتنہ بری صورت اختیار کرے گا اور دن بدن ان کے شاہکار قلم سے نئے نئے شگوفے پھوٹتے رہیں گے۔ صحابہ کرامؓ اور انبیاء کرام علیہم السلام کے حق میں ناشائستہ الفاظ استعمال ہوں گے آخر "تفہیم القرآن" اور "خلافت وملوکیت" اور "ترجمان القرآن" میں روز بروز ایسی چیزیں نظر آئیں کہ اب معلوم ہوا کہ بلاشبہ ان کی تحریرات وتالیفات عہد حاضر کا سب سے بڑا فتنہ اگرچہ چند مفید ابحاث بھی آگئی ہیں" واثمهما اکبر من نفعهما" والی بات ہے اب حالت یہاں پہنچ گئی ہے کہ سکوت جرم عظیم معلوم ہوتا ہے اور چالیس سال جو مجرمانہ سکوت کیا اس پر بھی افسوس ہوا اور اب وقت آگیا ہے کہ بلا خوف لومۃ لائم الف سے یا تک ان کی تالیفات وتحریرات کو مطالعہ کرکے جو حق وانصاف ودین کی حفاظت کا تقاضا ہو وہ پورا کیا جائے۔ واللہ سبحانہ ولی التوفیق۔

(محمد یوسف بنوری عفی عنہ)





# رائے عالی حضرت علامہ سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ

مکتوب بنام مولانا مسعود عالم ندوی

(از مکاتیب سلیمان ص ۱۶۵ مطبوعہ لاہور)

چند سطور جماعت اسلامی کے ظاہری چند اصولوں کی تعریف[1] کے بعد علامہ سلیمان ندوی تحریر فرماتے ہیں کہ مجھے جو اختلاف ہے اور جو چند خطرات ہیں ان کو ظاہر کرتا ہوں۔

۱۔ ادعائی لوگوں سے میں چوکنا رہتا ہوں۔ ابوالکلام کے ساتھ میرا یہی معاملہ رہا اور مرزا قادیانی کے باب میں علماء سے شروع ہی میں یہی غلطی سالہا سال تک ہوتی رہی جس کا خمیازہ آج تک بھگتنا جارہا ہے۔

۲۔ دوسری چیز طرز تعبیر ہے مسائل اسلامیہ کی تشریح عصری اصطلاحات تعبیر سے نسبتاً آسان ہو جاتی ہے اس لئے یہ راستہ آسان ہوتا ہے لیکن اس راستہ سے قلب حقائق کا بڑا اندیشہ رہتا ہے اس لئے بڑی احتیاط کی ضرورت ہے

۳۔ دین کو تمام تر سیاسیات ونظام سیاست وعمران بنانے سے یہ ڈر لگتا ہے کہ اس کو اہمیت اس قدر نہ دی جائے یا متاثرہ حلقہ پر یہ اثر نہ پڑ جائے کہ دین کے وہ اجزا جن کا تعلق دین کے ماورائے مادی حقائق اور عبارات سے

[1] اس وقت جماعت اسلامی کا ابتدائی دور تھا خلافت ملوکیت اور تفہیم القرآن وترجمان اگر علامہؒ دیکھتے تو ان کا انداز قلم اور ہی کچھ ہوتا تاہم اپنے آخری ایام زندگی میں جماعت اسلامی سے سخت متنفر ہو گئے تھے اور مولانا مسعود عالم ندوی بھی تائب ہو کر دنیا سے رخصت ہوئے وطوبیٰ لمن وجد فی صحیفۃ استغفارًا کثیرًا۔

ہے وہ یکسر بے کار اور تہی مایہ معلوم ہونے لگیں اس اندیشہ کی تھوڑی سی تصدیق آپ کی جماعت کے ایک وکیل[1] صاحب سے ہوئی جو الہ آباد کی حالیہ مجلس مشورہ میں شرکت کے لئے جا رہے تھے انہوں نے ازراہ عنایت ندوہ آکر مجھ سے ملاقات کی اور گفتگو کا آغاز اس انداز میں فرمایا جس سے یہ مقصود تھا کہ یہ ظاہری اُلٹی سیدھی نماز اور روزہ اصل قیام نظام دینی کے بغیر بے کار ہیں۔ میں سمجھا کہ بے چارہ ابھی شدہ ہوا ہے جوش میں اس کو ایسا نظر آیا ہے بہرحال میرے اندیشے تھے اور ہیں۔ سلیمان ندوی۔

## رائے عالی شیخ التفسیر حضرت مولانا احمد علیؒ لاہوری

برادران اسلام! مودودی صاحب کی تحریک کو بنظر غور دیکھا جائے تو ان کی کتابوں سے جو چیز ثابت ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ مودودی صاحب ایک "نیا اسلام" مسلمانوں کے سامنے پیش کرنا چاہتے ہیں اور لوگ "نیا اسلام" تب ہی قبول کریں گے جب پرانے اسلام کے در و دیوار منہدم کرکے دکھا دیئے جائیں اور مسلمانوں کو اس امر کا یقین ہو جائے کہ ساڑھے تیرہ سو سال کا اسلام جو تم لئے پھرتے ہو وہ ناقابل قبول ہے، وہ ناقابل عمل ہو گیا ہے۔ اس لئے نئے اسلام کو مانو اور اس پر عمل کرو جو مودودی صاحب پیش فرما رہے ہیں۔

اے اللہ! میرے دل کی دعا قبول فرما، مودودی صاحب کو ہدایت فرما اور ان کے متبعین کو بھی اس "جدید اسلام" سے توبہ کی توفیق عطا فرما اور انہیں نیا محمدیؐ اسلام پھر نصیب فرما۔ "آمین یا الہ العالمین"

[1] وہ وکیل صاحب میاں طفیل تھے جو نئے نئے رکن جماعت ہوئے تھے (حاشیہ کتاب مکاتیب سلیمان)



(بحوالہ حق پرست علماء کی مودودی صاحب سے ناراضگی کے اسباب ص)

## رائے عالی حضرت مولانا مفتی محمود الحسن صاحب گنگوہی دامت برکاتہم

صدر مفتی دارالعلوم دیوبند — (بحوالہ فتنہ مودودیت مطبوعہ کراچی)

الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی

امابعد رسالہ مبارکہ فتنہ مودودیت حضرت اقدس شیخ الحدیث صاحب دامت برکاتہم کی تالیف ایک خصوصی اور مختصر خط ہونے کے باوجود اہل علم و اہل دین کے لئے مشعل راہ ہے جس کی روشنی میں اس تحریک کی ضلالت اپنے خد و خال کے ساتھ بے نقاب ہو کر سامنے آجاتی ہے اور پھر اس کا مد پھیلاؤ اور سنہرا رنگ کسی مخلص مومن کے قلب و نظر کو اپنی طرف مائل کرنے میں کامیاب نہیں ہوگا۔ جن حضرات کے پاس اس تحریک کے زہریلے اثرات سے واقف ہونے کے لئے طویل مطالعہ کا وقت نہیں یا وہ اس کو اصول اسلام پر جانچنے کی استعداد نہیں رکھتے یا ان کی نظر اس کی گمراہ کن بنیادوں کے ادراک سے قاصر ہے ان کو اس رسالے کے ذریعے انشاء اللہ تعالیٰ اپنے دین کی حفاظت کا راستہ بسہولت مل جائے گا۔

والتوفیق بید اللہ یہدی من یشاء الی صراط مستقیم

احقر محمود دارالعلوم دیوبند سہارن پور

## رائے عالی حضرت مولانا منظور نعمانی مدیر الفرقان لکھنؤ

ایک طویل عرصہ تک جماعت اسلامی کے بارے میں میرا موقف یہ رہا کہ

[2] بحوالہ جماعت اسلامی سے مجلس مشاورت تک" مصنفہ مولانا منظور نعمانی ناشر مولانا قمرالدین صاحب کانپور۔

میں اس کے کام اور اس کے نتائج میں خیر کا پہلو غالب سمجھتا تھا لیکن میرے ایک صاحب علم اور صاحب صلاح دوست جن کا جماعت اسلامی کے بارے میں بالکل وہی خیال اور موقف تھا جو اس عاجز کا تھا، ایک دن لکھنؤ تشریف لائے اور انہوں نے مجھ سے کہا کہ جماعت اسلامی کے بارے میں آپ کی جو رائے تھی کیا اب بھی وہی ہے یا اس میں اب کچھ تبدیلی ہوئی ہے؟ میں نے ان کو بتایا کہ میں تو اپنی اسی جگہ ہوں، انہوں نے کہا کہ اب تک تو میرا خیال بھی وہی رہا لیکن اب جیسے جیسے وقت آگے بڑھتا ہے یہ محسوس ہوتا جاتا ہے کہ شر اور مضرت کا پہلو اتنا ہلکا اور مغلوب نہیں ہے جتنا ہم سمجھتے رہے ہیں، اس لئے میرے لئے تو یہ کہنا اب مشکل ہے کہ اس میں خیر غالب ہے، میں نے ان سے اس کی تفصیل چاہی تو انہوں نے بتایا کہ ہمارے یہاں جماعت اسلامی کی دعوت سے متاثر جو حلقہ ہے جو مجھ سے بھی زیادہ بعید نہیں ہے۔ میں محسوس کرتا ہوں کہ رفتہ رفتہ ان سب کا ذہن یہ بنتا جا رہا ہے کہ دین کو اور دین کے تقاضوں کو اگلوں نے صحیح نہیں سمجھا، اب بس مودودی صاحب نے صحیح سمجھا ہے اور جو جماعت سے جتنا زیادہ متاثر ہوتا ہے وہ اس خیال میں اتنا ہی راسخ اور پکا ہو جاتا ہے اور ظاہر ہے کہ فہم دین کے بارے میں سلف سے بے اعتمادی ساری گمراہیوں اور سارے فتنوں کی جڑ ہے۔

میں نے ان سے عرض کیا کہ اگر بات ایسی ہی ہے جیسی آپ فرما رہے ہیں اور یہ ذہنیت جماعت سے تعلق رکھنے والے حلقوں میں اب عام ہو رہی ہے تو پھر اس میں شبہ نہیں کہ یہ بہت بڑا شر ہے اور ایسا شر ہے کہ اس کے مقابلے میں اس خیر میں کوئی وزن باقی نہیں رہتا جس کی ہم اب تک قدر کرتے رہے ہیں جماعت میں اس خیال کا عام ہونا تو بڑی خطرناک چیز ہے۔



اس کے بعد میں نے اپنے ذرائع سے یہ جاننے کی کوشش کی کہ کیا واقعی یہ ذہنیت جماعت سے تعلق رکھنے والے حلقوں میں اب عام ہو رہی ہے تو پھر جو بھی معلومات مجھے حاصل ہوئیں وہ ان صاحب کی تائید ہی کرتی تھیں۔

اس علم و اندازہ کے بعد سے میں نے جماعت کے بارے میں خیر کے پہلو کو غالب کہنا چھوڑ دیا، ممکن ہے بعض لوگ اس ذہنیت کی خطرناکی کو پوری طرح نہ سمجھتے ہوں اور اس لئے وہ اسے معمولی سی اور ہلکی بات سمجھیں لیکن جس کے سامنے اس امت کے گمراہ فرقوں اور گمراہ افراد کی تاریخ ہے وہ اچھی طرح جانتا ہے کہ فہم دین کے بارے میں سلف سے اعتماد اٹھ جانے کے بعد کوئی حصار باقی نہیں رہتا پھر آدمی پرویز بھی بن سکتا ہے، برق بھی بن سکتا ہے اور ان سے آگے بھی جا سکتا ہے۔ ہر گمراہی کی پہلی بنیاد یہی ہوتی ہے کہ آدمی کا اعتماد دین کے فہم کے بارے میں سلف سے اٹھ جائے، بہرحال اس واقعہ کو قریباً ڈھائی تین برس ہوئے ہوں گے اس وقت سے جماعت اسلامی کے بارے میں میری رائے میں یہ تبدیلی آئی اور جماعت اسلامی کی طرف سے مدافعت کا جو رویہ تھا وہ ختم ہو گیا اور ذہن نے دوسری طرح سوچنا شروع کر دیا۔

---

## "داستان عبرت"

### جماعت اسلامی سے بیزاری اور علیحدگی

مولانا منظور نعمانی (مدیر الفرقان لکھنؤ و مصنف معارف الحدیث) کا خود نوشت مقالہ

(جماعت اسلامی سے مجلس شاورت تک)

مطبوعہ کان پور

مولانا منظور نعمانی تحریر فرماتے ہیں کہ کاش ہم لوگوں کی یہ غلطی اور وقت کا

ضیاع دوسروں کے لئے باعثِ عبرت ہو۔ جماعت سے الگ ہونے والے حضرات میں غازی عبدالجبار صاحب اور حکیم عبدالرحیم اشرف میرے اُن پُرانے دوستوں میں ہیں جن کو میں نے ہمیشہ بہت صالح باخدا اور مخلص جانا ہے۔ اگر سیرتِ مصطفوی اور صفاتِ محمدیؐ کے رنگ و بو سے کسی کی زندگی خالی ہو تو اس کی اچھی اچھی باتیں سُن کر اس کے ساتھ جُڑنے والوں کا آخر کار غیر مطمئن ہو کر اس کو چھوڑنا بالکل قدرتی بات ہے۔

اللہ کی شان ہے کہ جماعت اسلامی کے ابتدائی دَور میں مولانا مودودی نے اس وقت کے اپنے معترضین مولانا عبدالماجد صاحب وغیرہ کو جواب دیتے ہوئے اپنے جن جن ساتھیوں کا نام لے کر کہا تھا کہ اگر مجھ میں کوئی ذریغ ہوتا اور میں فتنہ کی طرف جانے والا ہوتا تو یہ فلاں فلاں جیسے اللہ کے بندے میرے ساتھ کیوں ہوتے۔ ان سب ہی نے ایک ایک کر کے ان کا ساتھ چھوڑا۔

اس داستان میں خود میرے لئے اور ہر غور کرنے والے کے لئے بڑے بڑے سبق ہیں لیکن سب سے بڑا سبق میرے نزدیک یہ ہے۔

**جماعت اسلامی سے میری علیحدگی میں سب سے بڑا سبق**

میرے نزدیک یہ ہے کہ کوئی شخص خواہ کتنا ہی ذہین ہو اور زبان و قلم کی خواہ کتنی ہی طاقت اس کو ملی ہو اور اپنے حسن و بیان اور زورِ قلم سے داد و تحسین کا کتنا ہی خراج وہ اہل زمانہ سے حاصل کر سکتا ہو اور خواہ کتنے ہی ناواقف سادہ لوحوں سے وہ اپنے کو امام و مجدد و عارف و صوفی منوا سکتا ہو لیکن اگر اس میں اخلاص للہ اور تقویٰ نہیں ہے اور اس کی سیرت اور اس کے ظاہر و باطن میں محمد



رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے رنگ و بو کا اگر اتنا حصہ بھی نہیں ہے کہ علم و بصیرت رکھنے والے اہل ایمان کے لئے اس کی شخصیت میں کشش اور دلوں کو اطمینان کا سامان ہو اور جو صاحب ایمان اس کے قریب جائے وہ قریب تر ہوتا چلا جائے تو اپنی کاغذ کی ناؤ چلانے میں خواہ وہ کتنا ہی کامیاب ہو۔ کوئی بڑا دینی کام ہونا تو در کنار وہ کام کے آدمیوں کو بھی اپنے ساتھ جوڑ نہ سکے گا اور اس کی اچھی اچھی باتوں سے متاثر ہو کر جو اس سے جڑیں گے بھی وہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کا رنگ و بو پا کر جلدی یا بدیر ساتھ چھوڑنے پر مجبور ہوں گے بشرطیکہ وہ محمد صلی اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے رنگ و بو سے آشنا اور اللہ تعالےٰ کی رضا طلبی میں صادق و مخلص بھی ہوں اس عاجز نے اللہ کی توفیق سے اس کے ایسے بہت سے بندوں کو پایا ہے جن کو نہ تو بہت اچھی اچھی باتیں کرنی آتی ہیں اور نہ وہ صاحبِ قلم ہی ہیں لیکن جو شخص صدق طلب کے ساتھ ان سے قریب جاتا ہے وہ اس اطمینان سے ان سے قریب تر ہوتا چلا جاتا ہے کہ یہ اللہ کے مخلص اور صادق بندے ہیں اور ان کی سیرت میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا رنگ و بو ہے۔

## مولانا منظور نعمانی صاحب کا جماعت اسلامی میں شرکت کا سبب

(از مولانا قمرالدین مدیر ماہنامہ نظام و ناشر مکتبہ نظام کانپور کا دیباچہ جماعت اسلامی سے مجلس مشاورت تک)

یہ ایک دردناک کہانی اور داستانِ عبرت ہے اس عظیم شخصیت کی جو

میدانِ مناظرہ کا شہسوار رہ چکا ہو جس کے معرکۃ الآرا مضامین علمی دُنیا میں مقبولیت حاصل کر چکے ہوں اور جس کی تقریروں نے خوابِ غفلت میں پڑے ہوئے بہت سے لوگوں کو بیدار کر دیا ہو لیکن یہی عظیم شخصیت جب اپنے اکابر و اسلاف کا دامن ہاتھ سے چھوڑتی ہے اور خود رائی پر آمادہ ہو کر ایک ایسے شخص بیعت امارت کے لئے ہاتھ بڑھا دیتی ہے جس نے کبھی چھوٹا بن کر اپنے نفس کی اصلاح و تزکیہ باطن کی ضرورت نہیں محسوس کی تو اسے شہادت زور اور گمراہی کے کن کن تاریک وادیوں میں بھٹکنا پڑتا ہے۔

اسی وجہ سے مولانا محمد منظور نعمانی صاحب نے فرمایا کہ اس داستان میں خود میرے لئے اور ہر غور کرنے والے کے لئے بڑے بڑے سبق ہیں اور سب سے بڑا سبق جو مولانا نے حاصل کیا (وہ مفصل اس سے قبل موصوف ہی کی تحریر میں درج ہو چکا ہے اور جس کو آپ پڑھ چکے ہیں)۔

**مولانا منظور نعمانی کی گفتگو مولانا مسعود عالم ندوی سے** (جس زمانے میں کہ دونوں جماعت کے سرگرم رکن تھے)

میں ایک بات اور کہنا چاہتا ہوں اس کو توجہ سے سُنیں۔

دنیا میں کسی انقلاب کے دو ہی ذریعے ہو سکتے ہیں ایک ظاہری اسباب و وسائل اور دوسرے اللہ تعالیٰ کی خاص نصرت۔ یہ تو ظاہر ہے اسباب و وسائل کے لحاظ سے ــــــ ہم آپ خالی ہاتھ ہیں۔ اس کے لئے اگر کچھ ہو سکتا ہے تو اللہ تعالیٰ کی خاص نصرت ہی سے ہو سکتا ہے اور آپ حضرات جانتے ہیں کہ "نصرت خداوندی" ایسی ارزاں نہیں ہے اس کی مستحق وہی امت و جماعت ہو سکتی ہے جس کا اللہ سے خاص قسم کا تعلق ہو۔ میرا علم و اندازہ یہ ہے کہ اس چیز کی طرف توجہ نہیں دی جا رہی ہے اور بس ذہنی و فکری اصلاح اور زندگی کے کچھ ظاہری پہلوؤں کی اصلاح ہی کو سامنے رکھ لیا گیا ہے



موصوف میری اس گفتگو پر آبدیدہ ہو گئے اور انھوں نے بڑے گہرے تاثر کے ساتھ کہا کہ واقعہ یہ ہے کہ اس کمی کو ہم خود اتنا محسوس کرتے ہیں کہ میں اور غازی عبدالجبار صاحب تنہائیوں میں اس موضوع پر باتیں کر کے بارہا روئے ہیں اس کے بعد موصوف نے اظہار فرمایا کہ اس سلسلے میں ہماری سب سے بڑی بدقسمتی یہ ہے کہ جماعت میں سب سے زیادہ موثر مقبول و محبوب شخصیت مولانا مودودی کی ہے اور ان ہی کی ذات جماعت میں معیار اور نمونہ بن گئی ہے اور ان کو اس طرف بالکل توجہ نہیں ہے۔

(از جماعت اسلامی سے مجلس مشاورت تک)

## رائے عالی جناب علامہ سید ابوالحسن علی ندوی (ندوۃ لکھنؤ)

(حاشیہ کتاب منصب نبوت اور اس کے عالی مقام حاملین ؑ)

ابوالحسن علی ندوی مطبوعہ کراچی

مودودی صاحب کی عبارت (قرآن کی چار بنیادی اصطلاحیں صفحہ)

لیکن بعد کی صدیوں میں رفتہ رفتہ ان سب الفاظ کے وہ اصل معنیٰ جو نزولِ قرآن کے وقت سمجھے جاتے تھے بدلتے چلے گئے یہاں تک کہ ہر ایک اپنی پوری وسعتوں سے ہٹ کر نہایت محدود بلکہ مبہم مفہومات کے لئے خاص ہو گیا۔ پھر اس کے وجوہ و اسباب بیان کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ نتیجہ یہ ہوا کہ قرآن کے اصل مدعا کا سمجھنا لوگوں کے لئے مشکل ہو گیا۔

**تبصرہ** مولانا ابوالحسن علی صاحب ندوی مودودی صاحب کی عبارت مذکورہ پر تبصرہ فرماتے ہیں کہ اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس طویل مدت میں یہ کتاب غفلت اور جہالت کی نذر رہی۔ اس کے

حقائق کو سمجھا نہیں جاسکا اور نزول کے تھوڑے ہی مدت کے بعد اس سے استفادہ کا سلسلہ منقطع ہوگیا۔ یہ تصویر قرآن کی آیت مبارکہ انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون ۰ (ترجمہ: ہم نے اتاری ہے یہ نصیحت یعنی قرآن اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔) کے خلاف ہے کیونکہ فضل و احسان کے موقع پر حفاظت کا وعدہ ہیں اس کے مطالب کا فہم، ان کی تشریح، اس کی تعلیمات پر عمل اور زندگی میں ان کا انطباق بھی شامل ہوتا ہے اور ایسی کتاب کی کیا قدر و منزلت ہوسکتی ہے جو طویل مدت تک معطل پڑی رہے نہ سمجھی جائے نہ اس پر عمل کیا جائے۔ نیز اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا

اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ ۚ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ۚ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ ۰

ترجمہ: اس کا جمع کرنا اور پڑھوانا ہمارے ذمہ ہے جب ہم وحی پڑھا کریں تو تم اس کو سنا کرو اور پھر اسی طرح پڑھا کرو پھر اس کے معانی کا بیان بھی ہمارے ذمہ ہے۔

غور و فکر کا یہ انداز جسے دور حاضر کے بعض متکلمین انشا پرداز اختیار کر رہے ہیں اس ابدی انقلاب آفریں صلاحیتوں اور کارناموں سے بھرپور امت پر ایک طویل المیعاد فکری قحط اور ذہنی و عملی تعطل کا الزام عائد کرتا ہے جو درخت اپنی زندگی کی بہترین مدت میں برگ و بار نہ لائے اور بے حاصل اور بے ثمر پڑا رہے اس کی افادیت اور فکری صلاحیت مستقل طور پر مشکوک ہو جاتی ہے اور مستقبل میں بھی بھلائی کی امید کرنی مشکل ہے۔ نتیجہ اگرچہ بادی النظر میں کچھ زیادہ اہم اور سنگین نہ معلوم ہو لیکن اس کے اثرات ذہن و دماغ اور طرز فکر پر پڑے گہرے اور دور رس ہیں اس لئے کہ یہ اس امت کی صلاحیت ہی میں شک و شبہ پیدا کر دیتا ہے جو نہ صرف دین و پیغام کی حامل ہے بلکہ



اس کو دنیا میں پھیلانے اس کی تشریح کرنے اور اس کی حفاظت کی ذمہ دار ہے اور اس سے اس امت کی گذشتہ تاریخ اس کے مجددین مصلحین اور مجتہدین کے علمی و عملی کارنامے بھی مشکوک اور کم قیمت ہو جاتے ہیں اور آئندہ کے لئے بھی یہ بات بڑی مشتبہ ہو جاتی ہے کہ جو کچھ کہا گیا اور سمجھا گیا وہ صحیح ہے اور جو کچھ کہا جائے گا اور سمجھا جائے گا وہ شک و شبہ سے بالاتر ہے۔ اس سے ظاہر و باطن مغز و پوست کے اس فلسفہ اور دینی حقائق کو ایک نہایت عسیر الفہم معمہ اور چیستاں قرار دینے کی سعی کو شہ ملتی ہے جس سے باطنیوں کے مختلف فرقوں نے مختلف زمانوں میں فائدہ اٹھایا۔

یہ اس علمی حقیقت اور عقیدے کے بھی خلاف ہے کہ یہ دین اس نسل کو صرف کتابی شکل ہی میں نہیں ملا بلکہ ایک نسل نے دوسری نسل تک اس کے الفاظ و مفاہیم بلکہ طریق عمل تک کو منتقل کیا ہے اور توارث کا یہ سلسلہ لفظ و معنیٰ دونوں میں جاری رہا نیز اللہ تعالیٰ نے قرآن میں جا بجا الکتاب المبین اور عربی المبین کے الفاظ سے یاد کیا اور ایک جگہ اس کی آیات کے محکم اور مفصل ہونے کا ذکر کیا ہے۔ یہ صفات اور تعریفیں بھی اس خیال کے منافی ہیں کہ قرآن مجید کے بنیادی حقائق طویل عرصہ تک پردۂ خفا میں رہے۔

## رائے علی مولانا عبدالباری صاحب ندوی (لکھنؤ)

مولانا منظور نعمانی صاحب اپنی خود نوشت غلطی اور توبہ میں (جس کو آپ ملاحظہ کر چکے ہیں) لکھتے ہیں کہ مجھے یاد آتا ہے کہ جماعت اسلامی کے ابتدائی دور میں جب یہ عاجز پورے جوش اور سرگرمی کے ساتھ اس میں شریک بلکہ اس کا داعی تھا۔ مولانا عبدالباری صاحب ندوی نے (جب کہ میرا ان سے

کوئی تعلق و رابطہ بلکہ تعارف بھی نہ تھا محض للّٰہی خیرخواہی سے) مجھے ایک خط لکھا جس کا حاصل اب یہ یاد رہ گیا ہے کہ کم از کم تمہیں اس حقیقت سے ناواقف نہ ہونا چاہیئے کہ جس شخص نے کبھی صغیر بن کر اپنی اصلاح کا سبق نہ لیا ہو اس کا اصلاح کامل کے اتنے اونچے دعوؤں کے ساتھ کبیر بن کر کھڑا ہو جانا خیر و صلاح کا باعث کہاں تک ہو سکتا ہے؟

**مولانا عبدالباریؒ ندوی کا دوسرا بیان** بلاشبہ جماعت کے بانی اور بہت سے اساطین خود علمی و عملی تربیت و صحبت سے محروم اور نرے کتابی علم و ذہانت کے زور میں کہیں سے نکل گئے اور بہت سی مہلک بے اعتدالیوں کا شکار ہو کر اپنے اور دوسروں کے لئے نیم مُلّا خطرۂ ایمان بن گئے ہیں ؎

صورتِ مذہب کہ می سازند تحسین می کنم
معنیِ دیں را کہ می سوزند خلق آگاہ نیست

(بحوالہ جماعت اسلامی سے مخالفت کیوں، ص۴۲)

## رائے عالی حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب دامت برکاتہم

مہتمم اشرف المدارس ناظم آباد و سابق شیخ الحدیث دارالعلوم کراچی

از کتاب مودودی اور ایک ہزار علمائے امت ص۳۵
(مطبوعہ ملتان)

سوال ۔ آجکل جماعت اسلامی بظاہر بہت کام کر رہی ہے مگر اس کے باوجو علماء کرام مولانا مودودی صاحب اور ان کی جماعت پر سخت تنقید کرتے ہیں اس کی کیا وجہ ہے؟

**الجواب منہ الصدق والصواب** مودودی صاحب اور ان کی جماعت



سے متعلق چند امور مختصر طور پر پیش کئے جاتے ہیں۔ اس کے بعد آپ خود فیصلہ کر لیں کہ ان کے ساتھ تعلق جائز ہے یا نہیں؟

(۱) اس جماعت سے جو بھی وابستہ ہو خواہ ابتداءً وہ سیاسی حد تک وابستہ ہوا ہو۔ وہ چند روز میں امام ابوحنیفہؒ کی تقلید سے نکل کر مودودی صاحب کا مُقلّد ہو جاتا ہے اور خود مودودی صاحب نے بھی لکھا ہے کہ مقتدار کے خیالات سے الگ رہنا مشکل ہے۔

(۲) مودودی صاحب نے (رسائل و مسائل جلد اوّل میں) لکھا ہے کہ اہل علم کے لئے تقلید کرنا گناہ بلکہ گناہ سے بھی شدید تر ہے تو گناہ سے بڑھ کر تو کفر ہی ہوتا ہے سو اگر مودودی صاحب کا یہی مطلب ہے تو مسلمانوں کا سواد اعظم جس میں بڑے بڑے جلیل القدر محدثینؒ۔ فقہاءؒ۔ صوفیاءؒ اور اولیاءؒ گذرے ہیں اور اب بھی ہیں (جس میں شیخ عبدالقادر جیلانیؒ۔ شاہ ولی اللہ صاحب دہلویؒ شاہ شہیدؒ، مجدد الف ثانیؒ، حضرت نانوتویؒ۔ حضرت گنگوہیؒ۔ حضرت تھانویؒ۔ حضرت مدنیؒ۔ حضرت عثمانیؒ۔ حضرت مولانا مفتی محمد حسن صاحب امرتسریؒ۔ حضرت رائے پوریؒ۔ حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوریؒ اور حضرت مفتی محمد شفیع صاحب مدظلہٗ بھی شامل ہیں) مودودی صاحب کے یہاں سب کے سب کافر ہیں۔ العیاذ باللہ (کیونکہ یہ سب مقلد ہیں) اور اگر ردّ تقلید کا جوش ہوش پر غالب آجانے سے یہ جملہ بے معنیٰ نکل گیا تو بھی مودودی صاحب کے یہاں سب مقلدین گناہ کبیرہ اور حرام کے ارتکاب کی وجہ سے فاسق ضرور ہوئے تو محدثین فقہاء اور صوفیا بلکہ سواد اعظم کی تفسیق کرنے والا کیوں فاسق نہ ہوگا۔

(۳) مودودی صاحب کے اعتراضات سے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم بلکہ انبیاء کرام علیہم السلام بھی محفوظ نہیں ہیں۔ اسلاف کی شان میں ان کا لٹریچر

بھرا پڑا ہے۔ ایسی حالت میں علمائے کرام مودودی پر اعتراض کرتے ہیں تو یہ قبیح کیوں ہے؟

علما کے اعتراضات سے بچنا تو مودودی صاحب کے اختیار میں ہے وہ اسلاف کے حق میں گستاخیوں سے باز آجائیں اور جو لکھ چکے ہیں اس سے توبہ کا اعلان کردیں تو علما کے اعتراضات خود ہی ختم ہوجائیں گے۔

یہ کہاں کا انصاف ہے کہ وہ تو اکابر دین پر اعتراضات کی اشاعت میں سرگرم رہیں اور ان پر کوئی اعتراض نہ کرے۔ کوئی شخص کسی بھری مجلس میں جاکر اہل مجلس کے آباء واجداد کو گالیاں دینا شروع کرے اور پھر ان لوگوں سے اپنے اعزاز و احترام کی امید رکھے اس سے بڑی حماقت کیا ہوگی؛

(۴) مودودی صاحب فرماتے ہیں کہ نبی کے سوا تنقید سے کسی کو بالاتر نہ سمجھئے لیکن خود جماعت کے افراد مودودی صاحب کو تنقید سے بالاتر سمجھتے ہیں۔ مودودی صاحب کے کسی مسئلہ کو (حتی کہ صحابہ کرامؓ پر طعن و اعتراض کو) غلط کہنے کے لئے تیار نہیں گویا وہ ان کی عصمت کے قائل ہیں؛

(۵) مودودی صاحب کا اہل حق سے اصولی اختلاف ہے۔ مودودی صاحب کے ہاں قرآن مجید و حدیث کا مفہوم سمجھنے میں صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی کوئی احتیاج نہیں حالانکہ صراط مستقیم کی تفسیر میں صراط اللہ یا صراط رسول یا صراط قرآن کی بجائے صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ فرمایا گیا ہے یعنی صراط مستقیم کا تعین کرنیوالی منعم علیہم کی ایک جماعت ہے۔

(۶) مودودی صاحب نے خلافت و ملوکیت لکھ کر اپنے اندرونی بغض صحابہؓ کا زہر اگل دیا ہے۔ اس کتاب کو دیکھنے کے بعد بھی مودودی صاحب کے بغض صحابہؓ پر جس کو یقین نہ آئے تو یہ دلیل ہے کہ خود اس شخص کے اندر بھی بغض صحابہؓ ہے۔



# مودودی صاحب اور تخریب اسلام

از حضرت مولانا مفتی رشید احمد صاحب دامت برکاتہم مہتمم
اشرف المدارس ناظم آباد ۴ کراچی۔ (سابق شیخ الحدیث دارالعلوم کراچی)

**سوال:** مودودی صاحب اور ان کی جماعت شفاخانوں اور دوسرے رفاہی کاموں اور منظم تحریک کے ذریعہ عوام میں جاذبیت پیدا کر رہی ہے اور اکثر نو تعلیم یافتہ لوگ صرف انہی خوبیوں کو دیکھ کر اسے صحیح اسلامی جماعت سمجھتے ہیں اور ان کی طرف مائل ہوجاتے ہیں لہذا مفصل بیان فرما کر امت مسلمہ کی رہبری فرمائیں کہ کیا جماعت اسلامی واقعۃً وہی اسلام پیش کرتی ہے جو صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے حضور اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سے سیکھا تھا اور کیا صرف مذکورہ بالا خوبیوں کو حقانیت کی دلیل قرار دیا جاسکتا ہے؛

اگر یہ جماعت صحیح راستہ پر نہیں تو اس سے متعلق مندرجہ ذیل سوالات پیدا ہوتے ہیں۔

(۱) کیا انکا شمار اہل سنت میں ہے؟
(۲) ان کے ساتھ تعاون جائز ہے؟
(۳) ان میں رشتہ کرنا جائز ہے؟
(۴) ایسے شخص کی امامت کا کیا حکم ہے؟

بینوا توجروا

# الجواب بسم ملہم الصواب

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علی عبادہ الذین اصطفےٰ امابعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین آمین۔

آج کل لوگوں نے حسن نظم، حسن اخلاق، ایثار و ہمدردی، اہتمام اعمال اور جرأت وہمت کو معیارِ حق سمجھ لیا ہے چنانچہ جن افراد یا جن جماعتوں میں یہ صفات پائی جائیں لوگ ان کو اہل حق سمجھ کر ان کی طرف مائل ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا خوب سمجھ لیں کہ ان چیزوں میں سے کوئی چیز بھی معیارِ حق نہیں بن سکتی۔ یہ امر اگرچہ ایسا بدیہی ہے کہ ہر انسان کی عقل اس کا فیصلہ کر سکتی ہے معہٰذا مختصراً عرض کرتا ہوں۔

## معیارِ حق کی تعیین میں مغالطہ

اگر حُسن نظم کو معیارِ حق قرار دیا جائے تو برطانیہ اور امریکہ وغیرہ کے لوگ سب سے زیادہ اہلِ حق ہوں گے اسی طرح عیسائی مشنریاں اور قادیانی جماعت جس حُسن نظم سے کام کر رہی ہے کوئی مُسلم جماعت ایسی مُنَظَّم نہیں۔ اسی طرح حُسنِ اخلاق اور ایثار و ہمدردی جس حد تک عیسائی مشنریوں اور قادیانیوں میں ہے کسی مسلم جماعت میں نہیں، عیسائی مشنریاں شفاخانوں اور گھی اور دودھ کے ڈبوں اور مختلف چیزوں کی تقسیم، روپیے اور ملازمت کے لالچ میں لوگوں کو عیسائی بنا رہی ہیں۔ اسی لئے اچھوت قومیں عیسائی مذہب اختیار کر چکی ہیں، یہی طریقہ عیسائیوں سے قادیانیوں نے سیکھا۔ بہت سے قادیانی ڈاکٹروں نے اپنی خدمات وقف کر رکھی ہیں دکانوں پر بورڈ لگے ہوئے ہیں کہ مریض کے گھر پر جا کر بلا فیس معائنہ کیا جاتا ہے۔ تقسیم کے ایام



میں بعض قادیانیوں کو دیکھا کہ منوں کے مقدار میں روزانہ مہاجرین میں تازہ دودھ تقسیم کرتے تھے۔ یہ ایک دو دن کا واقعہ نہیں بلکہ کئی مہینوں تک ان کا یہ معمول دیکھا گیا۔ عیسائی مشنریاں ڈبے کا دودھ تقسیم کرتی ہیں مگر قادیانی اس سے بھی بڑھ کر تازہ دودھ تقسیم کرتے رہے تو کیا یہ عیسائی اور قادیانی اہلِ حق ہو سکتے ہیں؟ انہی عیسائی مشنریوں اور قادیانیوں کے طریقۂ تبلیغ کی تقلید بعض مسلم جماعتیں بھی کرنے لگیں۔ یہ لوگ شفاخانوں اور مختلف مواقع پر امدادی فنڈوں اور تعاون کے ذریعہ لوگوں کو متاثر کرنے کی سعی کرتے ہیں۔ شرعی نظر سے نہ صرف یہ کہ یہ چیز معیارِ حق نہیں بلکہ سرے سے یہ طریقۂ تبلیغ غلط ہے۔ آپ نے کوئی احسان یا طمع دلا کر کسی کو اپنی طرف مائل کر لیا تو ایسے شخص کا کیا اعتبار؟ کل کوئی دوسری جماعت اسے کوئی بڑی طمع دے کر اپنی طرف کھینچ سکتی ہے۔ ایسے ہی اہتمام اعمال بھی معیارِ حق نہیں خوارج کے بارے میں حضور کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے پیشگوئی فرمائی جس کی صداقت کو دنیا نے دیکھا فرمایا کہ یہ لوگ ایسے عابد و زاہد ہوں گے کہ تم ان کی عبادت کے سامنے اپنی عبادت کو حقیر سمجھنے لگو گے اور فرمایا کہ یہ لوگ ہر وقت تلاوت قرآن سے رطب اللسان رہیں گے مگر لا یجاوز حناجرھم یعنی قرآن کا اثر ان کے قلوب کی طرف تجاوز نہ کرے گا۔ یا یہ کہ ان کی تلاوت سماء قبول کی طرف بلند نہ ہوگی۔ ان کے منہ ہی میں رہے گی۔ جار اللہ زمخشری کو جار اللہ اسی لئے کہا جاتا ہے کہ یہ ہمیشہ کے لئے دنیا و مافیہا سے الگ ہو کر بیت اللہ میں معتکف ہو گئے تھے تو کیا معتزلہ و خوارج کے اہتمام اعمال کی وجہ سے ان کو کوئی اہلِ حق کہہ سکتا ہے؟ یوں ہی جرأت وہمت سے متعلق غور فرمائیے کہ کفار ہمیشہ کس جرأت و ہمت کا مظاہرہ کرتے رہے ہیں اور کر رہے ہیں۔ بیویوں، بہنوں اور بیٹیوں کا لونڈیاں بننا گوارا کیا، بچوں کو غلام بنایا، اور خود غلامی کا طوق پہنا۔ سلطنتیں قربان

کیں - املاک چھوڑیں اور اپنی جانیں دیں کوئی بڑی سی بڑی آفت ان کو ان کے نظریہ سے نہ ہٹا سکی - ابو طالب کی جرأت دیکھئے مرتے وقت بھی یوں کہتے ہیں کہ "اِخْتَرتُ النَّارَ علی العارِ" یعنی آبائی دین چھوڑنے کی عار پر نارِ جہنم کو ترجیح دیتا ہوں" غور کیجئے کہ کتنی بڑی جرأت ہے - معلوم ہوا کہ جرأت و ہمت اور استقلال کو معیارِ حق قرار دینا غلط ہے - حقیقت یہ ہے کہ ایثار و ہمدردی - خدمتِ خلق - حسن اخلاق - حسنِ نظر اور ہمت و جرأت اہلِ حق کی صفات ہیں جن کو غیر اہلِ حق نے اختیار کر لیا جیسے کہ غیر اہلِ حق کی کئی صفات کو اہلِ حق اختیار کئے ہوئے ہیں تو صفات مذکورہ بلاشبہ صفات محمودہ ہیں اور اہلِ حق کی صفات ہیں مگر حق کا معیار نہیں کہ جس میں بھی یہ صفات ہوں اسے اہلِ حق سمجھ لیا جائے - کچھ لوگ اس لئے بھی ایسی جماعتوں کے ساتھ وابستہ ہو جاتے ہیں کہ ان کے ہاں دین بہت سستا ہے، جب کہ مولوی کا دین مشکل ہے غیر شرعی لباس اور وضع قطع اور تشبہ بالنصاریٰ کے ہوتے ہوئے اور سینما بینی جیسے جرائم میں مبتلا ہوتے ہوئے مولوی کسی کو دیندار نہیں کہہ سکتا مگر بعض جماعتوں نے دین اتنا سہل کر دیا ہے کہ آپ داڑھی کٹاتے ہوں، سر پر انگریزی بال ہوں انگریزی لباس پہنتے ہوں، پائجامہ ٹخنے سے نیچے رہتا ہو، سینما بھی دیکھتے ہوں، یہ سب کچھ کرتے ہوئے بھی آپ دین دار مسلمان بلکہ پوری دنیا کے صالح ترین اور متقی مسلمان بن سکتے ہیں ؎

حج کعبہ بھی کیا اور گنگا کا اشنان بھی ۔۔۔ راضی رہے رحمان بھی اور خوش رہے شیطان بھی

جب تک کہ کوئی شخص زکوٰۃ اور چرمِ قربانی و صدقۃ الفطر صحیح مصرف پر نہ لگائے اس وقت تک وہ مولوی کی نظر میں دیندار نہیں مگر اس جماعت



کا نظریہ یہ ہے کہ آپ جماعت کو زکوٰۃ دے دیں آگے جماعت خواہ اس سے مکانات تعمیر کرے یا ڈاکٹروں کو تنخواہ دے، شفاخانے چلائے یا الیکشن لڑے - دیکھئے کتنا آسان دین ہے کہ آپ کی زکوٰۃ بھی ادا ہو گئی اور الیکشن وغیرہ کی ضروریات بھی پوری ہو گئیں -

**کہاں بھٹکے جا رہے ہو** صاحبو! ہوش میں آؤ! کہاں بھٹکے جا رہے ہو اگر آسانی اور سہولت ہی آپ کے ہاں معیارِ حق ہے تو آپ اسلام ہی کیوں نہیں چھوڑ دیتے تاکہ ہر قید سے آزاد ہو جاؤ اور اگر اسلام کا نام باقی رکھتے ہوئے آزاد ہونا ہے تو پرویزی مذہب میں بھی بہت آسانی اور سہولت ہے نہ وہاں نماز روزہ کی پابندی اور نہ محرمات سے بچنے کی قید - (اعاذنا اللہ منہم) -

## معیارِ حق

**آیاتِ بیّنات** اب سنئے کہ حقیقت میں معیارِ حق کیا چیز ہے - ارشاد ہے:

(۱) اھدنا الصراط المستقیم ○ صراط الذین انعمت علیہم ○ غیر المغضوب علیہم ولا الضالین ○ اللہ تعالیٰ نے صراطِ مستقیم کی تفسیر صراط القرآن یا صراط اللہ یا صراط الرسول صلے اللہ علیہ وسلم سے نہیں فرمائی اس لئے کہ لوگ اس کی تعیین میں اختلاف کرتے لہٰذا فرماتے ہیں "صراط الذین انعمت علیہم" کہ یہ منعم علیہم جماعت کا راستہ ہے، یہ جماعت صراطِ مستقیم کی تعیین کرے گی بلکہ عربیت کا قاعدہ ہے کہ بدل مقصود بالنسبۃ ہوا اور مبدل منہ کو صرف اسم اشہر ہونے کی وجہ سے ذکر کر دیا جاتا ہے تو معلوم ہوا کہ طالب ہدایت یہی اصل مقصود منعم علیہم جماعت کا راستہ ہے صراطِ مستقیم اسی کا دوسرا نام ہے تو ثابت ہوا کہ کتاب اللہ اپنی تفہیم میں جیسے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی محتاج

ہے اسی طرح کتاب اللہ اور سنّت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم اپنی تفہیم میں رجال اللہ (منعم علیہم جماعت) کی محتاج ہے۔ ہم اس جماعت سے مستغنی ہو کر قرآن وحدیث سمجھنے کے مجاز نہیں، غرضکہ جماعت صحابہ رضوان اللہ تعالے علیہم کا اسوۂ حسنہ صراط مستقیم ہے، پھر ان سے بلاواسطہ اس طریق کو سمجھنے والی جماعت تابعین، پھر ان سے نقل کرنے والی جماعت، اسی طرح ایک دوسرے سے قیامت تک بالمشافہ صحیح طریق کو حاصل کرنے والی رجال اللہ کی جماعت کا طریق صراط مستقیم ہوگا اور اس کے خلاف جملہ طرق ضلالت اور گمراہی کے راستے ہوں گے رجال اللہ کی جماعت قرآن وحدیث کی زندہ تصویر اور چلتی پھرتی تفسیر ہوگی۔

(۲) بَلْ هُوَ آيَاتٌ بَيِّنَاتٌ فِي صُدُورِ الَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ وَمَا يَجْحَدُ بِآيَاتِنَا إِلَّا الظَّالِمُونَ ۝ (سورۃ العنکبوت ع ۵) اس سے معلوم ہوا کہ ہدایت کے لئے قرآن کے صحائف کافی نہیں بلکہ اس کا مطلب اور اس کی تفسیر جو رجال اللہ کے صدور میں ہے وہ واجب القبول ہے۔

(۳) وَمَنْ يُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدَىٰ وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّىٰ وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ وَسَاءَتْ مَصِيرًا ۝ (سورۃ النساء ع ۱۷)۔

"یشاقق الرسول" پر "یتبع غیر سبیل المؤمنین" کا عطف تفسیری ہے، یعنی رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی سبیل کی تعیین مومنین کی ایک جماعت اپنے قول وعمل سے کرے گی۔ ان کے راستے سے انحراف رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے راستے سے انحراف ہوگا اور موجب جہنم ہوگا (اعاذنا اللہ منہا)

(۴) كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَ



تَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ (آل عمران ع ۱۲) اس آیت میں "اخرجت للناس" فرماکر صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے اتباع کو واجب اور ان کے طریق کو لوگوں کے لئے حجت قرار دیدیا۔

(۵) وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ (سورۃ البقرۃ ع ۱۷) اس میں بھی یہ امر مصرح ہے کہ منعم علیہم جماعت کا راستہ معیار حق ہے۔

(۶) وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ آمِنُوا كَمَا آمَنَ النَّاسُ (سورۃ البقرۃ ع ۲)

(۷) فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنْتُمْ بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوْا وَإِنْ تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ (البقرۃ ع ۱۶)

ان دونوں آیتوں میں اس کی تصریح ہے کہ ایمان وہ معتبر ہوگا جو حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کے ایمان جیسا ہو یعنی ایمان صحیح کی کسوٹی اور معیار صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا طریقہ ہے، اس سے ہٹ کر کوئی شخص براہ راست قرآن یا حدیث پر ایمان لانے کا دعویٰ کرے تو یہ ایمان قبول نہ ہوگا۔

## احادیث مبارکہ

(۱) حضور اکرم صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میری امت کے بہت سے فرقے ہو جائیں گے ان میں صرف ایک فرقہ ناجی ہوگا باقی سب جہنمی ہوں گے۔ عرض کیا گیا وہ کون سی جماعت ہوگی؟ فرمایا "ما انا علیہ واصحابی" بظاہر "ما انا علیہ" فرمادینا کافی تھا مگر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اس کا علم تھا کہ آگے چل کر کچھ لوگ میرے اصحاب سے مستغنی ہو کر میرا راستہ تلاش کریں گے مگر مجھ سے بھی مستغنی ہو کر صراط قرآن کی تعیین کریں گے اس لئے "ما انا علیہ" کے بعد "واصحابی" کا اضافہ فرما

خیر ہی سے کرنا چاہئے۔ ورنہ زبان کو ذکر صحابہؓ سے روک ہی رکھے یعنی برائی سے نہ کرے۔

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانیؒ فرماتے ہیں کہ حضرت معاویہؓ کو برا سمجھنے والا شیعہ ہے؛ تو جو برملا باطل پر کہتا ہو اس کے سبائی اور رافضی ہونے میں کیا شبہ ہو سکتا ہے (جیسا کہ مودودی صاحب ہیں) (عادلانہ دفاع ج ۲)

## حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا مسلک

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خبر دی گئی کہ فلاں شخص حضرت مقداد بن اسود رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو برا کہتا ہے تو آپ نے غیظ و غضب کا اظہار فرماتے ہوئے فرمایا کہ مجھے چھوڑو میں اس نالائق کی زبان کاٹوں گا تاکہ آئندہ یہ نالائق اس قابل ہی نہ رہ جائے کہ کسی صحابی کو برا کہے۔

## علامہ حافظ ابن عبد البرؒ کا قول

فرماتے ہیں کہ حضرات صحابہؓ سے بڑھ کر کون عادل ہو سکتا ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نصرت اور صحبت کے لئے چن لیا ہو۔





# چند احادیث مبارکہ

## جن سے حضرات صحابہؓ کا مقام و احترام اور قلب و زبان کو ان کی برائی سے بچانے کا حکم ثابت ہوتا ہے

حدیث نمبر ۱ | رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب تم ایسے لوگوں کو دیکھو جو ہمارے اصحابؓ کو برا کہتے ہیں تو تم کہو لعنت ہو تمہارے اس شر پر۔ (ترمذی شریف)

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ صحابہؓ کو برا کہنے والا مستحق لعنت ہوتا ہے۔

حدیث نمبر ۲ | ترمذی شریف کی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ڈرو اللہ سے ڈرو اللہ سے میرے اصحاب کے بارے میں خبردار میرے بعد ان کو نشانۂ ملامت نہ بنانا جس نے ان سے محبت کی تو وہ میری محبت کے سبب ان سے محبت کی اور جس نے ان سے بغض رکھا اس نے میرے ساتھ بغض کے سبب ان سے بغض رکھا جس شخص نے میرے اصحاب کو تکلیف دی اس نے مجھے دکھ دیا اور جس نے مجھے تکلیف دی اس نے اللہ کو تکلیف دی اور جس نے اللہ کو تکلیف دی عنقریب وہ عذاب میں پکڑ لیا جاوے گا۔

**حدیث ۳۱** | حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مت برا کہو میرے اصحاب کو۔ اگر تم لوگوں میں سے کوئی شخص اُحد پہاڑ کے برابر سونا صدقہ کرے تو ہمارے صحابہؓ میں سے کسی ایک کے نہ تو ایک مُد کے برابر صدقے کو پہنچ سکتا ہے نہ نصف مد کو
علامہ حافظ ابن تیمیہؒ لکھتے ہیں کہ مُد برابر ہے ایک سیر کے اور سبّ کا مفہوم عام ہے لعن طعن اور ہر برائی کو۔

---

# ایک غلط فہمی کا ازالہ

بعض لوگ یہ کہتے ہیں کہ علماء کا اس طرح کا اختلاف تو پرانا چلا آ رہا ہے لہٰذا ہم کو مودودی صاحب کے بارے میں علماء اور اکابر امت کا اختلاف ایک پرانی بات سے زیادہ نظر نہیں آتا۔
جواب: جب سے دنیا قائم ہوئی ہے ایک مثال بھی کسی حق پرست اور مقبول خدا اور متقی عالم کی نہیں ہے جس کو اس وقت کے تمام معاصر علماء نے ایک زبان ہو کر ملحد زندیق اور گمراہ کہا ہو برعکس ہند و پاک کے تمام اکابر علماء نے مودودی صاحب کے لٹریچر کو امت کے لئے گمراہ کن قرار دیا ہے۔ اب رہی یہ بات کہ چند اہل علم مولانا علی میاں اور مولانا منظور نعمانی اور مولانا مسعود عالم ندوی کچھ دن کے لئے جماعت اسلامی میں کیوں شامل ہو گئے تھے تو دراصل ایڈیٹرانہ قلم کی چاشنی اور ظاہری خوشنمائی نے انھیں دھوکہ دیدیا تھا چنانچہ جب قریب سے دیکھا تو توبہ توبہ کر کے راہ فرار اختیار کیا۔ اس شمول اور خروج کی وجہ پر یہ شعر لکھنا ضروری معلوم



ہوتا ہے ؎

اے بسا خوش قامت کہ زیر چادر باشد
چوں باز کنی مادرِ مادر باشد (سعدیؒ)

**عبرت** | ایک طرف ہند و پاک کے اکابر علماء اور ایک طرف تنہا مودودی صاحب اے خدا! تو ہی اس فتنۂ عظیم سے اُمت کو خلاصی عطا فرما۔ آمین

---

# گستاخانہ قلم کا ایک نمونہ

مودودی صاحب کے گستاخانہ قلم کا صرف ایک نمونہ جو احقر نے خود اصل کتاب سے اخذ کیا ہے تاکہ ناظرین اندازہ لگا سکیں کہ ان کی کتابوں کے مطالعہ کے بعد ایمان بھی محفوظ رہ سکے گا؟

از تفہیمات صفحہ ۱۲۲ حصہ دوم۔ ایڈیشن نمبر ۵ سنہ ۱۹۷۰ء

(سیدنا یوسف علیہ السلام نے بادشاہ مصر سے فرمایا)
زمین مصر کے تمام وسائل و ذرائع میرے اختیار میں دے۔ یہ محض وزیر مالیات کا منصب کا مطالبہ نہیں تھا جیسا کہ بعض لوگ سمجھتے ہیں۔ بلکہ یہ ڈکٹیٹرشپ کا مطالبہ تھا اور اس کے نتیجہ میں سیدنا یوسف علیہ السلام کو جو پوزیشن حاصل ہوئی وہ قریب قریب وہی پوزیشن تھی جو اس وقت اٹلی میں مسولینی کو حاصل ہے۔

اور حضرت حکیم الامت تھانویؒ اپنی تفسیر بیان القرآن میں اس آیت کی تفسیر میں تحریر فرماتے ہیں کہ سیدنا یوسف علیہ السلام نے صرف

شعبۂ مالیات کا اختیار طلب فرمایا تھا لیکن عزیز مصر نے اعتماد کے سبب پوری سلطنت کا مختار کل بنا دیا تھا۔

نوٹ :۔ اس انداز تحریر سے ایک پیغمبر کے بارے میں مودودی صاحب کس قسم کا ذہن تیار کرنا چاہتے ہیں پیغمبرانہ قدر و منزلت کو کس درجہ انحطاط کی منزل پہلے جانا چاہتے ہیں۔ اس دور میں ڈکٹیٹر کا لفظ ایک معمولی ادارہ کا سکریٹری بھی اپنے لئے سننا گوارا نہیں کرتا حتیٰ کہ اگر مودودی صاحب کو ڈکٹیٹر کوئی لکھے تو خود اُن کو اور ان کے تلامذہ کو ناگوار ہوگا۔

## اصلاح معاشرت کا مسنون طریقہ

اصلاح قیادت اور اصلاح حکومت کا نعرہ بدون اصلاح افراد محض دھوکہ اور فریب ہے کیونکہ معاشرہ بنتا ہے افراد کے اجتماعی کردار سے یعنی اصلاح افراد سے اصلاح معاشرہ خود بخود ہو جاتا ہے دونوں لازم و ملزوم ہیں معاشرہ اور کسی چڑیا کا نام نہیں آجکل سوسائٹی اور معاشرہ کا لفظ اصلاح اعمال کی فکر کو مفلوج اور بے حس کرنے کے لئے ایک ذریعہ کثرت سے استعمال کرتے ہیں اور اصلاح فرد کی گلو خلاصی کے لئے معاشرہ جیسی شے بے جان کو ذی انسان کیلئے مہیب اور خوفناک جانور کا ہوا دکھاتے ہیں لہٰذا ہر شخص آج لفظ معاشرہ استعمال کرکے ہر برائی کا جواز ثابت کرتا ہے۔ مکی زندگی میں اسلام کی ابتداء اصلاح افراد سے شروع ہوئی جب ایک ایک فرد صالح بنتا گیا انہیں صالح افراد کے مجموعہ سے صالح معاشرہ بنتا گیا۔ آج کل افراد تو اپنی اصلاح کے لئے اختیار اور قدرۃ ذاتی کو استعمال نہ کریں



بس معاشرہ معاشرہ کی صدائے بے سُود لگاتے رہیں تو کس طرح صالح معاشرہ بن سکتا ہے؟ طاقت اور حکومت سے اصلاح معاشرہ کا خیال محض ہوس حکومت ہے اور جب جاہ کے کچھ نہیں ورنہ مکی زندگی میں ہر صحابیؓ اپنی ذاتی اصلاح اور اعمال صالحہ کو اختیار کرنے کے بجائے ۱۳ سال تک اعمال صالحہ سے مفلوج اور معطل ہو کر حکومت کا انتظار کرتا حالانکہ ایسا نہیں۔ اعمالِ صالحہ کی توفیق قلب کی دُرستی پر ہے یعنی ایمان اور یقین کامل پر ہے اور قلب کی دُرستی اہل اللہ کی صحبت پر موقوف ہے۔ حکومت اور طاقت سے دل دُرست نہیں ہوتا۔ یہی وجہ ہے کہ کسی ملک میں جرائم کا انسداد نہیں ہو رہا ہے حالانکہ ان کو جیل کی سزائیں مالی جرمانے جسمانی اذیتیں بھی دی جا رہی ہیں۔ افراد کی صالحیت سے حکومت خود بخود صالح ہو جاوے گی کیونکہ صالحین کی اکثریت صالح حکمراں کی ضامن ہے جیسا کہ حدیث میں ارشاد ہے اَعْمَالُكُمْ عُمَّالُكُمْ۔ تمہارے اعمال ہی تمہارے حکمراں ہیں فاسقانہ اعمال کے ساتھ صالح قیادت کا خواب کبھی بھی شرمندۂ تعبیر نہ ہو سکے گا۔

---

## مودودی صاحب کی اصحابِ رسولؐ سے کھلی عداوت

مودودی صاحب کی "صحابہ دشمنی" کا ایک منظر ملاحظہ ہو ——— (از کتاب عادلانہ دفاع جلد دوم) دشمن صحابہؓ لکھتا ہے:۔

یہ بات بھی واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ میں نے قاضی ابوبکر ابن العربی کی العواصم من القواصم، امام ابن تیمیہؒ کی منہاج السنۃ اور حضرت شاہ عبدالعزیز کی تحفۂ اثنا عشریہ پر انحصار کیوں نہ کیا، میں ان بزرگوں کا نہایت عقیدتمند ہوں اور یہ بات میرے حاشیۂ خیال میں بھی کبھی نہیں آئی کہ یہ لوگ اپنی دیانت و امانت اور صحتِ تحقیق کے لحاظ سے قابلِ اعتماد نہیں۔ لیکن جس وجہ سے اس مسئلہ میں میں نے ان پر انحصار کرنے کے بجائے براہِ راست اصل ماخذ سے خود تحقیق کرنے اور اپنی آزاد رائے قائم کرنے کا راستہ اختیار کیا۔ وہ یہ ہے کہ ان تینوں حضرات نے دراصل اپنی کتابیں تاریخ کی حیثیت سے بیانِ واقعات کے لئے نہیں بلکہ شیعوں کے شدید الزامات اور ان کی افراط و تفریط کے رد میں لکھی ہیں جن کی وجہ سے عملاً ان کی حیثیت وکیل صفائی کی سی ہوگئی ہے۔ اور وکالت، خواہ وہ الزام کی ہو یا صفائی کی، اس کی عین فطرت یہ ہوتی ہے کہ اس میں آدمی اس مواد کیطرف رجوع کرتا ہے جس سے اس کا مقدمہ مضبوط ہوتا ہو اور اس مواد کو نظر انداز کر دیتا ہے جس سے اس کا مقدمہ کمزور ہو جائے" (خلافت و ملوکیت صفحہ ۳۲۲)

## مودودی صاحب — سنّی یا رافضی؟

کیا مودودی صاحب کے اس واضح بیان کے بعد بھی ان کی اصحابِ رسولؐ سے دشمنی و عداوت میں کوئی شک باقی رہ جاتا ہے؟۔ صحابہ کرامؓ اور دشمنانِ صحابہؓ کے مقدمہ میں حضرت قاضی ابن العربی، امام ابن تیمیہ شاہ عبدالعزیز صاحب رحمہم اللہ صحابہؓ کرام کی طرف سے وکیل صفائی ہیں۔ مودودی صاحب۔ ان بزرگوں کے صرف عقیدتمند ہی نہیں نہایت عقیدتمند ہیں اور ان کے نزدیک یہ بزرگ اپنی دیانت و امانت اور تحقیق کے لحاظ سے قابلِ اعتماد نہیں، مگر یہ حضرات



چونکہ صحابہ کرامؓ کے وکیل صفائی ہیں۔ اس لئے مودودی صاحب نے ان کی تحقیقات کو تو نظر انداز کر دیا ہے اور واقدی، سیف بن عمر، ابن الکلبی اور جعفر بن سلیمان ایسے مردود و متروک کذاب و وضاع، و رافضی اور رافضی نما الحمار راویوں کی روایات، بلکہ خرافات کو صحیح تاریخ قرار دینے پر مصر ہیں۔ محض اس لئے کہ ان خرافات سے صحابہ کرامؓ کے مطاعن و مثالب ثابت ہوتے ہیں۔ کیا اس کے بعد بھی مودودی صاحب کے خود رافضی اور دشمن صحابہؓ ہونے میں کسی صحیح الدماغ انسان کو شبہ ہو سکتا ہے؟

جو شخص ائمہ اعلام اسلام کی صحیح تحقیقات سے خوشہ چینی کو تو اپنی شان تحقیق کے خلاف سمجھے اور ساڑھے تین سو صفحے کی کتاب میں ان حضرات سے ایک لفظ بھی نقل نہ کرے محض اس لئے کہ وہ حضرات صحابہؓ کے وکیل صفائی ہیں۔ اور جلے بھنے رافضی راویوں کے چبائے اور اگلے ہوئے "نوالوں" سے اپنا اور اپنی کتاب کا پیٹ بھرے اس کے رافضی ہونے میں اور اسے رافضی کہنے میں کسی کو کیا تامل ہو سکتا ہے؟

## مودودی صاحب بحیثیتِ وکیلِ استغاثہ

بات یہ ہے کہ مودودی صاحب حضرات صحابہؓ کے خلاف مدعی ہی نہیں، وکیلِ استغاثہ بھی ہیں۔ اس لئے آپ نے آئمہ دین کی تحقیقات کو اس کی صحت اقرار و اعتراف کرنے کے باوجود نظر انداز کر دیا۔ کیونکہ اس سے آپ کا مقدمہ کمزور ہوتا تھا۔ حالانکہ وہ تحقیقات کتاب و سنت کی روشنی میں تھیں۔ اور مردود و متروک رافضی راویوں کی خرافات کو سر آنکھوں پر رکھا۔ کیونکہ اس سے صحابہ کرامؓ کے خلاف مودودی صاحب کا مقدمہ مضبوط ہوتا تھا، اور آدمی اسی مواد کی طرف

رجوع کرتا ہے جس سے اس کا مقدمہ مضبوط ہوتا ہو" (خلافت و ملوکیت صفحہ ۳۲۳)

## مودودی صاحب! کچھ حشر کا فکر کریں

اگر مودودی صاحب کا دل صحابہؓ دشمنی میں بالکل سیاہ نہیں ہوگیا اور اس میں کچھ بھی خوفِ خدا اور فکرِ آخرت باقی ہے تو وہ اپنے رویہ پر نظرِ ثانی کریں۔ قیامت کے دن ظاہر ہے کہ صحابہ کرامؓ کے وکلا صفائی اصحابِ رسولؐ کے ساتھ ہوں گے۔ اور اصحابِ رسولؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ! دوسری طرف دشمنانِ صحابہؓ ہوں گے۔ ابن سبا ملعون، اس کی سبائی پارٹی اور روافض اور ان کے ساتھ اُن کے وکلاء ہوں گے۔ مودودی صاحب اس دن رسولؐ و اصحابِ رسولؐ اور وکلائے اصحابِ رسولؐ کے ساتھ اپنا حشر چاہتے ہیں یا ابن سبا ملعون اس کی مردود جماعت اور روافض کے ساتھ؟ اگر وہ آخرت پر ایمان رکھتے ہیں اور انہیں اپنی عاقبت کا خیال ہے اور وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لواءِ حمد کے نیچے کھڑا ہونا چاہتے ہیں تو انہیں اپنی موجودہ ضد و جحود کی روش ترک کر دینا چاہیئے۔ اور توبہ و استغفار کر کے عداوتِ صحابہؓ سے باز آجانا چاہیئے۔

آیئے! اب اصل بحث کی طرف رجوع کریں۔

## صرف نقال اور مولف خطرناک دھوکہ شرمناک فریب

مودودی فتنہ کے متعصب لوگ کہتے ہیں کہ "مودودی صاحب تو مؤلف ہیں۔ مصنف نہیں انہوں نے جو کچھ لکھا ہے، اسلامی تاریخ کی مشہور و معتبر کتابوں سے نقل کر کے لکھا ہے اسلامی تاریخ کی مشہور و معتبر کتابوں سے



نقل کر کے لکھا ہے، اپنی طرف سے تھوڑا ہی لکھا ہے"

جاہل اور اندھے متعصبین کی اس گمراہ کن منطق سے بے خبر لوگوں کو یہ تصور دینا منظور ہوتا ہے کہ مودودی صاحب تو صرف ناقل ہیں ورنہ یہ ساری باتیں کتابوں میں موجود ہیں۔ اُن کا "قصور" صرف یہ ہے کہ انہوں نے کتابوں سے ان حقائق کو برآمد کر کے عوام کے سامنے رکھ دیا ہے۔

**چیلنج!** اس قسم کی "جگالی" کرنے والوں کو میں چیلنج کروں گا کہ اگر واقعی مودودی صاحب صرف نقال اور مؤلف ہیں اور انہوں نے بغض و عداوتِ صحابہؓ سے مجبور و مغلوب ہو کر از خود کچھ نہیں کہا تو وہ دنیا کی کسی تاریخ سے یہ الفاظ ثابت کر دیں کہ "مالِ غنیمت کی تقسیم کے معاملہ میں حضرت معاویہؓ نے کتاب و سنت کے صریح احکام کی خلاف ورزی کی"

**دعویٰ!** میں دعویٰ سے کہتا ہوں کہ یہ بات نہ صرف تاریخ اسلام کی مستند ترین کتابوں سے قطعاً ماخوذ نہیں بلکہ دنیا کی کسی تاریخ سے اس ہفوات کا سراغ نہیں ملتا۔ یہ صرف مودودی صاحب کے بغض و عناد عن الصحابہؓ کا کرشمہ ہے۔

**منہ مانگا انعام** اگر مودودی صاحب ہمارا چیلنج قبول فرما کر ایک واقعہ ایسا ثابت کر دیں کہ مالِ غنیمت میں سے سونا چاندی ان کے لئے نکال لیا گیا ہو اور حضرت معاویہؓ کا حکم مندرجہ میں ثابت کر دیں تو جو وہ انعام فرمائیں ہم پیش کر دیں گے۔ فان لم تفعلوا ولن تفعلوا فاتقوا النار ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

**بدقسمتی کی انتہا** ملت کی بدقسمتی کی انتہا ہے کہ اس درجہ جھوٹے انسان کو نہ صرف منہ لگایا جاتا ہے بلکہ بین الاقوامی

شخصیت قرار دیکر بانس پہ چڑھایا جاتا ہے۔

عہد حاضر کی بین الاقوامی علمی شخصیت کا کمال ملاحظہ ہو
(یعنی مودودی صاحب کا)

اجلّہ علماء کے اجماع کے خلاف زیاد کی بات پر ایمان لا کر اپنی جہالت کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہیں مودودی صاحب جس راوی کی روایت کا سہارا لیکر ایک صحابی کاتب وحی کو مطعون کرتے ہیں اس کا نام زیاد ہے اور اہل علم کا اجماع ہے کہ یہ راوی جھوٹا ناقابل اعتبار ہے۔ (مگر مودودی صاحب کو اپنا باطنی بغض نکالنے کے لئے سبائی رافضی کسی کی روایت بھی کافی ہے جس سے صحابہ کرامؓ کی اہانت کا ثبوت ہو جائے) حالانکہ اس ساقط الاعتبار روایت میں ان کے لئے سونا چاندی جدا کرنے کے الفاظ سے مراد حضرت معاویہؓ کی ذات نہیں بلکہ بیت المال مراد ہے۔ امام ابن کثیرؒ لکھتے ہیں کہ مال غنیمت سے کل سونا چاندی بیت المال میں جمع کیا جائے۔

(البدایہ والنہایہ جلد ۸ ص ۲۹) مودودی صاحب کی دیانت کی انتہا ہے کہ البدایہ کا جو حوالہ دے رہے ہیں وہاں بیت المال مذکور ہے مگر مودودی صاحب حضرت معاویہؓ کے لئے ثابت کر رہے ہیں۔

**مودودی صاحب کی خیانت اور بغض صحابہؓ**

مودودی صاحب کے بغض و عناد و فساد قلب کا نتیجہ یہ نکلا کہ حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کے بجائے خود مودودی صاحب کا خائن و ظالم ہونا ثابت ہو گیا اور اب کسی اندھے متعصب کے سوا کسی کو اس میں شبہ نہ رہا کہ اس شخص کا دل خوف خدا سے یکسر خالی اور صحابہ کرامؓ کی عداوت و بداندیشی کے جذبات سے لبریز



ہے کوئی سچا سُنّی مسلمان ان ہزلیات و خرافات پر اعتماد نہیں کر سکتا الا مودودی۔

**روافض سے بازی جیت گئے**

روافض تو بنو امیہ کی حکومت کو اس طرح بدنام کرتے تھے مگر ہمارے محقق مورخ حضرت معاویہؓ کو بدنام کر رہے ہیں اس طرح وہ روافض سے بازی لے گئے۔

**مودودی صاحب کی بدقسمتی**

مودودی صاحب کی قسمت بد ہے یا صحابہؓ کی شان میں گستاخی و بدگوئی مقدر ہے امام مظلوم سیدنا عثمان غنیؓ سے لے کر ہر عظیم صحابی کو ان کے گستاخ بے باک قلم نے ہدف سب و شتم اور نشانۂ طعن و تشنیع بنایا ہے۔

**اخبار کی رائے**

اگر یہی تنقید ایک شیعہ کے قلم سے شائع ہوتی تو یقیناً صحابہ کرامؓ پر سب و شتم قرار دی جاتی۔

(رضاکار ۱۶ جولائی ۱۹۹۵ء)

**مودودی صاحب سے ایک درخواست**

مودودی صاحب ازراہ کرم اپنے رافضی اور شیعہ ہونے کا اعلان کر دیں اور تقیہ سے بے نقاب ہو کر امت کو اپنے فتنہ سے آگاہ کر دیں تاکہ سنی حضرات تو اس فتنہ ماڈرنائزڈ تبرا سے محفوظ ہو جائیں۔

# فہرست چند کتب برائے معلومات

مودودی صاحب کے گمراہ کن لٹریچر کے دندان شکن جوابات حسب ذیل کتابوں میں مطالعہ کیجئے۔ حق کی تلاش کرنے والوں کے لئے اکابر امت کی فتنۂ مودودیت کے رد میں لکھی ہوئی

کتابیں ہیں۔

**الاستاذ المودودی** یہ کتاب حضرت مولانا محمد یوسف صاحب بنوری دامت برکاتہم نے عربی زبان میں تحریر فرمایا ہے اور عنقریب اس کا اردو ترجمہ بھی شائع ہونے والا ہے۔ کتاب مذکور عربوں کے لئے لکھی گئی ہے اور عرب ممالک میں اہتمام سے بھیجی جارہی ہے تاکہ اہل عرب بھی مودودی صاحب کی بنیادی گمراہیوں سے آگاہ ہوجاویں۔

**فتنۂ مودودیت۔ صفحات ۱۸۲** مصنف حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم یہ کتاب مبارک فتنۂ مودودیت سے نجات کے لئے نور ہدایت ہے۔

**عادلانہ دفاع جلد اول و جلد ثانی** اس کتاب کو مناظر پاکستان مولانا سید نور الحسن بخاری نے لکھا ہے جس میں اجلّا صحابہؓ رسولؐ کے خلاف مودودی صاحب کے ظالمانہ، جارحانہ حملوں کا اور ان کے بے اصل و بے بنیاد ۷۶ مطاعن و اعتراضات، ایمان سوز و شرمناک بہتانات و افترآت اور لغو بیہودہ ہذیانات و خرافات اور ۱۰ بددیانتی اور ۱۸ جھوٹ ۔ ۶ گھڑنتو۔ ۴ مغالطے کے ۱۵۲ مفصل مدلل اور مسکت جوابات دیئے گئے ہیں۔

**اظہار حقیقت بجواب خلافت و ملوکیت** مصنف حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب سندیلوی سابق شیخ الحدیث ندوۃ العلما لکھنؤ۔

اب دعا کرتا ہوں کہ حق تعالیٰ اس کتاب "اکابر امت اور مودودی صاحب" کو قبول فرما کر اپنے ان بندوں کے لئے



بھی ہدایت کا سبب بنادیں جن کے رگ و ریشے میں مودودی فتنے کا زہر پیوست ہوچکا ہے وما ذالک علی اللہ بعزیز اور حق تعالیٰ پر یہ کچھ مشکل نہیں ہے

جوش میں آئے جو دریا رحم کا
گر صد سالہ ہو فخر اولیاء

ربنا تقبل منا انک انت السمیع العلیم بحق رحمتک ورحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم

احقر محمد اختر عفا اللہ عنہ

۲ رمضان مبارک ۱۳۹۶ھ



## تارکین مودودی جماعت اور تائبین کرام کی شامتیں

احقر مؤلف کتاب محمد اختر عفی عنہ کے دو اشعار

جن میں ان سب حضرات کے اسمائے گرامی اختصار کے ساتھ آگئے ہیں

(۱) نہ من تنہا ازیں بیگانہ رفتم
علیؒ و اشرفؒ و منظورؒ ہم رفت

(۲) زغازیؒ و محی الدینؒ احمد
زعالمؒ آں شب دیجور ہم رفت

۱ یہ اشعار محی الدین احمد کی طرف سے احقر نے کہے ہیں

ترجمہ عا میں تنہا مودودی صاحب کے ظلمت خانے سے نہیں نکلا بلکہ حضرت مولانا علی میاں ندوی اور حکیم عبدالرحیم اشرف اور حضرت مولانا منظور نعمانی مدیر الفرقان لکھنؤ بھی اس جماعت مودودی سے تائب ہوئے۔

عا اور عبدالجبار غازی اور محی الدین احمد اور مولانا مسعود عالم ندوی سے بھی وہ تاریک رات دور ہوگئی یعنی جماعت سے تائب ہوگئے۔





# از کتاب اظہار حقیقت
## بجواب خلافت و ملوکیت
جلد اوّل

مصنفہ: حضرت مولانا محمد اسحٰق صدیقی ندوی سابق مہتمم

و شیخ الحدیث دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

استاد حدیث مدرسہ عربیہ نیو ٹاؤن - کراچی

**مودودی صاحب تحریر فرماتے ہیں:**

"بعض حضرات اس معاملہ میں یہ الاتاعدہ کلیہ پیش کرتے ہیں کہ ہم صحابہ کرام کے متعلق صرف وہی روایات قبول کریں گے جو ان کی شان کے مطابق ہوں اور ہر اس بات کو رد کردیں گے جس سے ان پر حرف آتا ہو خواہ وہ کسی صحیح حدیث میں وارد ہوئی ہو" (خلافت و ملوکیت)

قارئین کرام! مودودی صاحب کی اس عبارت کو ذہن میں رکھیے کس طرح موصوف نے نہایت چالاکی اور عیاری کے ساتھ صحیح مسلک اہل سنت کی غلط ترجمانی کرکے قاری کے جذبات کو گمراہ کرنے کی کوشش کی ہے کہ وہ خلافت و ملوکیت میں صحابہ کرامؓ پر لگائے گئے سنگین الزامات کو "صحیح حدیث" کی روایت سمجھ

کو تسلیم کرتا چلا جائے۔

مودودی صاحب کی قلمی عیاری کے چند نمونے پیش کئے جاتے ہیں تاکہ قارئین پر ان کا صحابۂ کرامؓ سے بغض رکھنا واضح ہو جائے۔ (مرتب)

## (۱) بغضِ معاویہؓ

حضرت عمرو بن الحمق رضی اللہ عنہ کے متعلق لسان المیزان میں پہلی روایت تو یہ لکھی ہے کہ وہ واقعہ حرہ میں شہید ہوئے۔

دوسری روایت ابو مخنف کی ہے کہ وہ ایک غار میں چھپے ہوئے تھے وہاں انھیں سانپ نے ڈس لیا اور حضرت معاویہؓ کے گورنر نے لاش کا سر کاٹ کر حضرت معاویہؓ کے پاس بھیجا مودودی صاحب نے پہلی روایت کو چھوڑ کر اسی ابو مخنف کذاب کی موضوع اور جھوٹی روایت کو درج کتاب کیا ہے۔ حالانکہ وہ خود اپنی اسی کتاب میں اعتراف کر چکے ہیں کہ محققین فن رجال ابو مخنف کو کذاب اور شیعی کہتے ہیں لیکن بغض معاویہؓ نے ان کی آنکھوں پر پردے ڈال دیئے اور اسی کذاب کی روایت کو انھوں نے صرف اس لئے قبول کر لیا کہ اس سے خلیفۃ المسلمین امام معاویہؓ کی شان اقدس کی منقصت کا پہلو نکلتا تھا۔

## (۲) بغض سیدنا عثمان رضی اللہ عنہ

امام عادل سیدنا عثمانؓ پر مطاعن کی ابتدا کرتے ہوئے مودودی صاحب لکھتے ہیں:

"حضرت عمرؓ کو اپنے آخر زمانہ میں اس بات کا خطرہ محسوس ہوا کہ کہیں ان کے بعد عرب قبائلی عصبیتیں (جو اسلامی تحریک کے



زبردست انقلابی اثر کے باوجود ابھی بالکل ختم نہیں ہو گئی تھیں) پھر نہ جاگ اٹھیں اور ان کے نتیجے میں اسلام کے اندر فتنے برپا ہوں۔ چنانچہ ایک مرتبہ اپنے امکانی جانشینوں کے متعلق گفتگو کرتے ہوئے انھوں نے حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے حضرت عثمانؓ کے متعلق کہا کہ اگر میں ان کو اپنا جانشین تجویز کروں تو وہ بنی ابو معیط (بنی امیہ) کو لوگوں کی گردنوں پر مسلط کر دیں گے اور وہ لوگوں میں اللہ کی نافرمانیاں کریں گے۔ خدا کی قسم اگر میں نے ایسا کیا تو عثمان یہی کریں گے اور اگر عثمان نے ایسا کیا تو وہ لوگ ضرور معصیتوں کا ارتکاب کریں گے اور عوام شورش کر کے عثمان کو قتل کر دیں گے۔" ص ۹۸، ۹۹

مودودی صاحب نے یہ روایت استیعاب کے حوالے سے نقل کی ہے روایت کے اعتبار سے استیعاب کا جو حال ہے وہ ہم گذشتہ صفحات میں واضح کر چکے ہیں اور بتا چکے ہیں (کہ یہ کتاب ہرگز قابل اعتماد نہیں کہی جا سکتی)[1] لیکن سند کے لحاظ سے بھی یہ بالکل بے جان ہے۔

ذرا اس کے بعض راویوں کے چہرے ملاحظہ ہوں۔

اس میں ایک راوی عبدالوارث بن سفیان یا سلیمان ہے جو مجہول ہے۔

محمد بن احمد بن ایوب ضعیف الروایہ و منکر الحدیث ہے۔ یحییٰ بن معین نے انھیں کذاب کہا ہے (میزان الاعتدال ص ۴۳)

سلیمان بن داؤد کوفی شیعہ ہے۔ شیعوں کے مشہور عالم شیخ حلی نے بھی اسے شیعہ کہا ہے (خلاصۃ الاقوال ص ۱۱)۔ ظاہر ہے کہ شیعہ تو کوئی بھی

---

[1] تفصیل کے لئے ملاحظہ فرمائیں ہمارا رسالہ حقیقت بجواب خلافت و ملوکیت۔

مقبول الروایہ نہیں ہو سکتا خصوصاً ایسی صورت میں تو اس کی روایت بالاتفاق ساقط الاعتبار اور مردود ہوتی ہے جب کہ اس کی روایت سے کسی صحابی پر جرح ہو رہی ہو۔ علیٰ ہذا جس روایت میں کوئی کذاب بھی ہو اس کا مردود ہونا بالکل بدیہی ہے۔ مجہول کی روایت بھی نامقبول ہی ہے۔ ان امور سے یہ بات روشن ہو جاتی ہے کہ یہ روایت موضوع اور ساقط الاعتبار ہے۔

لیکن مودودی صاحب نے اس روایت کو "صحیح حدیث" لکھ کر جس کو ہم اوپر قلم بند کر آئے ہیں کس طرح ذکر کیا ہے۔ قارئین خود انصاف فرمائیں۔ مزید اسی موضوع پر بخاری شریف کی روایت ہے جس کو مودودی صاحب نے بالکل نظر انداز کر دیا۔ حالانکہ جب ایک واقعہ کے متعلق ایک روایت اس کتاب کی ہو جو اصح الکتاب بعد کتاب اللہ کے لقب سے ملقب ہے اور دوسری ایسی کتاب کی ہو جس میں صحت کا کوئی التزام نہیں پھر اس کی سند میں کذاب اور شیعی ہوں تو ہر صداقت پسند اور منصف مزاج شخص بخاری شریف کی روایت پر اعتماد کرے گا اور استیعاب کی روایت کو رد کر دے گا مگر یہ وہی شخص کرے گا جس کی نیت درست ہو اور جو شخص حضرت عثمانؓ کے دامنِ تقدس و تقویٰ پر خاک ڈالنے پر تلا ہوا ہو اور نئی نسل کو خود ساختہ علمی دعوؤں کے ذریعہ گمراہ کرنا چاہتا ہو وہ تو وہی کرے گا جو مودودی صاحب نے کیا ہے۔

بخاری شریف میں اپنے امکانی جانشینوں کے متعلق حضرت فاروق اعظمؓ نے جو وصیت فرمائی تھی وہ اس طرح مذکور ہے:

"لوگوں نے کہا اے امیر المومنین وصیت فرما دیجئے اور کسی کو اپنا جانشین بنا دیجئے۔ فرمایا اس امر کے متعلق چھ آدمیوں سے بہتر کسی کو نہیں پاتا۔ ان سے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آخر تک راضی رہے پھر آپ نے علیؓ کو



عثمانؓ، زبیرؓ و طلحہؓ، سعدؓ اور عبدالرحمٰن بن عوفؓ کے نام لئے اور فرمایا کہ عبداللہ بن عمرؓ تمہارے ساتھ موجود رہیں گے، ان کا اس معاملہ میں کچھ حصہ نہ ہوگا۔ اب اگر حکومت سعدؓ کو ملے تو وہ اس کے اہل ہیں ورنہ پھر تم میں سے جو کوئی بھی حاکم بنا لیا جائے اسے چاہیے کہ ان سے مدد لے کیوں کہ میں نے جو انہیں معزول کر دیا تھا تو کسی کمزوری و خیانت کی بنا پر نہیں کیا تھا۔"

## ۳- مودودی صاحب کا بغضِ ولید بن عقبہؓ

مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ

"رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو (ولید بن عقبہؓ) بنی المصطلق کے صدقات وصول کرنے کے لئے مامور فرمایا مگر یہ اس قبیلے کے علاقہ میں پہنچ کر کسی وجہ سے ڈر گئے اور ان لوگوں سے ملے بغیر مدینے واپس جا کر انہوں نے یہ رپورٹ دے دی کہ بنی المصطلق نے زکوٰۃ دینے سے انکار کر دیا اور مجھے مار ڈالنے پر تل گئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس پر غضبناک ہوئے اور آپ نے ان کے خلاف ایک فوجی مہم روانہ کرنے کو قریب تھا کہ ایک سخت حادثہ پیش آ جاتا لیکن بنی المصطلق کے سرداروں کو بروقت علم ہو گیا اور انہوں نے مدینہ حاضر ہو کر عرض کیا کہ یہ صاحب تو ہمارے پاس آئے ہی نہیں ہم تو منتظر ہی رہے کہ کوئی آ کر ہم سے زکوٰۃ وصول کرے اس پر یہ آیت نازل ہوئی۔

یا ایہا الذین اٰمنوا ان جاءکم فاسق بنبإ فتبینوا۔" (خلافت و ملوکیت ص۱۱۰)

مودودی صاحب خواہ مخواہ ان مقدس تابعی صحابی رسولؓ (ولید بن عقبہؓ) کو اس آیت

کا مصداق بنا کر ان پر کذب و فسق کی تہمت لگا رہے ہیں۔ اصل واقعہ یہ ہے کہ حضرت ولید رضؓ کو کسی شخص نے راستہ میں مل کر یہ خبر سنائی کہ بنی المصطلق باغی ہو گئے ہیں اور تمہارے قتل کے درپے ہیں۔ اس سے انہیں خوف پیدا ہوا اور وہ واپس ہو گئے۔ اس جھوٹے مخبر کو جس نے حضرت ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ کو یہ غلط خبر دی ہے قرآن مجید میں "فاسق" فرمایا گیا ہے نہ کہ سیدنا حضرت ولید بن عقبہ رضی اللہ عنہ کو۔

اس کے علاوہ اپنی گمراہ کن تصنیف کے صفحہ ۱۱۲، ۱۱۳ پر حضرت عثمان رضؓ اور ولید رضؓ بن عقبہ پر مزید الزامات کی بوچھاڑ کرتے ہوئے مودودی صاحب لکھتے ہیں کہ

در ۲۵ھ میں اس چھوٹے سے منصب سے اُٹھا کر حضرت عثمان رضؓ نے ان کو (ولید رضؓ بن عقبہ) حضرت سعد رضؓ بن ابی وقاص کی جگہ کوفے جیسے بڑے اور اہم صوبے کا گورنر بنا دیا وہاں یہ راز فاش ہوا کہ یہ (یعنی ولید رضؓ بن عقبہ) شراب نوشی کے عادی ہیں۔ حتیٰ کہ ایک روز انہوں نے صبح کی نماز چار رکعت پڑھا دی پھر پلٹ کر لوگوں سے پوچھا اور پڑھاؤں؟ ...... چنانچہ صحابہ کے مجمع عام میں ولید پر مقدمہ قائم کیا گیا ....... الخ

(بحوالہ استیعاب)

استیعاب کے متعلق ہم ذکر کر چکے ہیں۔ کہ یہ بالکل غیر معتبر کتاب ہے جس میں بعض جواہر پاروں کے ساتھ کوڑے کرکٹ کے ڈھیر بھی ہیں [1] اس لئے صاحب استیعاب کی رائے اس بارے میں بالکل بے وزن ہے۔ اور یاوہ گوئی سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتی ہے۔ قصہ کا تعلق تاریخ سے ہے اس لئے درایت کی کسوٹی پر بھی اسے پرکھنا لازم ہے۔ جب ہم اس زاویے سے اس قصہ پر نظر کرتے ہیں تو یہ بالکل من گھڑت اور سراپا بہتان و افترا نظر آتا ہے۔

---

[1] تفصیلات کیلئے ملاحظہ فرمائیں: اظہار حقیقت بجواب خلافت و ملوکیت



پہلا سوال تو یہی پیدا ہوتا ہے کہ حضرت ولید رضؓ ، حضرت صدیق اکبر رضؓ اور حضرت فاروق اعظم رضؓ کے زمانے میں مدت دراز تک مختلف عہدوں پر مامور رہے۔ لیکن کبھی ان پر یہ الزام نہیں لگایا گیا۔ آخر کوفہ ہی پہنچ کر کیوں انہوں نے اس حرکت کا ارتکاب کیا؟ اس سے قطع نظر کہ وہ صحابی رسول تھے ایک عام مسلمان ہونے کی حیثیت سے بھی یہ بات بالکل بعید از قیاس ہے۔ کہ اتنی عمر پاکبازی و تقویٰ کے ساتھ بسر کرنے کے بعد یکایک وہ شراب پینے لگیں۔ جو چیز ظاہر کے خلاف ہو، اُسے اتنی آسانی کے ساتھ قبول کر لینا مودودی صاحب ہی کے ایسے حضرات کا کام ہے۔ جو صحابہ کرام رضؓ کی عداوت کی وجہ سے ان کے خلاف ہر الزام کو قبول کر لیتے ہیں۔ حالانکہ اگر آج دو شخص اسی فعل کی شہادت خود مودودی صاحب کے خلاف دے دیں تو ان کی جماعت کا کوئی فرد بھی اسے قبول کرنے کے لئے تیار نہ ہوگا اور اسے مخالفین کی سازش قرار دے گا۔

دوسرے یہ کہ اگر کوئی شخص شراب پی کر کہیں بیٹھ جائے تو کم از کم دو تین گز تک فضا کا تعفن دوسروں کے لئے ناقابل برداشت ہو جاتا ہے۔ اس زمانے میں تو اُس کی بدبو اور بھی زائد ہوتی تھی۔ سوال یہ ہے کہ نماز سے پہلے یا دورانِ نماز کسی کو اس کا احساس کیوں نہ ہوا کہ یہ شراب پئے ہوتے ہیں؟ اور اگر احساس ہوا تھا تو اُن کے پیچھے نماز کیوں پڑھی؟ ------ اور پھر جب وہ دو رکعت کے بعد کھڑے ہو گئے تھے تو کسی نے لقمہ کیوں نہ دیا؟ کیا سب کے سب نماز کے مسائل سے اس درجہ ناواقف تھے کہ فجر کی رکعتوں کی تعداد بھی نہیں جانتے تھے؟ یا یہ بھی نہیں جانتے تھے کہ امام کو سہو ہو جائے تو کیا کرنا چاہیے؟

عربی کی مشہور مثل ہے کہ بغضك الشئ يعمى ويصم (کسی چیز کی عداوت

آدمی کو بعض اوقات اندھا اور بہرا بنا دیتی ہے) مودودی صاحب کو صحابہ کرامؓ خصوصاً بنی امیہ سے جو عداوت ہے۔ اس کی وجہ سے انہوں نے یہاں پہنچکر اپنے محبوب مورخ طبری کی طرف سے بھی آنکھیں پھیر لیں۔ حالانکہ اس نے ۳۰ھ کے واقعات میں لکھا ہے کہ۔

"کوفہ سے جرائم پیشہ آدمیوں جنکے بیٹوں کو حضرت ولید رضی اللہ عنہ نے کسی جرم پر سزا دی تھی ان کا انتقام لینے کیلئے یہ سازش کی کہ آں ممدوح پر شراب نوشی کا الزام لگایا جائے۔ چنانچہ ایک نے ان کی مہر چرالی اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے شکایت کی کہ یہ شراب پیتے ہیں۔ ہم نے نشہ کی حالت میں ان کی مہر حاصل کر لی اور انہیں شراب کی قے کرتے دیکھا ہے۔"

طبری کی جو روایت صحابہ کرامؓ کے خلاف ہوتی ہے۔ وہ تو مودودی صاحب کو بہت مرغوب ہوتی ہے لیکن اس روایت سے ایک صحابیؓ پر ایک بہتان وافترا کی قلعی کھل رہی ہے۔ اور شراب کے قصے کا من گھڑت ہونا ثابت ہو رہا ہے۔ اس لئے موصوف نے اسے بالکل نظر انداز فرمایا۔

## ۱۲۔ حضرت عبداللہ بن سعد بن ابی سرح رضؓ

ان کے بارے میں مودودی صاحب لکھتے ہیں:۔

"اور عبداللہ بن سعد بن ابی سرح تو مسلمان ہونے کے بعد مرتد ہو چکے تھے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فتح مکہ کے موقع پر جن لوگوں کے بارے میں یہ حکم دیا تھا کہ وہ اگر غلاف کعبہ کے پردوں سے بھی لپٹے ہوتے ہوں تو انہیں قتل کر دیا جائے یہ ان میں سے ایک تھے۔ حضرت عثمانؓ انہیں لے کر اچانک حضورؐ کے سامنے



پہنچ گئے اور آپ نے محض ان کے پاس خاطر سے انہیں معاف فرما دیا تھا" (خلافت و ملوکیت صفحہ ۱۰۹)

گویا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تو انہیں معاف فرما دیا تھا مگر مودودی صاحب انہیں معاف کرنے کے لئے تیار نہیں ہیں۔ مزید گزارش یہ ہے کہ زمانہ کفر و جاہلیت کے افعال کا طعنہ دینا شریعت و اخلاق کے کس اصول کے اعتبار سے جائز ہے؟ علمائے محققین نے حدیث سے مستنبط کر کے تحریر فرمایا ہے کہ ارتداد حقیقی محال ہے۔ یعنی کوئی شخص صدق دل سے مسلمان ہو جائے تو وہ مرتد نہیں ہو سکتا۔ کسی کے مرتد ہو جانے کے معنی یہ ہیں کہ پہلے ہی اس کے دل میں ایمان جاگزیں نہیں ہوا تھا اور سچے دل سے وہ مسلمان ہوا ہی نہیں تھا۔

حضرت عبداللہ بن سعد بن ابی سرح پہلی مرتبہ محض ظاہری طور پر مسلمان ہو گئے تھے۔ اس کے بعد مرتد ہو کر چلے گئے۔ لیکن کچھ مدت تک غور و فکر کے بعد جب اسلام کی صداقت پورے طور پر واضح ہو گئی تو صدق دل سے ایمان لائے اور آنحضورؐ کی زیارت و صحبت سے مشرف ہو کر والیت کے اعلیٰ ترین درجہ صحابیت پر فائز ہوئے۔ ان کی بعد کی زندگی انکے اخلاص اور کمال ایمان کی شاہد و عادل ہے۔ اسلام کے بعد گزشتہ کفر و ارتداد کا طعن تو خود طعن کرنے والے کو آخرت میں مطعون کر دیتا ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا جو غصہ ان پر تھا وہ ان کی ذات اور شخصیت پر نہ تھا بلکہ ان کے وصف کفر و ارتداد پر تھا جب اس ذمیمہ سے وہ پاک ہو گئے تو وہ غصہ بھی محبت اور رحمت میں تبدیل ہو گیا۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب تو نہ تھے جو یہ جان لیتے کہ تقدیر الٰہی میں ان کی سعادت مقدر ہو چکی ہے۔۔۔۔۔۔ کیا مودودی صاحب

بتا سکتے ہیں۔ کہ دوبارہ اسلام لانے کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم یا آنحضورؐ کے صحابہ کرامؓ میں سے کسی نے ان کے متعلق نفاق کا شبہ کیا ہو؟ یا آنحضورؐ نے ان سے ناراضگی کا اظہار فرمایا ہو؟ اگر نہیں اور یقیناً نہیں تو آپ کا اعتراض بالکل باطل اور غضبِ الٰہی کا موجب ہے۔ یہ جملہ کہ:

"آپ نے محض ان کے پاسِ خاطر سے انہیں معاف فرما دیا تھا"

بہت بے ادبانہ اور گستاخانہ ہے۔ اس کے معنی تو یہ ہوتے کہ اگر حضرت عثمانؓ کا پاسِ خاطر نہ ہوتا تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم انہیں قتل کروا دیتے ہم پوچھتے ہیں کہ وہ اس وقت ارتداد سے تائب اور صدقِ دل سے مسلمان ہو گئے تھے یا نہیں؟ اگر ہو گئے تھے تو کیا آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم ایک مومن کو قتل کر دیتے؟ اور تائب ہونے والے کو توبہ سے روک دیتے۔ (معاذ اللہ) کوئی مسلمان اس کا تصور بھی نہیں کر سکتا بصورت دیگر اگر وہ صدقِ دل سے مسلمان نہیں ہوتے تھے اور آنحضورؐ کو اس کا علم تھا تو کیا آپؐ نے حضرت عثمانؓ کی خاطر سے ایک شخص کے ارتداد کو گوارا فرما لیا؟ اور اس جرم کی سزا دینے سے پہلو تہی فرمائی؟ (العیاذ باللہ) کوئی مومن آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق اس قسم کا خیال بھی دل میں لانا گوارا نہیں کر سکتا اس قسم کے فاسد و کاسد افکار مودودی صاحب اور ان کے متبعین ہی کو مبارک ہوں۔ مقام عبرت ہے کہ عداوت صحابہؓ نے مودودی صاحب کو اس جگہ پہنچا دیا کہ وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر افترا کرنے لگے (العیاذ باللہ)

## مودودی صاحب فاضل مصنف کی نظر میں

میں موصوف کے حالات سے زیادہ واقف نہیں ہوں لیکن اس کتاب کو نیز



اُن کی اسی قسم کی سابق تحریروں کو دیکھ کر میرا اندازہ یہ ہے۔ کہ موصوف کا بچپن شیعی ماحول میں بسر ہوا ہے۔ اور سبائیت کے ایمان خور جراثیم ان کے قلب اور دماغ میں اسی وقت سے داخل ہو چکے ہیں۔ بزرگوں کے ساتھ موصوف کے رویہ کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے۔ کہ انہوں نے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کے دامنِ عصمت کو بھی داغدار بنانے کی سعی لاحاصل کی ہے۔ چنانچہ حضرت یونس علیہ السلام کے متعلق تحریر فرماتے ہیں:-

"تاہم قرآن کے اشارات اور صحیفۂ یونس کی تفصیلات پر غور کرنے سے اتنی بات صاف معلوم ہوتی ہے۔ کہ حضرت یونسؑ سے فریضۂ رسالت کی ادائیگی میں کچھ کوتاہیاں ہو گئی تھیں اور غالباً انہوں نے بے صبر ہو کر قبل از وقت اپنا مستقر بھی چھوڑ دیا تھا۔ اس لئے جب آثار عذاب دیکھ کر آشوریوں نے توبہ و استغفار کی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں معاف کر دیا۔"

(تفہیم القرآن جلد ۲ سورہ یونس صفحہ ۹۹)

اپنا فرض منصبی ادا کرنے میں کوتاہی کرنا کتنا بڑا جرم اور گناہ ہے۔؟ اس کی تصریح کی ضرورت نہیں۔ مودودی صاحب یہ جرم ایک نبی معصومؑ کی طرف منسوب کر رہے ہیں۔ کیا یہ جرم عصمت کے منافی نہیں؟ کیا اس کی نسبت کسی نبی کی طرف کرنا سخت بے ادبی اور گستاخی نہیں؟ شیعہ کہتے ہیں کہ خلافتِ علیؓ کا اعلان کرنا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر فرض تھا مگر آپ نے بخوفِ شیخینؓ اس کا صاف صاف اعلان نہیں کیا۔ اس طرح گویا معاذ اللہ آپؐ نے ایک فریضۂ رسالت کی ادائیگی میں کوتاہی کی۔ مودودی صاحب بھی باطناً شیعہ ہیں۔ لیکن ظاہری سنیت کی وجہ سے صاف صاف اس عقیدے کا اظہار نہیں کر سکتے اس لئے انہوں نے حضرت یونسؑ کی طرف اس جرم کو منسوب کر کے ذہن کو شیعوں کے مندرجہ بالا

عقیدے کے لئے تیار کرنے کی کوشش کی ہے۔ کیوں کہ اگر ایک نبی ادائیگی فرض میں کوتاہی کر سکتا ہے۔ تو دوسرے انبیاء کے متعلق بھی یہ احتمال پیدا ہو سکتا ہے۔

(اس کتاب کے شائع ہونے کے بعد جب مذکورہ عبارت پر لے دے ہوئی تو موصوف نے دوسرے ایڈیشن میں اس پوری عبارت کو حذف کر دیا۔ لیکن نہ تو غلطی کا اعتراف کیا۔ اور نہ ہی ان لوگوں کو اس ترمیم سے آگاہ ہونے دیا کہ جن کے پاس پہلا ایڈیشن موجود ہے۔ اس قسم کی حرکت سے اس کے سوا اور کیا سوچا جا سکتا ہے کہ مودودی صاحب نے ان افراد کی گمراہی کو غنیمت جانا ہے)

## متجددین فتنہ سبائیت

اس وقت فتنہ سبائیت کی تاریخ لکھنا مقصود نہیں ہے۔ دکھانا صرف یہ ہے کہ ہر زمانے میں اس نے ایسے اشخاص کو جنم دیا ہے جنہوں نے زمانہ اور ماحول کے اعتبار سے اسے پھیلانے کی پوری کوشش کی ہے اور زمانہ کے فکری ذوق کی مناسبت سے ایسے لباس پہنایا ہے موجودہ دور میں بھی ایسے اشخاص موجود ہیں جنہیں فتنہ سبائیت کا مجدد کہا جا سکتا ہے۔ مشہور ملحد ڈاکٹر طٰہٰ حسین اور فجر الاسلام کے مصنف ڈاکٹر احمد امین اور سید قطب کے نام اس سلسلہ میں قابل ذکر ہیں جنہوں نے جدید اسلوب اختیار کر کے عربی زبان میں سبائیت کی خوب خوب وکالت کی ہے۔ اردو میں لکھنے والوں میں بھی اس قسم کے مصنفین موجود ہیں۔ جن میں نمایاں اور مشہور شخصیت مولوی سید ابوالاعلیٰ صاحب مودودی امیر جماعت اسلامی پاکستان کی ہے۔

موصوف کی تازہ تالیف "خلافت وملوکیت" نے تو نقاب تقیہ کو بالکل ہی پارہ پارہ کر کے موصوف کی سبائیت کو الم نشرح کر دیا ہے۔ کتاب میں جس خوب



صورتی اور سلیقہ کے ساتھ سبائیت کے تلخ زہر کو شیریں بنا کر تاریخی واقعوں کے حلق سے اتارنے کی کوشش کی گئی ہے۔ اس کی داد نہ دینا ناانصافی ہو گی اور اسے دیکھ کر اس کا قائل ہونا پڑتا ہے کہ موصوف بلاشبہ سبائیت کے مجدد کے مرتبہ پر فائز ہیں۔

بعض حضرات اس پر چیں بجبیں ہیں کہ تم نے مولانا مودودی صاحب پر تجدید سبائیت کا الزام کیوں عائد کیا؟ ان سے گزارش ہے کہ عبداللہ ابن سبا کی پوری تحریک کی روح رتبہ صحابیت کی ناقدری اور صحابہ کرامؓ پر بے اعتمادی تھی وہ خود تو یہودی منافق تھا لیکن اس نے مسلمانوں میں ایسی جماعتیں پیدا کر دیں جو مسلمان ہوتے ہوئے بھی صحابہؓ کے حق میں بدگمانی اور بدزبانی سے کام لینے لگے۔ ان میں بہت سے فرقے ہو گئے بعض تو حد کفر تک پہنچ گئے۔ مثلاً شیعہ باطنیہ یا نصیریہ وغیرہ بعض اسلام میں تو داخل رہے مگر مبتدع اور گمراہ کہلائے۔ یہ اگرچہ مسلمان ہیں مگر اہل سنت والجماعت سے خارج ہیں ــــ صحابہ کرامؓ کے حق میں اتنی بدگمانی و بدزبانی کے بعد بھی اگر کوئی شخص اہل سنت والجماعت میں داخل رہے تو یہ لفظ ہی بے معنی ہو جائے گا۔ میں انہیں مسلمان سمجھتا ہوں لیکن شیعہ اور گمراہ سمجھتا ہوں۔ انہوں نے ایک نئے عنوان سے (جو موجودہ زمانے میں مقبول ہے) ایک جماعتِ صحابہؓ کو مجروح کر کے ان پر بے اعتمادی پیدا کرنے کی کوشش کی ہے جو ابن سبا کا خاص مشن تھا اس لئے میں نے انہیں مجدد سبائیت کہا ہے۔

## جماعت اسلامی کے کارکنوں کے لئے لمحۂ فکر

مودودی صاحب نے اسلامی حکومت کے قیام کے کام پر آپ سب کو

جمع کیا ہے۔ لیکن وہ یہ کہتے ہیں کہ ۱۳ سو برس کے زمانہ میں وہ صرف بارہ تیرہ سال اپنی صحیح شکل میں قائم رہی۔ حضرت عثمان رضی ہی کے زمانہ سے اس میں تغیر پیدا ہونا شروع ہوگیا۔ حضرت علی رضی نے اصلاح کرنا چاہی مگر ناکام رہے۔ حضرت حسن رضی نے بھی صرف چھ ۶ ماہ کوشش کے بعد اس سے دست کشی اختیار کرلی۔ ان کے بعد ان کی اصطلاحی "ملوکیت" کا دور شروع ہوگیا۔ اور خلافت کا ایسا خاتمہ ہوا کہ آج تک وہ عنقا ہے۔ گویا اسلامی حکومت کے تیرہ سو سال میں زیادہ سے زیادہ تیس ۳۰ سال قائم رہی۔ اس میں بھی خاصا زمانہ ایسا گزرا جس میں اس کا کمال رخصت ہوچکا تھا اور اس کی ناقص شکل باقی رہ گئی تھی۔ اس نظریہ سے کیا یہ نہیں معلوم ہوتا کہ "اسلامی حکومت" نظری طور پر بہت اچھی چیز ہے۔ لیکن اس کا عملی وجود ممکن نہیں ہے؟ پھر جب وہ عملاً غیر ممکن ہے تو اس کے لئے جد وجہد کرنا اضاعت وقت وقوت نہیں ہے تو اور کیا ہے؟ مہربانی فرماکر اس سوال پر غور کیجئے اور دیکھئے کہ اسلامی حکومت کا نعرہ لگاتے کے بعد صحابہ کرام کو مجروح کرنا "یکے بر سرِ شاخ دین می برید" کا مصداق بن جاتا ہے یا نہیں؟ اس کے بعد یہ بھی سوچئے کہ مودودی صاحب آپ کو کدھر لے جارہے ہیں؟ اسلامی حکومت کی جانب یا شیعت کی جانب؟

احقر

محمد اسحاق صدیقی ندوی عفی اللہ عنہ، ۲۰ / جمادی الاولیٰ ۱۳۹۱ھ



# مودودی صاحب کی گمراہی کے اُنیس (۱۹) وجوہ

## مکتوب گرامی

## امیر جماعت اسلامی کے نام

از شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی

مخدومی السلام علیکم،

امید ہے کہ مزاج گرامی بخیر ہوگا۔ جماعت اسلامی کے سالانہ اجتماع میں آنجناب کی شرکت کیلئے ایک دعوت نامہ کئی روز ہوئے ارسال خدمت کیا گیا تھا۔ اب تک یہ معلوم نہ ہوسکا کہ آپ نے اسے قبول فرمایا یا نہیں۔ جمعیتہ العلماء کے سالانہ اجتماع کیوجہ سے آنجناب کی مصروفیتوں کا بخوبی اندازہ ہے لیکن ان دونوں اجتماعات کی تاریخوں میں اتنا تفاوت ہے کہ آپ تھوڑا سا وقت ہمیں بھی مرحمت فرمائیں گے۔ ہمارا اجتماع انشاء اللہ ۲۰ ، اپریل سے شروع ہوگا۔ آنجناب سے ملنے کا اشتیاق تو بہت عرصہ سے ہے چنانچہ اس سلسلہ میں میں نے خط وکتابت بھی کی تھی لیکن بدقسمتی سے آپ اپنی مصروفیتوں کیوجہ سے اس وقت کوئی وقت نہ دے سکے۔ اس کے بعد مولانا حفظ الرحمن کے ذریعہ وقت کے تعین کی خواہش

کی تھی لیکن اس موقع پر ملاقات کی کوئی سبیل پیدا نہ ہوسکی بہرحال میں متعدد مسائل پر تبادلہ خیال کی ضرورت شدت سے محسوس کررہا ہوں اور بہت سے امور میں آنجناب سے کچھ مشورے بھی کرنے ہیں اگر اس اجتماع کے موقع پر آپ تشریف لے آسکیں تو یہ ہماری عزت افزائی کا بھی موجب ہوگا اور یہ پیش نظر مقصد بھی حاصل ہوسکے گا لیکن اگر خدانخواستہ یہ ممکن نہ ہو تو پھر اجتماع حیدرآباد سے واپسی کے بعد آپ مجھے کوئی موقع عنایت فرمادیں تو انشاء اللہ میں خود حاضر خدمت ہوں گا۔ اس وقت فوری مسئلہ جس پر میں گفتگو کی سخت ضرورت محسوس کررہا ہوں۔ وہ دارالافتاء دیوبند کا وہ فتویٰ ہے جو سہارنپور سے "مودودی فتنہ مٹادو" "مودودی تحریک مہلک اور زہر قاتل ہے" "مودودی کے ہم خیال گمراہ ہیں" "مودودیوں کے پیچھے نماز نہ پڑھو" کی موٹی موٹی سرخیوں سے شائع ہوا ہے معلوم نہیں یہ فتویٰ آپ کی —— نگاہ سے بھی گزرا ہے یا نہیں؟ یہ فتویٰ قدرتی طور پر ان تمام لوگوں کیلئے انتہائی حد تک تکلیف دہ اور دلآزار ہے جو تحریک اسلامی کو حق سمجھ کر اس میں شریک ہوئے ہیں یا اس کو حق سمجھتے ہیں ایسے فتویٰ کا دارالعلوم دیوبند سے شائع ہونا جہاں آپ جیسے محتاط حضرات ہیں ہمارے لئے انتہائی حیرت اور قلق کا موجب ہوا ہے بالخصوص ایسی حالت میں کہ ان امور کے بارے میں جن پر اس فتوے کی بنیاد قائم کی گئی ہے۔ متعدد بار ہماری طرف سے توضیحات شائع کی جاچکی ہیں اور جن کے بارہ میں ذمہ داران دارالعلوم سے براہ راست خط وکتابت بھی ہوچکی ہے جس کا سلسلہ ابھی جاری ہے امید ہے کہ جناب جواب سے جلد مشرف فرمائیں گے والسلام

ابواللیث

امیر جماعت اسلامی



درمجلسِ خود راه مده ہمچو منے را　　　افسرده دلے افسرده کند انجمنے را

محترم المقام۔ زید مجدکم:　　　السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ

والانامہ باعث سرفرازی ہوا۔ اس سے پہلے دعوت نامہ پہنچا تھا اجلاس سالانہ جمعیتہ کے سر پر آجانے کی وجہ سے میری مصروفیتوں کا عذر جناب نے صحیح طور پر اندازہ کیا مگر اس کے علاوہ اور بھی ایسے ہی یا اس سے زائد قوی اعذار اس وقت درپیش ہیں مثلاً دارالعلوم کا سالانہ امتحان ہے جو کہ رجب کی آخری تاریخوں سے شروع ہوکر ۳، ۲، ۲۲، ۲ شعبان پر ختم ہوتا ہے نیز دارالعلوم کے تعلیمی سال کا اختتام ہے جس میں کتب مفوضہ بخاری شریف اور ترمذی شریف کا ختم کرانا ہے جس کو ۲۷، ۲۸ شعبان تک انجام دینا ہے یہ امور علاوہ ان امور کے ہیں جو کہ تمام سال میں انتہائی مصروفیتوں کے باعث ہوتے ہیں جن موٹی موٹی سرخیوں والے اشتہارات کو آنجناب ذکر فرماتے ہیں ان کا مجھ کو آپ کے والانامہ سے پہلے کوئی علم نہ تھا صرف سہارنپور سے ایک رسالہ مسمّی بہ "کشف حقیقت" یعنی "تحریک مودودیت اپنے اصلی رنگ میں" ایک صاحب نے بھیجا تھا اُس کا البتہ علم ہوا تھا۔

محترما۔ میرا پہلے خیال تھا کہ آپ کی تحریک اسلامی مسلمانوں کی علمی اور عملی دینی اور دنیاوی کمزوریوں اور ان کے انتشارات کے دور کرنے اور مسلمانوں کو منظم کرنے تک ہی محدود ہے۔ اگرچہ طریقِ تنظیم میں اختلاف رہے تھا اس لئے میں نے اس کے خلاف آواز اٹھانا یا تحریک کرنا مناسب نہ سمجھا تھا۔ اگرچہ افراد جماعت اور قائد جماعت کی طرف سے بسا اوقات ناشائستہ الفاظ تحریر اور تقریر میں معلوم ہوئے مگر ان سب سے چشم پوشی کرنا ہی انسب معلوم ہوا مگر آج جب کہ میرے سامنے اطراف وجوانب ہندوپاکستان سے آئے ہوئے مودودی صاحب کی تصانیف کے اقتباسات کا ڈھیر

لگا ہوا ہے اور پانی سر سے گزر گیا ہے تو میں ان کے دیکھنے اور سمجھنے سے مندرجہ ذیل نتیجہ پر پہنچنے پر اپنے آپ کو مجبور پاتا ہوں۔

آپ کی تحریک اسلامی خلاف سلف صالحین مثل معتزلہ، خوارج، روافض جہمیہ وغیرہ فرقِ قدیمہ اور مثل قادیانی، چکڑالوی، مشرقی، نیچری، مہدوی بہائی وغیرہ فرقِ جدیدہ ایک نیا اسلام بنانا چاہتی ہے اور اسی کی طرف لوگوں کو کھینچ رہی ہے۔ وہ ان اصول و عقائد و اعمال پر مشتمل ہے جو کہ اہلِ سنت والجماعت اور اسلاف کرام کے خلاف ہے۔

ا۔ وہ تفسیر بالرائے کی قائل ہے۔ ہر وہ پروفیسر جو کہ ملحدان یورپ اور ان کی نئی روشنی کا حامل اور تھوڑی بہت عربی زبان سے واقف ہے اس کے نزدیک یہ حق رکھتا ہے کہ اپنی رائے اور مذاق سے تفسیر کر کے مسلمانوں کے لئے مشعلِ راہ بنے اور یہی آپ کے یہاں ہو رہا ہے خواہ اس کی تفسیر کتنی بھی سلفِ صالحین اور اقوالِ صحابہ کرام کے خلاف ہو۔

حالانکہ سب سے پہلے یہی فتنہ اسلام میں پیدا ہوا حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تحکیم پر ان الحکم الا للہ کی تفسیر بالرائے کر کے بارہ ہزار کی جماعت نے بغاوت کر دی اور علیحدہ ہو گئی۔ اس کے متعلق حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حق اریدبہا الباطل حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کو سمجھانے کیلئے بھیجا اور فرمایا کہ قرآن ذو وجوہ ہے، ان لوگوں کو سنت سے سمجھاؤ، چنانچہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے سمجھایا جس پر آٹھ ہزار آدمی تائب ہو گئے مگر چار ہزار اپنی ضد اور رائے پر قائم رہے اور تکفیر و قتل کا بازار گرم کرتے رہے۔ یہی زمرۂ خوارج کے نام سے مشہور ہوا۔ اس کے بعد اس تفسیر بالرائے کی وبا اس قدر پھیلی کہ نہ صرف مسئلہ تحکیم میں بلکہ دیگر مسائل میں بھی اپنی آراء کو



عمل میں لایا گیا۔ مرتکب کبائر وغیرہ دیگر مسائل میں بہت زیادہ افراط و تفریط جاری ہوئی اور نہ صرف خوارج ہی تک اس کی محدودیت رہی بلکہ فتنہ ہائے معتزلہ روافض جہمیہ کرامیہ، مجسمہ، مرجیہ وغیرہ اسی تفسیر بالرائے کی وجہ سے ظہور پذیر ہوئے۔ اہل سنت والجماعت ہمیشہ اتباعِ سنت اور اسلاف صالحین صحابہ کرام اور افاضل تابعین کو پیشوا اور رہبر بناتے ہوئے اپنی آراء اور مذاق کو انہیں کے رنگ سے رنگ کر فائز المرام ہوتے رہے اور ما انا علیہ واصحابی کی سند حاصل کرتے رہے۔ یہی بعینہٖ واقعہ ان از منہ اخیرہ میں پیش آیا، نیچریہ، قرآنیہ (اتباع چکڑالویہ قادیانیہ، خاکسار بہائیہ وغیرہ نے بھی یہی تفسیر بالرائے اور اپنی عقل اور مذاق کو پیشوا بنایا اور نصوص کو اس طرف کھینچنا یا ترک کر دینا اختیار کیا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسی کی پیشن گوئی کرتے ہوئے فرمایا تھا من فسر القرآن برایہ فقد کفر (او کما قال) کیا تعجب کی بات نہیں ہے کہ وہ صحابہ کرام اور ان کی تلامیذ جن کی زبان مادری عربی تھی اور جنہوں نے وحیٔ خداوندی کا مشاہدہ کیا تھا۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وجود باجود اور آپ کے اعمال اور سنن کو دیکھنے والے تھے۔ اور تابعین جو مشاہدین وحی کے شاگرد رشید تھے ان کی تفسیریں تو بالائے طاق رکھ دی جائیں اور ان کو مردود اور غلط قرار دیا جائے اور ان کے مقابلہ میں تیرہ سو برس بعد کے پیدا ہونے والے عجمی اشخاص جنکو زبان عربی اور اس کے ادب اور اصولِ دین وغیرہ میں کوئی مہارت تامہ بلکہ ناقصہ بھی نہ ہو بلکہ کیمبرج یا آکسفورڈ یا کسی یونیورسٹی یا کالج کی ڈگریوں اور معمولی عربیت کی بنا پر ان کی تفسیروں کو معتمد علیہ قرار دیا جائے۔ جن لوگوں کی عمریں زبان عربی اور علومِ دینیہ کو پڑھتے پڑھاتے گزر گئی ہیں ان کی تفسیر کو غلط اور تاریک خیال قرار دیا جائے اور پروفیسران علوم ملاحدۂ یورپ کی تم ظریفیوں کو مرادِ خداوندی اور مقصودِ الٰہی

قرار دیا جائے ۔ کیا کوئی عقلمند یا کوئی قوم اس بات کو روا رکھتی ہے کہ کسی فوجی کالج کے سند یافتہ کو یا انجنیئرنگ کالج کے فارغ التحصیل کو ، اگرچہ ان کی ڈگریاں کتنی ہی اونچی کیوں نہ ہوں میڈیکل ڈیپارٹمنٹ میں کام کرنے اور بیماروں میں معالجہ کو عمل میں لانے کی اجازت دیجائے گی جب کہ وہ کسی میڈیکل کالج کی طبی سند بھی نہیں رکھتا ہے ہر شخص جانتا اور سمجھتا ہے کہ ایسا کرنا انسانوں کو برباد کر دینے کے مترادف ہے ۔ اور بجائے نفع رسانی مضرات اور بجائے تعمیر تخریب کا باعث ہوگا ۔ یہی حال ایسے مفسرین کی تفسیر بالرائے کا ہے کہ سلف صالحین کی تفسیر اور اصول دینیہ کے خلاف بجائے ہدایت ضلالت و گمراہی کا پیش خیمہ ہوگی ۔

۲ ، وہ پیغمبر اسلام حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے قیاسات اور اٹکلوں پر چلانے والا بتلاتے ہوئے تاریخی واقعات کے ذریعے احادیث صحیحہ اور حسنہ کو ردی کی ٹوکری کی نذر کرتی ہے حالانکہ آیات قرآنیہ اور احادیث صحیحہ پیغمبروں کی جملہ تبلیغات کو وحی خداوندی قرار دیتی ہیں ۔ دنیاوی مشوروں اور جزئیات یومیہ اور روزمرہ کی ضروریات زندگی پر اخبار ہائے نبویہ اور احکامات سماویہ تبلیغیہ کو قیاس کرنا سراسر تلبیس اور مخالفت نصوص قطعیہ ہے ابتداع فی الدین کی کھلی ہوئی تحریر ہے

۳ ۔ وہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم کو سقیم یا صحیح غیر حقیقی المراد روایات کی بناء پر غیر قابل وثوق اور ہدف ملامت بناتی ہے ۔ حالانکہ انہی کے اعتماد اور ثقاہت پر پیچھے آنے والوں کے لئے اسلام کا مدار ہے ۔ اگر معاذ اللہ یہ اولین اساتذہ اسلام غیر قابل اعتماد ہو گئے تو تمام عمارات دین بالکل ڈھہ جائیں گی ۔ قرآن مجید اور احادیث صحیحہ نے ان کی جگہ جگہ پر تعدیل کی ہے بیشمار احادیث اور کتب سابقہ ان کو معتمد علیہ قرار دیتے ہیں اور زور دار الفاظ میں ان کی مدح سرائی کرتے ہوئے تمام انسانوں سے افضل اور اعلیٰ قرار دیتے ہیں ۔ اس دروازہ کے کھلنے سے تمام دینی اصول روز روشن ملیامیٹ



ہو جاتے ہیں ۔

۴ ۔ وہ صحابہ کرام کی متعدد روایتوں کو خواہ کتنی ہی صحیح کیوں نہ ہوں ان کی خوش اعتمادی پر مبنی بتاتی ہوئی واقعیت سے دور کرتی ہے ۔ حالانکہ اس دروازہ کے کھلنے سے تمام معجزات اور اعلیٰ ترین اخلاق و اعمال نبویہ کی عمارت بالکل کھوکھلی ہو جاتی ہے اور ملاحدہ کو اس سے بڑا کاری ہتھیار ہاتھ آ جاتا ہے ۔

۵ ۔ وہ احادیث صحیحہ کے راویوں اور ائمہ حدیث کو مجروح کرنے اور غیر ثقہ بتاتی ہوئی اقوال ضعیفہ یا غیر ظاہر المراد اقوال صحیحہ یا ان جیسے خود غرض اہل ہوا ، دشمنوں کے اقوال پیش کرتی ہے ، مشاہیر عالم ائمہ ثقات کو غیر قابل اعتبار قرار دیتی ہے حالانکہ اس سے تمام ذخائر احادیث بالکل فنا ہو جاتے ہیں اور لعن آخر ہذہ الامۃ اولہا کا سماں پیش آ جاتا ہے ۔

۶ ۔ وہ تقلید شخصی کو نہایت گمراہی اور ضلالت قرار دیتی ہے ۔ حالانکہ یہ امر آیات قرآنیہ فاسئلوا اھل الذکر ۔ واتبع سبیل من اناب الی ؛ ومن یتبع غیر سبیل المومنین الآیۃ کی بناء پر فی زماننا واجب کہ اہل علم وجامعین شروط اجتہاد معدوم ہیں ، جیسا کہ چوتھی صدی کے بعد سے آج تک احوال و وقائع بتلاتے ہیں ، تمام مسلمانوں پر واجب ہے اور تارک تقلید نہایت خطرہ اور گمراہی میں مبتلا ہے ۔ اس سے ایسی آزادی کا دروازہ کھلتا ہے جو کہ دین اور مذہب سے بھی بیگانہ بنا دیتا ہے اور فسق و فجور میں مبتلا کر دینا تو اس کا معمولی اثر ہے ۔

۷ ۔ وہ ائمہ اربعہ امام ابوحنیفہ ، امام مالک ، امام شافعی ، امام احمد رحمہم اللہ کی تقلید کو گمراہی اور حرام بتاتی ہے حالانکہ یہ ائمہ کرام اپنے اپنے زمانہ میں آفتاب ہائے ہدایت وتقویٰ اور علوم دینیہ اور فقہ کے نہایت روشن چراغ اور انابت الی اللہ کے درخشاں ستارے ہیں ۔ ان کی تقلید شخصی پر چوتھی صدی کے بعد تمام امت مسلمہ

کا اجماع ہے۔

۸۔ وہ ہر پروفیسر اور عامی کی رائے کو آزادی دیتی ہے کہ وہ اپنے مذاق اور اپنی رائے کو عمل میں لائیں اور مسلمانوں کو اس پر چلائیں خواہ اس سے سلف صالحین کے مذاق اور رائے کے کتنا بھی خلاف کیوں نہ ہو۔

حالانکہ منکرین تقلید بھی اس کے مخالف ہیں ان کو بھی تجربہ کے بعد اس کی مضرتوں کا قوی احساس ہوا ہے۔ مولانا محمد حسین صاحب مرحوم بٹالوی جو کہ غیر مقلدوں کے نہایت جوشیلے امام تھے اور عدم تقلید کے زور دار حامی اور ہندوستان میں اس کے پھیلانے والے تھے۔ اپنے رسالہ اشاعت السنۃ جلد دوم ص ۵۱ - ۵۲ - ۵۳ میں لکھتے ہیں "پچیس برس کے تجربہ سے ہم کو یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ جو لوگ بے علمی کے ساتھ مجتہد مطلق اور تقلید مطلق کے "تارک بن جاتے ہیں، وہ آخر اسلام کو سلام کر بیٹھتے ہیں۔ ان میں سے بعض عیسائی ہو جاتے ہیں اور بعض لا مذہب جو کسی دین و مذہب کے پابند نہیں رہتے اور احکام شریعت سے فسق و فجور تو آزادی کا ادنیٰ نتیجہ ہے۔ ان فاسقوں میں بعض تو کھلم کھلا جمعہ، جماعت، نماز، روزہ چھوڑ بیٹھتے ہیں سود و شراب سے پرہیز نہیں کرتے اور بعض جو کسی مصلحت دنیاوی سے فسق ظاہری سے بچتے ہیں وہ فسق مخفی میں سرگرم رہتے ہیں، ناجائز طور پر عورتوں کو نکاح میں پھنسا لیتے ہیں، ناجائز حیلوں سے لوگوں کے مال خدا کے مال (حقوق) دبا بیٹھتے ہیں، کفر و ارتداد و فسق کے اسباب دنیا میں اور بھی بکثرت موجود ہیں۔ مگر دینداروں کے بے دین ہو جانے کے لیے بے علمی کے ساتھ ترک تقلید بڑا بھاری سبب ہے"۔ الخ مختصراً

جس بے علمی کو مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی مذکور نے ذکر فرمایا ہے وہ تو اس زمانہ میں عام طور پر اہل علم میں بھی موجود ہے۔ بالخصوص پروفیسروں اور انگریزی تعلیم یافتہ حضرات میں تو یہ حضرات علوم اسلامیہ اور فنون عربیہ اور ادب عربی سے



اسی طرح ناواقف ہیں جس طرح عوام مسلمین اور اگر کسی میں قدرے شُد بُد موجود بھی ہے تو وہ بمنزلہ عدم کے ہے۔ عموماً یہ حضرات اردو فارسی یا انگریزی ترجموں سے کام لیتے ہوئے پائے جاتے ہیں، ان میں سے جو لوگ کسی یونیورسٹی میں خواہ ہندوستانی ہوں یا یورپین عربی کے ایم اے اور فاضل بھی ہیں، وہ عربی درسگاہوں کے فاضل کے سامنے بمنزلہ طفل مکتب ہیں۔ نہ صحیح عبارت عربی قواعد کے ساتھ پڑھ سکتے ہیں، نہ لکھ سکتے ہیں، نہ بے تکلف بول سکتے ہیں اور اگر بعض چیدہ اشخاص میں ایسی قابلیت بھی پائی جاتی ہے تو وہ ان دیگر علوم سے یقیناً بے بہرہ ہوتے ہیں جن پر اجتہاد فی الدین کے علاوہ ادب عربی کا مدار ہے، چنانچہ مشاہدہ اور تجربہ ہے۔ ایسی صورت میں ان پروفیسروں کو اجتہاد اور ترک تقلید کرنا اور اس کی اجازت دینا سراسر دین اور شریعت کی جڑ کھودنا اور ضلالت اور گمراہی کو پھیلانا ہے۔ ہم نے خود اس زمانے کے مجتہدین مطلق کو آزما کر دیکھا ہے۔

۹۔ وہ طریق تصوف اور سلوک اور اس کے اعمال کو جاہلیت اور الحاد زندقہ قرار دیتی ہے، اس کو بدھ ازم اور یوگ بتلاتی ہے۔ حالانکہ یہی طریق اور اعمال ہیں کہ فی زمانا اسلام اور اعمال کی تکمیل اور احسان کے ماموربہ کی تحصیل اور عبودیت کاملہ کا استحصال بغیر ان کے اسی طرح ناممکن ہے، جیسے کہ فی زمانا قرآن کا صحیح پڑھنا بغیر زیر، زبر، پیش، جزم و تشدید اور بغیر تجوید غیر ممکن ہے اور جیسے کہ قرآن و حدیث کا فی زمانا سمجھنا اور عربیت کو حاصل کرنا بغیر صرف نحو، معانی و بیان بدیع و کتب لغت غیر ممکن ہے۔ قرون اولی کو تلاوت صحیح اور فہم معانی میں ان چیزوں کی حاجت نہ تھی مگر آج ہم کو بغیر ان کے کوئی کامیابی حاصل ہی نہیں ہو سکتی، بلکہ خود ملک عرب اور عراق و شام و مصر کے باشندے بھی (جن کی مادری اور روزمرہ کی بول چال عربی ہے) ان علوم کے آج ہماری طرح محتاج ہیں۔

کم و بیش کا فرق دوسری بات ہے ، اختلاط بالعجم نے ان کو عجمی بنا دیا ہے ، زمانہ کے قدیمہ اور قرون اولیٰ میں احسان اور عبدیت کاملہ قرب زمانہ نبویہ کی بنا پر ان طریق و اعمال کی محتاج نہ تھی ، مگر آج بغیر ان کے ان مامور بہا کمالات کا حاصل کرنا عادتاً غیر ممکن ہو گیا ہے ۔ ان کو ترک کر دینا سراسر ظلم اور نا انصافی ہے ۔

۱۰۔ وہ سلف صالحین اور اولیاء اللہ سابقین کی شان میں نہایت زیادہ زبان درازی کرتی سخت گستاخانہ لفظ استعمال کرتی اور ان کو عوام الناس میں نہایت ذلیل و خوار کرتی ہے ، حالانکہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے "من اذی ولیاً لی اذنتہ بالحرب" اور دوسری جگہ ارشاد فرمایا "اذکروا موتاکم بخیر" اور تیسری جگہ ارشاد فرمایا "لعن آخر ہذہ الامۃ اولہا" جس سے تحذیر مقصود ہے ۔

۱۱۔ وہ حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی قدس اللہ سرہ العزیز ، اور حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی قدس سرہ العزیز ، اور ان کے اتباع و احفاد اور دیگر ائمہ صوفی حضرت خواجہ معین الدین چشتی ، حضرت شیخ عبد القادر جیلانی اور حضرت شیخ شہاب الدین سہروردی قدس اللہ اسرارہم ، ائمہ طریقت کو مسلمانوں میں افیون اور ضلال و گمراہی کے انجکشن دینے والے اشخاص بتلاتی ہے ۔ حالانکہ یہ وہ اکابر اور اسلاف کرام ہیں ، جنہوں نے تمام دنیائے اسلام میں دین اور سنت کو زندہ کیا ، اور ان کے فیض اور برکات سے لاکھوں اور کروڑوں انسانوں کو وصول الی اللہ اور حقیقی تقویٰ کی نعمت حاصل ہوئی ان کے مآثر اور برکات سے تواریخ کے صفحات بھرے ہوئے ہیں ۔

۱۲۔ وہ مذکورہ بالا مشائخ طریقت رحمہم اللہ تعالیٰ کو شرک اور بدعات اور ضلالت کے پھیلانے والے بتاتی ہوئی ان کی تذلیل کرتی ہے ، حالانکہ اعمال طریقت خواہ نقشبندیہ کے ہوں ، یا چشتیہ ، قادریہ ، سہروردیہ وغیرہ کے شرک اور بدعات سے کوسوں دور ہیں طریقت کی تعلیم سراسر کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے



اعمال و اقوال سے بھری ہوئی ہے اس میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قدم بقدم چلنے کی سخت تاکید کی ہے جس پہ حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کے مکاتیب شاہد عادل ہیں ۔ دیکھو تصانیف امام ربانی و تصانیف حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ اور عوارف المعارف فتوح الغیب وغیرہ ۔

۱۳۔ وہ علماء ظاہر اور محافظین علوم شرعیہ کی شان میں گستاخی کے الفاظ استعمال کرتی ہوئی عوام کو ان سے متنفر کرتی ہے اور ان کی تذلیل و توہین عمل میں لاتی ہے اور ان کو غیر قابل اعتماد ٹھہراتی ہے اور مسلمانوں کو نئے اسلام اور اس کے لیڈر کی تقلید اور تابعداری کی طرف لے جاتی ہے ۔

حالانکہ اس پر آشوب اور پُر فتن زمانہ میں جب کہ فسق و فجور اور الحاد و کفر ، ہوا پرستی اور خواہشات نفسانی کا چاروں طرف دور دورہ ہے ۔ خدا اور رسول سے لوگ دور ہوتے جاتے ہیں اور شریعت کو پس پشت ڈالتے جاتے ہیں ضروری تھا کہ محافظین شرع اور مبلغین دین و ہدایت کا وقار عوام میں قائم کیا جاتا اور احیائے دین ، اور اتباع شریعت کی صورتیں پیدا کی جائیں ، عوام کے اذہان میں اس کے برعکس توہین اور تذلیل کو جانا دین کے مٹانے کے مترادف ہے ۔ یہی طریقہ تمام مبتدعین نے ہمیشہ سے جاری کر رکھا ہے ، یہی طریقہ نیچریوں "قادیانیوں" اور خاکساروں وغیرہ نے کیا ، بلکہ مشرقی کا رسالہ "ہمارا مولوی کا ایمان" تو اس باب میں خوب کھل کھیلا اور ہر مبتدع اور ضال اور معیوب کو چھپانے اور اپنی ضلالت و گمراہی کے پھیلانے کے لئے یہی طریقہ عمل میں لاتا رہتا ۔

۱۴۔ وہ احادیث صحیحہ کو صرف اپنی عقل اور اپنے مذاق سے مجروح قرار دیکر عام مسلمانوں کو ان سے منحرف کرتی ہے حالانکہ سلف صالحین ، صحابہ کرام ، تابعین عظام قرون مشہود لہا بالخیر نے ان کو قبول فرمایا ہے ، اور جو شبہات اس پر وارد کیے جا سکتے

بہ ان کے دنیہ کی صورتیں بتائی ہیں۔ اپنی عقول اور اپنے مذاق کو ہم کتنا بھی اعلیٰ درجہ عطا کریں مگر وہ ناقص اور نارسا ہی ہیں۔ جن پر تجربہ اور واقعات شہادت دیتے ہیں احمق سے احمق شخص بھی اپنی عقل اور سمجھ کو سب سے اعلیٰ خیال کرتا ہے۔

گر از بسیط زمین عقل منعدم گردد ۔ بخود گمان نہ برد ہیچ کس کہ نادانم

۱۵۔ وہ مثلِ خوارج "ان الحکم الا للّٰہ" اور "من لم یحکم بما انزل اللّٰہ" کا لیبل لگا کر مسلمانوں کو کافر قرار دیتی ہے، حالانکہ یہ اس کی غلط تاویلات اور بے ربط توجیہات کا ثمرہ اور "کلمۃ حق ارید بہا الباطل" کا نتیجہ ہے، نیز سلف صالحین کی آراء اور اعمال سے بغاوت اور انحراف ہے۔

۱۶۔ وہ چکڑالوی کی طرح ذخیرۂ احادیث دین متین کو (معاذ اللّٰہ) ناقابلِ اعتبار قرار دیتی ہے اگرچہ وہ اخبار احادی کیوں نہ ہوں، حالانکہ ابتدائے اسلام سے لیکر آج تک ان کو اصول دین قرار دیا گیا ہے، اور بہ نسبت روایات تاریخیہ ان کو زیادہ قابلِ اعتماد سمجھا گیا ہے۔

۱۷۔ وہ مثلِ فرقہ قادیانیہ اپنے قائد اعظم اور امیر کو ایسا اختیار بتاتی ہے کہ اپنے مذاق سے جس حدیث کو قابل اعتماد قرار دے اور جس کو چاہے ردی کی ٹوکری میں پھینک دے، حالانکہ ایسی مطلق العنانی رائے اور حکم یہاں تک کسی میں پہلے ازمنہ مشہود لہا بالخیر میں مانی گئی اور نہ اس زمانہ فتنہ و فساد میں مانی جا سکتی ہے جب کہ رائے صائب، امانت کاملہ اور علم کامل عنقا ہوتے ہیں بلکہ حسب ارشاد حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ "من کان منکم مستنا فلیستن بمن قد مات فان الحی لا یؤمن علیہ الفتنۃ" ایسا امر موجودہ دور کے اشخاص میں انتہائی ضلالت کا پیش خیمہ ہے۔

۱۸۔ وہ ذخائر فقہ کو غلط اور ذخیرہ ضلالت بتاتی ہوئی ترمیم اور اصلاح اور حذف کا حکم دیتی ہے اور مسلمانوں کے آج تک تیرہ سو برس کے عمل درآمد کو جاہلیت اور



گمراہی بتلاتی ہے اور سب گذشتہ مسلمانوں کو غیر ناجی کہتی ہے، حالانکہ یہ ایسا فتنہ ہے جس پر جس قدر بھی افسوس اور رنج کیا جائے کم ہے۔

۱۹۔ وہ مثلِ معتزلہ اور روافض وغیرہ اپنے سائن بورڈ وغیرہ پر "حقیقی توحید کا دفتر، جماعت موحدینِ حقیقی کا ملجاِ اسلام" یا اس کے مترادف الفاظ میں لکھتی ہے جس طرح معتزلہ اپنے آپ کو اصحاب العدل اور اصحاب التوحید کہتے اور لکھتے تھے، شیعہ اپنے آپ کو محبینِ اہلِ بیت لکھتے ہیں جس کے معنی یہ سمجھے گئے کہ ہم سے علیحدہ ہونے والے اصحاب اور فرقے اصحاب عدل نہیں اور نہ اصحاب توحید ہیں اور نہ اصحاب اہلِ بیت سے محبت رکھنے والے ہیں۔

اس قسم کے سائن بورڈوں سے عوام مسلمین میں زمانہ ہائے گذشتہ میں جو زہریلا اثر پھیلا وہ ان تاریخی واقعات سے صاف ظاہر ہے جو کہ ازمنہ سابقہ میں معتزلہ خوارج روافض وغیرہ اور اہل سنت کے آپس میں پیش آئے اور ازمنہ اخیرہ میں بھی اسی قسم کی حرکتوں سے غیر مقلدوں، ازادیوں، نیچریوں، قادیانیوں، خاکساروں وغیرہ میں ظہور پذیر ہوئے۔ ہر ایک اپنے اس قسم کے سائن بورڈوں سے دوسرے فرقوں پر اس قسم کا حملہ کرتا ہے کہ وہ اس کمال سے محروم اور خالی ہیں۔ غیر مقلد اپنے آپ کو اہلِ حدیث والتوحید کے خوشنما سائن بورڈ سے مزین کرکے آوازہ بلند کرتا ہے کہ احناف حدیثِ نبوی سے محروم اور توحید سے خالی ہیں وغیرہ وغیرہ۔ آپ کے سائن بورڈ سے بھی یہی حملہ لگتا ہے کہ جو لوگ اسلامی جماعت کے ممبر نہیں وہ حقیقی موحد نہیں ہیں۔ وہ اسلامیت کاملہ نہیں رکھتے۔ اس سے عوام کو جس قدر انتشار اور افتراق میں مبتلا کیا جاتا ہے وہ ایک کھلی ہوئی حقیقت ہے جس کا ادنیٰ اثر یہ ہوگا کہ اسلامی جماعت میں داخل نہ ہونے والے مشرک اور کافر غیر ناجی ہیں۔ ہر ایک من مانی باتوں پر بحث کریگا، اور گالی گلوچ مناظرہ، مجادلہ، مارپیٹ وغیرہ کا بازار گرم ہوگا اور عوام کو سنبھالنا قبضہ سے باہر

جو کر امتِ مسلمہ کو انتہائی مشکلات میں مبتلا کر دے گا۔

محترما! دورِ حاضر کے ہم مسلمانانِ انڈین یونین کی مشکلات جو کہ اکثریت کی طرف سے مسلمانوں کو گھیرے ہوئے ہے۔ مہاسبھائیوں کی فرقہ وارانہ ذہنیت۔ آر ایس ایس کی اسلام دشمنی، آریوں کی جارحانہ مذہبی پالیسی اور مرتد بنانے کی جارحانہ کوششیں مسلمانوں کی ہر قسم کی مادی اور روحانی کمزوری اور ان کی منتشرہ حالت ان میں احساس کمتری کا روز افزوں مرض ملحدانِ مغرب کی طرف سے الحاد زندقہ کی سموم آندھیاں مادہ پرستی کی زور دار اسکولوں، کالجوں کی نظام، نفوس انسانیہ کا دنیاوی اور مادی ترقی کا رجحان وغیرہ وغیرہ امور تو متقاضی تھے کہ مسلمانوں کے شیرازہ کو زیادہ سے زیادہ مضبوط بنایا جاتا، اور حکیمانہ عاقلانہ تنظیم عمل میں لا کر ان کے خوف وہراس، بدحواسی اور بزدلی، بے دینی اور بدعملی کو دور کیا جاتا۔ ہم دیکھتے ہیں کہ آپ کی تحریک اس کے برخلاف دینی اور دنیاوی بربادی کی وبائی ہوا فضا میں پیدا کر رہی ہے اور آئندہ تمام ملک کو اس سے مسموم کر دینے کا سامان مہیا کیا جا رہا ہے اس لیے میں مناسب جانتا ہوں کہ مسلمانوں کو اس تحریک سے علیحدہ رہنے اور مودودی صاحب کے لٹریچروں کو نہ دیکھنے کا مشورہ دوں۔

آپ حضرات کا یہ ارشاد کہ ہم کو مودودی صاحب کے اعتقادات اور شخصی خیالات سے سروکار نہیں ہے ہم اس کا بار بار اعلان کر چکے ہیں۔ ایسا ہی ہے جیسے کہ مشرقی صاحب نے لوگوں کے اعتراضات کو تحریک خاکساران میں رکاوٹ دیکھ کر اعلان کیا کہ ہم تو مسلمانوں میں جنگی اور حربی تعلیم اور اسپرٹ پیدا کرنا اور اس کو پھیلانا چاہتے ہیں۔ ہمارے عقائد اور ہماری تصانیف سے مسلمانوں کو کوئی سروکار نہیں ہے۔ پھر کیا ایسا ہوا اور جماعت خاکساران کیا اپنے لیڈر کے عقائد و اخلاق اور اس کی تصانیف کی گندگیوں سے محفوظ رہی خود مودودی صاحب کی زبان ہی سے سن لیجئے۔ دیکھئے الفرقان نمبر ۳، ص ۹، ۱۰ بابت ماہ صفر، ربیع الاول بعنوان



خاکسار تحریک اور علامہ مشرقی۔

محترما! جب کوئی تحریک کسی شخص کی طرف منسوب ہوگی تو وہ قابل توجہ ہوگا اور اس شخص کے عقائد و اخلاق کا اثر ممبروں پر قطعی طور پر ضرور پڑے گا خصوصاً جب کہ مودودی صاحب کے لٹریچر برابر زور دار طریقہ پر شائع کیے جاتے ہیں اور ممبروں اور غیر ممبروں کو ان کے مطالعہ کی ترغیب دی جا رہی ہے۔ ایسے وقت میں وہ زہریلے مواد جو نہایت چالاکی سے زوردار تحریروں میں رکھے گئے ہیں اپنے اثر سے خالی نہیں رہ سکتے۔ میرے محترم! امور مذکورہ بالا کے ہوتے ہوئے میں نہیں سمجھ سکتا کہ جناب سے شرفِ ملاقات سے کیا نتیجہ حاصل ہو سکتا ہے۔ میں ایک پرانا مسلمان اور مقلد حنفی خادم مشائخ طریقت ہوں۔ آپ حضرات نئے اسلام کے روشن چراغ ہیں میں مسلمانوں کو سلف صالحین کے راستہ پر چلانا چاہتا ہوں اور اس میں ان کی نجات سمجھتا ہوں۔ آپ حضرات مودودی صاحب کے نئے اسلام پر مسلمانوں کو چلانا چاہتے ہیں۔ ان کی تجدید اور احیاء کو جو کہ حضرت مجدد الف ثانی اور حضرت شاہ ولی اللہ اور حضرت سید احمد شہید وغیرہ رحمہم اللہ کو بھی نصیب نہیں ہوسکی۔ ذریعہ نجاتِ مسلمانوں کے لیے قرار دیتے ہیں۔ آپ سلف صالحین کی تیرہ سو سالہ جاہلیت سے جو کہ مسلمانوں میں اس وقت سے لے کر آج تک جاری رہی اور ہر وقت رہی اور اسلام بجز شرذمہ قلیلہ اس میں مبتلا رہا اس سے نجات دلانا چاہتے ہیں، پھر اس اصول لون بعید پر کیا امید ہے کہ آپ مجھ پر اثر ڈالیں گے اور میں آپ پر کوئی اثر ڈال سکوں۔ آپ اس تحریک کو عرصۂ دراز سے چلا رہے ہیں۔ کئی برس ہوئے کبھی آپ نے دیوبند تشریف آوری کی تکلیف گوارا نہ فرمائی۔ نہ آپ نے جمعیۃ علماء کے دفتر میں آ کر اس کے کارکنوں سے تبادلۂ خیال کر کے مسلمانوں کی بہتری کی راہ پر غور و فکر فرمایا۔ میں نہیں سمجھتا کہ آج کس وجہ سے آپ کو اس طرف توجہ ہوئی ہے۔ بہرحال میں آپ کی توجہ کا شکرگذار

ہوں مگر اس بون بعید کے ہوتے ہوئے مجھ کو کوئی امید فائدہ معلوم نہیں ہوتی خصوصاً جب کہ آپ کا رامپور کا جلسۂ عام بڑے درجہ پر آپ کو پہنچا چکا ہے تو بجز اس کے کہ، "لکم دینکم ولی دین" کہ کر آپ کو تکلیف فرمانے کی زحمت سے سبکدوش کروں اور کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔

میں حیدرآباد کے اجلاس اور دیگر مصروفیتوں کی بنا پر اس عریضہ کو پورا نہ کر سکا تھا آپ کا دوسرا والا نامہ جوابی رجسٹری والا باعثِ سرفرازی ہوا، اس کا بھی شکر گزار ہوں جیسے کہ پہلے والا نامہ کا شکر گزار ہوں۔

میرے محترم! مذکورہ بالا مضامین جو کہ بہت زیادہ اقتباسات سے لئے گئے ہیں بجائے خود مایوس کن ہیں۔ دارالافتاء کے مضامین کا جناب کو شکوہ ہے اور اس کو روکنے کا تا اجتماع حکم دیتے ہیں۔ اس کے متعلق عرض یہ ہے کہ دارالافتاء دارالعلوم دیوبند میں ایک مستقل ادارہ ہے۔ اس کے سرپرست جناب مولانا المفتی سید مہدی حسن صاحب ایک معمر تجربہ کار فاضل و محقق ہیں۔ روزانہ ان کے پاس تیس چالیس بلکہ اس سے زائد استفتے آتے رہتے ہیں جن کے جوابات ان کو چکانے ضروری ہوتے ہیں۔ تحریک اسلامی مذکور کے متعلق بھی جب وہ مجبور ہوئے اور استفتوں کی بھرمار ہوگئی تو قلم اٹھانا اور مودودی صاحب کی تصانیف کو مطالعہ کرنا پڑا۔ ان کے پاس ان تصانیف کا معتدبہ ذخیرہ بھی ہے۔ ان کا روکنا میرے اختیار سے باہر ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل فرمائے۔ اللھم ارنا الحق حقا وارزقنا اتباعہ وارنا الباطل باطلا وارزقنا اجتنابہ (آمین)

ننگ اسلاف حسین احمد غفرلہ
دیوبند



"تتمہ"

## امتِ مسلمہ کیلئے صحابہ کرامؓ کے بارے میں

# چند اہم ہدایات




صحابہ کرامؓ جس مقدس گروہ کا نام ہے وہ امت کے عام افراد ورجال کی طرح نہیں وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور امت کے درمیان ایک مقدس واسطہ ہونے کی وجہ سے ایک خاص مقام اور عام امت سے امتیاز رکھتے ہیں۔ یہ مقام و امتیاز ان کو قرآن وسنت کی نصوص و تصریحات کا عطا کیا ہوا ہے۔ اور اسی لئے اس پر امت کا اجماع ہے۔ اسکو تاریخ کی صحیح و سقیم روایات کے انبار میں گم نہیں کیا جا سکتا۔ اگر کوئی روایت ذخیرۂ حدیث میں بھی ان کے اس مقام اور شان کو مجروح کرتی ہو تو وہ بھی قرآن وسنت کی نصوص صریحہ اور اجماع امت کے مقابلے میں متروک ہوگی۔ تاریخی روایات کا تو کہنا ہی کیا ہے۔

علامہ ابن کثیر صحابہ کرامؓ کے بارے میں تحریر فرماتے ہیں۔

عذاب الیم ہے ان لوگوں کے لئے جو ان حضرات سے یا اُن میں سے بعض سے بغض رکھے یا اُن کو بُرا کہے ایسے لوگوں کا ایمان بالقرآن سے کیا واسطہ جو اُن لوگوں کو بُرا کہتے ہیں جن سے اللہ نے راضی ہونے کا اعلان کر دیا۔

"حضرات صحابہ کرامؓ پر اعتراض و الزام دراصل رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے بغاوت ہے" ترمذی نے حضرت عبداللہ بن مغفل سے روایت کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

اللہ سے ڈرو، اللہ سے ڈرو، میرے صحابہ کے معاملے میں میرے بعد ان کو (طعن و تشنیع) نشانہ نہ بنا لینا کہ جس شخص نے ان سے محبت کی تو میری محبت کے ساتھ ان سے محبت کی اور جس نے ان سے بغض رکھا تو میرے بغض کے ساتھ ان سے بغض رکھا۔ اور جس نے ان کو ایذا پہنچائی اس نے مجھ کو ایذا پہنچائی اور جس نے مجھے ایذا دی اس نے اللہ تعالیٰ کو ایذا پہنچائی اور جو اللہ کو ایذا پہنچانا چاہے تو قریب ہے کہ اللہ اس کو عذاب میں پکڑے گا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جو یہ فرمایا کہ جس نے صحابہ کرامؓ سے محبت رکھی وہ میری محبت کے ساتھ محبت رکھی اس کے دو معنی ہو سکتے ہیں ایک یہ کہ صحابہؓ سے محبت رکھنا میری محبت کی علامت ہے۔ ان سے وہی شخص محبت رکھیگا جس کو میری محبت حاصل ہو۔ دوسرے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ جو شخص میرے کسی صحابی سے محبت رکھتا ہے تو میں اس سے محبت رکھتا ہوں اس طرح اس کی محبت صحابی کے ساتھ علامت اس کی ہے کہ مجھے اس شخص سے محبت ہے۔ یہی دو معنے اگلے جملے بعض صحابہؓ کے ہو سکتے ہیں کہ جو



شخص کسی صحابی سے بغض رکھتا ہے وہ دراصل مجھ سے بغض رکھتا ہے یا یہ کہ جو شخص ان سے بغض رکھتا ہے تو میں اس شخص سے بغض رکھتا ہوں۔

دونوں معنے میں سے جو بھی ہوں، یہ حدیث ان حضرات کی تنبیہ کے لئے کافی ہے جو صحابہ کرامؓ کو آزادانہ تنقید کا نشانہ بناتے اور ایسی باتیں منسوب کرتے ہیں جن کو دیکھنے والا ان سے بدگمان ہو جائے یا کم از کم ان کا اعتماد اس کے دل میں نہ رہے غور کیا جائے تو یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بغاوت کے حکم میں ہے۔

## قرآن، سنت میں مقام صحابہؓ کا خلاصہ

آیات قرآنی اور روایات حدیث میں یہی نہیں کہ اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح و ثنا اور ان کو رضوانِ الٰہی اور جنت کی بشارت دی گئی ہے بلکہ امت کو اُن کے ادب و احترام اور ان کی اقتدا کا حکم بھی دیا گیا ہے ان میں سے کسی کو بُرا کہنے پر سخت وعید بھی فرمائی ہے۔ ان کی محبت کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت اور ان سے بغض کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بغض قرار دیا ہے۔

## صحابہ کرامؓ کے بارے میں اجماع امت کا فیصلہ

مشاجرات صحابہؓ کے معاملہ میں صحابہؓ و تابعین اور آئمہ مجتہدین کا عقیدہ اور فیصلہ ہے کہ خواہ اس وجہ سے کہ ہم ان پورے حالات سے واقف نہیں جن میں یہ حضرات صحابہؓ گزرے ہیں یا اس وجہ سے کہ قرآن و سنت میں ان کی مدح و ثنا اور رضوانِ خداوندی کی بشارت اس کو مقتضی ہے کہ ہم ان سب کو اللہ تعالیٰ کے مقبول بندے سمجھیں، اور ان سے کوئی لغزش بھی ہوئی ہے تو اس کو معاف قرار دیکر کوئی ایسا حرف زبان سے نہ نکالیں جس سے ان میں سے کسی کی

تنقیص یا کسرِ شان ہوتی ہو، یا جو ان کے لئے سبب ایذا ہو سکتی ہو۔ کیونکہ ان کی ایذا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایذا ہے، بڑا بدنصیب ہے وہ شخص جو اس معاملہ میں محقق مفکر بہادری کا مظاہرہ کرے اور ان میں سے کسی کے ذمے الزام ڈالے۔

(مرتب) کاش حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے بارے اس بدنصیب محقق مفکر بہادر کی نشاندہی فرما دیتے تاہم گمان غالب ہے کہ امت اس بدنصیب کو سمجھ جائے گی کیونکہ اس کتاب کا موضوع خود دلالت خود دلالت النص سے اس ابہام کو رفع کر رہا ہے۔

# مستشرقین اور ملحدین کے اعتراضات

## کا جواب دیتے دیتے خود معترض ہو گئے

اس زمانے میں جن اہل قلم نے مصر اور ہند و پاکستان میں مشاجرات صحابہ رضی اللہ عنہم کے مسئلہ کو اپنی تحقیق کا موضوع بنایا، اور اس پر کتابیں لکھی ہیں ان کے پیش نظر دراصل آج کل کے مستشرقین اور ملحدین کا دفاع اور جواب رہی ہے جس کو انہوں نے اسلام کی خدمت سمجھ کر اختیار کیا ہے۔ لیکن اس کام کا جو طریقہ اختیار کیا وہ اصولاً غلط تھا۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ خود ان کے دام میں آ گئے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تقدس اور پاکیزگی کو مجروح اور اس مقدس گروہ کو بدنام کرنے کا جو کام مستشرقین اور ملحدین نہیں کر سکے تھے کہ حقیقت شناس مسلمان بہرحال ان کو دشمن اسلام جان کر ان پر اعتماد نہ کرتے تھے، وہ کام ان مصنفین کی کتابوں نے پورا کر دیا۔



# اسلام میں الزام و اعتراض کے عادلانہ اصول

کسی بھی شخصیت کو مجروح کرنے اور اس پر کوئی الزام ثابت کرنے کے لئے اسلام نے جرح و تعدیل کے خاص اصول مقرر فرمائے ہیں جو عقلی بھی ہیں اور شرعی بھی۔ جب تک الزامات کو جرح و تعدیل کے اس کانٹے میں نہ تولا جائے اس وقت تک کسی بھی شخصیت پر کوئی الزام عائد کرنا اسلام میں جرم اور ظلم ہے۔ یہاں تک کہ جو شخصیتیں ظلم و جور میں معروف ہیں ان پر بھی کوئی خاص الزام بغیر ثبوت و تحقیق کے لگا دینے کو اسلام میں حرام قرار دیا گیا ہے۔ بعض اکابر امت کے سامنے کسی نے حجاج بن یوسف ثقفی پر جس کا ظلم و جور دنیا میں معروف و متواتر ہے کوئی تہمت لگائی تو اس بزرگ نے فرمایا کہ تمہارے پاس اس کا ثبوت شرعی موجود ہے کہ حجاج بن یوسف نے یہ کام کیا ہے۔ ثبوت کوئی تھا نہیں، نقل کرنے والے نے حجاج کو بدنام اور معروف بالفسق ہونے کی وجہ سے اس کی ضرورت بھی نہیں سمجھی کہ اسکا ثبوت مہیا کرے۔

اس مقدس بزرگ نے فرمایا کہ خوب سمجھ لو کہ حجاج اگر ظالم ہے اور اللہ تعالیٰ اس سے ہزاروں کشتگان ظلم کا انتقام لے گا۔ تو اس کے ساتھ یہ بھی یاد رہے کہ حجاج پر اگر کوئی غلط تہمت لگائے گا تو اس کا بھی انتقام اس سے لیا جائے گا۔ رب العالمین کا قانون عدل اس کی اجازت نہیں دیتا کہ کوئی شخص گنہگار فاسق بلکہ کافر بھی ہے تو اس پر جو چاہو الزام اور تہمت لگا دو اور جب اسلام کا یہ معاملہ عام افراد انسان یہاں تک کہ کفار و فجار کے ساتھ بھی ہے تو اندازہ لگائیے کہ جس گروہ یا جس فرد نے اللہ اور رسول پر ایمان لانے کے بعد اپنا سب کچھ ان کی مرضی کے لئے قربان کیا ہو اور اپنے ایک ایک

قدم اور ایک ایک سانس میں اللہ تعالیٰ اور اُس کے رسول کے احکام کی تعمیل کو وظیفۂ زندگی بنایا ہو جن کے مقام اخلاق اور عدل و انصاف کی شہادتیں دشمنوں نے بھی دی ہوں ان کے متعلق اسلام کا عادلانہ قانون اس کو کیسے گوارا کر سکتا ہے کہ ان کی مقدس ہستیوں کو بدنام کرنے اور ان پر الزامات لگانے کی لوگوں کو کھلی چھٹی دیدے کہ کیسی ہی غلط سلط روایت و حکایت سے بلا تنقید و تحقیق ان کو مجروح قرار دے دیا جائے۔

## "بعض مسلم اہل قلم پر افسوس"

مستشرقین اور ملحدین تو دشمن اسلام ہیں یہ اگر جان بوجھ کر بھی اسلام کے اس عادلانہ اور حکیمانہ اصول عدل و انصاف کو نظر انداز کریں تو ان سے کچھ مستبعد نہیں مگر افسوس ان حضرات پر ہے جو ان کی مدافعت کے لئے اس خرخشے میدان میں آئے تھے۔ انہوں نے بھی اس اسلامی اصول کو نظر انداز کر کے حضرات صحابہؓ کے بارے میں وہی طریقہ کار اختیار کر لیا جس کو مستشرقین نے اپنی سوچی سمجھی تدبیر سے اسلام اور اسلاف اسلام کے خلاف اختیار کیا تھا کہ صرف تاریخ کی بے سند اور خلط ملط روایات کو موضوع تحقیق اور مدار کار بنا کر انہیں روایات اور حکایات کی بنیاد پر حضرات صحابہؓ کی شخصیتوں پر الزامات عائد کر دیئے۔

مستشرقین کا تو مقصد ہی یہ تھا کہ مسلمانوں کی صفوں میں انتشار و اختلاف پیدا کریں۔ صحابہ کرامؓ سے سب گروہ نہیں تو بعض ہی کو مجروح غیر معتمد بنا دیں۔ انہوں نے اگر قرآن و سنت کی نصوص و روایات سے آنکھیں بند کر کے صرف تاریخی روایات کی بنا پر حضرات صحابہؓ کے بارے میں کچھ فیصلے کئے تو کوئی بعید نہیں تھا۔ افسوس ان مسلم اہل قلم پر ہے جنھوں نے



اس میدان میں قدم رکھنے کے ساتھ اسلام کے عادلانہ اصول تنقید اور حکیمانہ جرح و تعدیل کے اصول کو نظر انداز کر کے انھیں تاریخی روایات کو مدار کار بنایا قرآن و حدیث کی نصوص صریحہ قطعیہ نے جن بزرگوں کی تعدیل نہایت وزن دار الفاظ میں فرمائی اور دین کے معاملہ میں ان کے معتمد و معتبر ہونے کی گواہی دی جن کے بارے میں قرآن و سنت ہی کی نصوص نے یہ بھی ثابت کر دیا کہ ان سے کوئی گناہ یا لغزش ہوئی بھی ہے تو وہ اس پر قائم نہیں رہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک مغفور و مرحوم اور مقبول ہیں اس کے بعد تاریخی روایات سے ان کو جرح و الزام کا نشانہ بنانا اسلام کے تو خلاف ہے ہی عقل و انصاف کے بھی خلاف ہے۔

## صحیح اور عادلانہ طرز عمل

### امت مسلمہ کیلئے بے خطر راہِ عمل۔

امت کے اسلاف و اخلاف صحابہؓ و تابعین اور بعد کے علماء امت کا جو اجماع اور پر تعامل کیا گیا ہے کہ مشاجرات صحابہ اور باہم ایک دوسرے کے خلاف پیش آنے والے واقعات میں سکوت اور کف لسان ہی شیوۂ اسلاف ہے۔ اس معاملہ میں جو روایات و حکایات منقول چلی آتی ہیں ان کا تذکرہ بھی مناسب نہیں۔ یہ کوئی اندھی عقیدتمندی یا تحقیق سے راہ فرار نہیں بلکہ صحیح تحقیق کا عادلانہ اور محتاط فیصلہ ہے۔

## بعض مسلم اہل قلم کی مشاجرات صحابہؓ کے بارے میں عظیم لغزش

جتنے حضرات صحابہؓ باہمی قتال میں وجوہ شرعیہ کی بنا پر پیش پیش تھے اور ہر ایک اپنے آپ کو حق پر سمجھ کر مقابلہ سے لڑنے پر مجبور تھا۔ انہوں نے عین قتال

کے وقت بھی حدود شرعیہ سے تجاوز نہیں کیا اور فتنہ فرو ہونے کے بعد ایک دوسرے کے متعلق ان کی روش بدل گئی اور جو کچھ نقصان دوسرے فریق کے لوگوں کو ان کے ہاتھ سے پہونچا باوجودیکہ وہ شرعی وجوہ کی بنا پر تھا، پھر بھی اس پر ندامت و افسوس کا اظہار کیا۔

اللہ تعالیٰ کو ان واقعات کے پیش آنے سے پہلے ہی اس مقدس گروہ کے قلوب اور ان کے اخلاص للہ کا اور اپنی کوتاہیوں پہ نادم و تائب ہونے کا حال معلوم تھا اس لئے پہلے ہی یہ سب کچھ معلوم ہوتے ہوئے ان سب سے راضی ہونے کا اور ان کے ابدی جنت کا اعلان قرآن میں نازل فرما دیا تھا۔ جو درحقیقت اس کا اعلان ہے کہ اگر ان میں سے کسی سے کوئی واقعی گناہ سرزد بھی ہوا ہے تو وہ اس پر قائم نہیں رہے، تائب ہو گئے اور ان کے نامۂ اعمال سے اس کو محو کر دیا گیا کس قدر حیرت ہے کہ اسلام کی خدمت کا نام لینے والے بعض حضرات ان سب چیزوں سے آنکھیں بند کر کے مستشرقین و ملحدین کے طریقہ پر چل پڑے، ان حضرات کی شخصیات اور ذات پہ تاریخ کی غلط سلط اور خلط ملط روایات سے الزامات تراشنے لگے جن کو خدا تعالیٰ نے معاف کر دیا۔ انہوں نے ان کو معاف نہیں کیا جن سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلے اللہ علیہ وسلم نے راضی ہونے کا اعلان کر دیا، یہ ان سے راضی نہیں ہوئے۔

## قرآن پاک احادیث مبارکہ کے مقابلہ میں تاریخ کا مقام؟

علماء اسلام نے فن تاریخ کی جو خدمتیں کی ہیں وہ اس کی اسلامی اہمیت کی شاہد ہیں (اور مسلمان ہی درحقیقت اس فن کو باقاعدہ فن بنانے والے ہیں) مگر ہر فن کا ایک مقام اور درجہ ہوتا ہے۔ فن تاریخ کا یہ درجہ نہیں کہ صحابہ کرامؓ ذوات و شخصیات کو قرآن و سنت کی نصوص سے صرف نظر کر کے صرف تاریخی



روایات کے آئینہ میں دیکھا جائے اور اس پر عقیدہ کی بنیاد رکھی جائے جس طرح فن طب کی کتابوں سے اشیاء کے حلال حرام یا پاک ناپاک ہونے کے مسائل و احکام ثابت کئے نہیں جا سکتے اگرچہ طب کی یہ کتابیں اکابر علماء ہی کی تصنیف ہوں۔

## تاریخی حیثیت کا کمزور پہلو

فتنوں اور ہنگاموں کے حالات اور ان میں مشہور ہونے والی روایات کا جن لوگوں کو تجربہ ہے وہ جانتے ہیں کہ شہر میں کسی جگہ کوئی ہنگامہ پیش آ جائے تو اسی زمانے اور اسی شہر کے رہنے والے بڑے بڑے ثقہ لوگوں کی روایتوں کا بھروسہ نہیں رہتا، کیونکہ جس شخص سے انہوں نے سُنا تھا اس کو ثقہ و معتمد سمجھ کر اس کی روایت بیان کر دی مگر ہوتا یہ ہے کہ اس معتمد نے بھی خود واقعہ دیکھا نہیں کسی دوسرے سے سنا اور یوں روایت در روایت ہو کر ایک بالکل بے سر و پا افواہ ایک معتمد علیہ روایت کی صورت اختیار کر لیتی ہے۔

مشاجرات صحابہؓ کا معاملہ اس سے الگ کیسے ہو جاتا جبکہ ابن سبا کی سبائی تحریک کے نمائندوں اور روافض و خوارج کی سازشوں کا بڑا دخل تھا۔ اس لئے اسلامی تاریخ جن کو اکابر علماء محدثین اور دوسرے ثقہ و معتبر حضرات نے جمع فرمایا اور اصول تاریخ کے مطابق ہر طرح کی روایات جو کسی واقعہ سے متعلق ان کو پہنچی۔ تاریخی دیانت کے اصول پر سب کو لے کم و کاست درج کر دیا۔

تو اب سمجھ لیجئے کہ روایات کا مجموعہ کس درجہ قابل اعتبار ہو سکتا ہے

عام دنیا کے واقعات و حالات میں جو تاریخی روایات جمع کی جاتی ہیں ان میں اس طرح کے خطرات عموماً نہیں ہوتے اس لئے کتب تاریخ کا وہ حصہ جو مشاجرات صحابہؓ سے متعلق ہے خواہ اس کے لکھنے والے کتنے بڑے ثقہ اور معتمد علماء ہوں ان کے اعتبار کا وہ درجہ بھی ہرگز باقی نہیں رہتا جو عام تاریخی واقعات کا ہوتا ہے۔

## "حضرت حسن بصری تابعیؒ کا ارشاد گرامیؒ"

حضرت حسن بصریؒ نے ان معاملات میں جو کچھ فرمایا اگر غور کرو تو اس کے سوا کوئی دوسری بات کہنے اور سننے کے قابل نہیں ————

حضرت حسن بصریؒ سے قتالِ صحابہؓ کے بارے میں سوال کیا گیا تو فرمایا

اس قتال میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرامؓ حاضر تھے اور ہم غائب۔ وہ لوگ حالات و واقعات اور اس وقت کی مقتضیات شرعیہ سے واقف تھے ہم ناواقف —— اس لئے جس چیز پر ان کا اتفاق ہوا اس میں ہم نے انکی پیروی کی اور جس چیز پر اُن کا اختلاف ہوا اس میں ہم نے توقف اور سکوت اختیار کیا۔

حضرت محاسبی اس قول کو نقل کر کے حضرت حسن کے قول کو اختیار کرتے ہیں۔ اور آخر میں فرماتے ہیں کہ ہم پوری طرح جانتے ہیں کہ ان حضرات نے اجتہاد کیا اور اس میں اللہ تعالیٰ کی رضا ہی کے طالب تھے کیونکہ دین کے معاملہ میں یہ لوگ متہم نہیں تھے۔



# مفتی اعظم پاکستان کی دردمندانہ گذارش

میں اس وقت اپنی عمر کے آخری ایام مختلف قسم کے امراض اور روزافزوں ضعف کی حالت میں گذار رہا ہوں۔ زندگی سے دور موت سے قریب ہوں۔ یہ وہ وقت ہے جس میں فاسق فاجر بھی توبہ کی طرف لوٹتا ہے جھوٹا آدمی سچ بولنے لگتا ہے۔ ضدی آدمی اپنی ضد چھوڑ دیتا ہے ؎

گریۂ شام سے تو کچھ نہ ہوا ان تک اب نالۂ سحر جائے
دلِ مجروح کی صدا ہے یہ کاش دل میں ترے اتر جائے

اس وقت کسی تصنیف و تالیف کے شوق نے مجھ سے یہ صفحات نہیں لکھوائے بلکہ اُمت مسلمہ کا وہ سویا ہوا فتنہ جس نے اپنے وقت میں ہزاروں لاکھوں کو گمراہ کر دیا تھا۔

اس وقت ملحدین اور مستشرقین کی گہری چال سے اس کو پھر بیدار کر کے مسلمانوں کو تباہ کرنے والے بہت سے فتنوں میں سے ایک اور نئے فتنے کا اضافہ کیا جا رہا ہے۔ ملحدین اور مستشرقین کی شرارتوں اور اسلام دشمنی سے ہمارے عوام اور نو تعلیمیافتہ حضرات نہ سہی، مگر اہل علم و بصیرت رکھنے والے مسلمان تو کم از کم واقف ہیں۔ ان کی باتوں سے اتنے متاثر نہیں ہوتے مگر ہمارے ہی مسلمان اہل قلم حضرات کی ان کتابوں نے وہ کام پورا کر دیا جو مستشرقین نہ کر سکتے تھے کہ خود لکھے پڑھے اہل علم اور پختہ ایمان مسلمانوں کے ذہنوں کو صحابہ کرامؓ کے بارے میں متزلزل کر دیا اور حدود مذہب و دین سے آزاد علوم قرآن و سنت سے

بے خبر نو تعلیم یافتہ نوجوانوں میں تو ان حضرات پر اس طرح طعن و تشنیع اور جرح و تنقید ہونے لگی جیسے موجودہ زمانے کے اقتدار پرست لیڈروں پر ہوتی ہے۔ اور یہ گمراہی کا وہ درجہ ہے کہ اس کے بعد قرآن و سنت، توحید و رسالت اور اصول دین سبھی مجروح و ناقابل اعتبار ہو جاتے ہیں۔

اس لیے عام مسلمانوں کی اور اپنے نوخیز تعلیمیافتہ طبقے کی اور خود ان حضرات مصنفین کی خیر خواہی اور نصیحت کے جذبے سے یہ صفحات سیاہ کئے ہیں۔ کیا عجب ہے کہ حق تعالیٰ ان میں اثر دے اور یہ حضرات میری گذارشات کو خالی الذہن ہوکر پڑھ لیں جواب دہی کی فکر نہ کریں اپنی آخرت کو سامنے رکھ کر اس پر غور کریں کہ نجات آخرت کا راستہ جمہور اُمت کی راہ سے الگ نہیں ہو سکتا۔

جس معاملہ میں ان حضرات نے سکوت اور کف لسان کو اختیار کیا وہ کسی بزدلی یا خوف مخالفت سے نہیں بلکہ عقل سلیم اور اصول دین کے مطابق سمجھ کر اختیار کیا۔ ان کے طریق سے الگ ہو کر محققانہ بہادری دکھانا کوئی اچھا کام نہیں ہو سکتا۔ اگر اپنی کوئی غلطی واضح ہو جائے تو آئندہ اس سے بچنے اور مسلمانوں کو بچانے کا اہتمام کریں اور جتنا ہو سکے سابقہ غلطی کا تدارک کریں۔ یہ بحثیں اور سوال و جواب کی طمطراقی بہت جلد ختم ہونے والی ہے اور اس کا ثواب یا عذاب باقی رہنے والا ہے۔ ماعندکم ینفد وما عند اللہ باق

بندہ ضعیف و ناکارہ

(حضرت مفتی اعظم پاکستان) محمد شفیع عفا اللہ عنہ

خادم دارالعلوم کراچی

یوم الجمعہ ۱۱ ربیع الاول ۱۳۹۱ھ



# انبیاء علیہم السلام اور صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم مودودی صاحب کی نظر میں

از مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدیر بینات

علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مولانا مودودی کی تمام ذاتی خوبیوں اور صلاحیتوں کا کھلے دل سے اعتراف کرتے ہوئے مجھے موصوف سے بہت سی باتوں میں اختلاف ہے۔ جزئیات تو بے شمار ہیں مگر چند کلیات حسب ذیل ہیں۔
اول: مولانا مودودی کے قلم کی کاٹ اور شوخی ان کی سب سے بڑی خوبی سمجھی جاتی ہے مگر اس ناکارہ کے نزدیک ان کی سب سے بڑی خامی یہی ہے۔ ان کا قلم مومن اور کافر دونوں کے خلاف یکساں کاٹ کرتا ہے اور وہ کسی فرق و امتیاز کا روادار نہیں جیسطرح وہ ایک لادین سوشلسٹ کے خلاف چلتا ہے ٹھیک اسیطرح ایک مومن مخلص اور خادم دین کے خلاف بھی۔ وہ جس جرأت کے ساتھ اپنے کسی معاصر پر تنقید کرتے ہیں (جس کا انہیں کسی درجہ میں حق ہے) اسی "جسارت" کے ساتھ وہ سلف صالحین کے کارناموں پر بھی تنقید کرتے ہیں۔ وہ جب تہذیب جدید اور الحاد و زندقہ کے خلاف قلم اٹھاتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ دارالعلوم دیوبند کا شیخ الحدیث گفتگو کر رہا ہے اور دوسرے ہی لمحے جب وہ اہل حق کے خلاف خامہ فرسائی کرتے ہیں تو محسوس ہوتا ہے کہ مولانا نے مسٹر پرویز یا غلام احمد قادیانی کا قلم چھین لیا ہے۔

آپ جانتے ہیں کہ نبوت و رسالت کا مقام کتنا نازک ہے؟

یہ مضمون رسالہ بینات شمارہ رجب ۱۳۹۹ھ میں شائع ہوا ہے

ادب گاہیست زیرِ آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

کسی نبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کے بارے میں کوئی ایسی تعبیر روا نہیں جو ان کے مقام رفیع کے شایانِ شان نہ ہو۔ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسوۂ حسنہ ہمارے سامنے ہے، پورا ذخیرۂ حدیث دیکھ جائیے ایک بھی لفظ ایسا نہیں ملے گا جس میں کسی نبی کی شان میں کوئی ادنیٰ سے ادنیٰ کمی کا شائبہ پایا جاتا ہو۔ لیکن مولانا مودودی کا قلم حریم نبوت پہنچ کر بھی ادب نا آشنا رہتا ہے اور وہ بڑی بے تکلفی سے فرماتے ہیں :۔

الف : "موسیٰ علیہ السلام کی مثال اس جلد باز فاتح کی سی ہے، جو اپنے اقتدار کا استحکام کئے بغیر مارچ کرتا ہوا چلا جائے اور پیچھے جنگل کی آگ کی طرح مفتوحہ علاقہ میں بغاوت پھیل جائے۔" (رسالہ ترجمان القرآن ج ۹ ۲ عدد ۴ ص ۵)

ب : "حضرت داؤد علیہ السلام نے اپنے عہد کی اسرائیلی سوسائٹی کے عام رواج سے متاثر ہو کر اوریا سے طلاق کی درخواست کی تھی۔"

(تفہیمات حصہ دوم ص ۴۲۔ طبع دوم)

ج :۔ "حضرت داؤد علیہ السلام کے فعل میں خواہش نفس کا کچھ دخل تھا۔ اس کا حاکمانہ اقتدار کے نامناسب استعمال سے بھی کوئی تعلق تھا، اور وہ کوئی ایسا فعل تھا جو حق کے ساتھ حکومت کرنے والے کسی فرمانروا کو زیب نہ دیتا تھا۔" (تفہیم القرآن ج ۴ سورہ ص ص ۳۲۷)

د :۔ **نوح علیہ السلام کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں :۔**

"بسا اوقات کسی نازک نفسیاتی موقع پر نبی جیسا اعلیٰ و اشرف انسان بھی تھوڑی دیر کے لئے اپنی بشری کمزوری سے



مغلوب ہو جاتا ہے۔۔۔۔۔۔۔۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ انہیں متنبہ فرماتا ہے کہ جس بیٹے نے حق کو چھوڑ کر باطل کا ساتھ دیا اس کو محض اس لئے اپنا سمجھنا کہ وہ تمہاری صلب سے پیدا ہوا ہے محض ایک جاہلیت کا جذبہ ہے تو وہ اپنے دل سے بے پروا ہو کر اس طرزِ فکر کی طرف پلٹ آتے ہیں جو اسلام کا مقتضا ہے۔" لہ

(تفہیم القرآن ج ۲ ص ۳۴۴ طبع سوم ۱۹۶۴ء)

ہ :۔ **سیدنا یوسف علیہ السلام کے ارشاد** اجعلنی علیٰ خزائن الارض (مجھے زمین مصر کے خزائن کا نگراں مقرر کر دیجئے) کے بارے میں فرماتے ہیں)

"یہ محض وزیر مالیات کے منصب کا مطالبہ نہیں تھا، جیسا کہ بعض لوگ سمجھتے ہیں۔ بلکہ یہ ڈکٹیٹر شپ کا مطالبہ تھا اور اس کے نتیجہ میں سیدنا یوسف علیہ السلام کو جو پوزیشن حاصل ہوئی وہ قریب قریب وہی پوزیشن تھی جو اس وقت اٹلی میں مسولینی کو حاصل ہے۔" (تفہیمات حصہ دوم ص ۱۲۲)

و : **حضرت یونس علیہ السلام سے** فریضہ رسالت کی ادائیگی میں کچھ کوتاہیاں ہو گئی تھیں۔ غالباً انہوں نے بے صبر ہو کر قبل از وقت اپنا مستقر بھی چھوڑ دیا تھا۔" (تفہیم القرآن ج ۲ سورہ یونس ص ۳۱۲۔۳۱۳)

ممکن ہے مولانا مودودی اور ان کے مداحوں کے نزدیک "جلد باز فاتح" — "خواہش نفس کی بناء پر" — "حاکمانہ اقتدار کا نامناسب استعمال" — "بشری کمزوریوں سے مغلوب" — "جذبۂ جاہلیت کا شکار" —

"فریضۂ رسالت کی ادائیگی میں کچھ کوتاہیاں" —— اور "ڈکٹیٹرشپ" جیسے الفاظ میں سوءِ ادب کا کوئی پہلو نہ پایا جاتا ہو۔ اس لئے وہ انبیاء علیہم السلام کے بارے میں ایسے الفاظ کا استعمال صحیح سمجھتے ہوں —— لیکن اس کا فیصلہ دو طرح ہو سکتا ہے —— ایک یہ کہ اسی قسم کے الفاظ اگر خود مولانا موصوف کے حق میں استعمال کئے جائیں تو ان کو یا ان کے کسی مداح کو ان سے ناگواری تو نہیں ہوگی؟ مثلاً اگر یہ کہا جائے کہ مولانا ڈکٹیٹر ہیں۔ اپنے دور کے ہٹلر اور مسولینی ہیں۔ وہ خواہش نفس سے کام کرتے ہیں۔ جذبہ جاہلیت سے مغلوب ہو جاتے ہیں۔ حاکمانہ اقتدار کا نامناسب استعمال کر جاتے ہیں" اور انہوں نے اپنے فریضہ کی ادائیگی میں کوتاہیاں کی ہیں وغیرہ وغیرہ تو میرا خیال ہے کہ مولانا کا کوئی عقیدت مند" ان الزامات" کو برداشت نہیں کرے گا۔ اگر یہ الفاظ مولانا مودودی کی ذات سیادت مآب کے شایانِ شان نہیں۔ بلکہ یہ مولانا کی تنقیص اور سوئے ادب ہے۔ تو انصاف فرمایئے کہ کیا ایسے الفاظ انبیاء کرام علیہم السلام کی شان میں نہایت شائستہ ہیں؟

اسی نوعیت کا ایک فقرہ اور سُن لیجئے:

حضرت آدم علیہ السلام کے بارے میں

"یہاں اس بشری کمزوری کی حقیقت کو سمجھ لینا چاہیئے جو آدم علیہ السلام سے ظہور میں آئی تھی ...... بس ایک فوری جذبے نے جو شیطانی تحریص کے زیر اثر اُبھر آیا تھا ان پر ذہول طاری کر دیا، اور ضبط نفس کی



گرفت ڈھیلی ہوتے ہی وہ طاعت کے مقام بلند سے معصیت کی پستی میں جا گرے"

(تفہیم القرآن ج ۳ ص ۱۳۳)

اس عبارت سے سیدنا آدم علیہ السلام کا اسم گرامی حذف کر کے اس کی جگہ اگر مولانا مودودی کا نام لکھ دیا جائے تو میرا اندازہ ہے کہ ان کے حلقہ میں کہرام مچ جائے گا اور پاکستان میں طوفان برپا ہو جائے گا، اس سے ثابت ہے کہ یہ فقرہ شائستہ نہیں۔ بلکہ گستاخی اور سوءِ ادب ہے،

اسی کی ایک مثال اُمہات المؤمنین کے حق میں موصوف کا ایک فقرہ ہے:

"وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابلے میں کچھ زیادہ جری ہو گئیں تھیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے زبان درازی کرنے لگی تھیں"

(ہفت روزہ ایشیا لاہور۔ مورخہ ۱۹ نومبر ۷۶ء)

مولانا موصوف نے یہ فقرہ ازواج النبی صلی اللہ علیہ وعلیہن وسلم کے بارے میں فرمایا ہے مگر میں اس کو مضاف سے زیادہ مضاف الیہ کے حق میں سوءِ ادب سمجھتا ہوں۔

یہ تو ظاہر ہے کہ مولانا محترم کی اہلیہ محترمہ امہات المؤمنین سے بڑھ کر مہذب اور شائستہ نہیں۔ نہ وہ خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ مقدس ہیں۔ اب اگر ان کا کوئی عقیدت مند یہ کہہ ڈالے کہ مولانا

کی اہلیہ مولانا کے سامنے زبان درازی کرتی ہیں تو مولانا اس فقرے میں اپنی خفت اور ہتک عزت محسوس فرمائیں گے، پس جو فقرہ خود مولانا کے حق میں گستاخی تصور کیا جاتا ہے میں نہیں سمجھتا کہ وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور امہات المؤمنین کے حق میں سوءِ ادب کیوں نہیں؟

الغرض مولانا موصوف کے قلم سے انبیاء کرام علیہم السلام کے حق میں جو ادبی شہ پارے نکلے ہیں وہ سوءِ ادب میں —— داخل ہیں یا نہیں؟ اس کا ایک معیار تو یہی ہے کہ اگر ایسے فقرے خود مولانا کے حق میں سوءِ ادب میں شمار ہو کر ان کے عقیدت مندوں کی دل آزاری کا موجب ہو سکتے ہیں تو ان کو تسلیم کر لینا چاہئے کہ یہ انبیاء کرام علیہم السلام کے حق میں بھی سوءِ ادب ہیں، اور جو لوگ نبوت و رسالت پر ایمان رکھتے ہیں ان کی دل آزاری کا سبب ہیں۔

دوسرا معیار یہ ہو سکتا ہے کہ آیا اردو میں جب یہ فقرے استعمال کئے جائیں تو اہل زبان ان کا کیا مفہوم سمجھتے ہیں؟ اگر ان دونوں معیاروں پر جانچنے کے بعد یہ طے ہو جائے کہ واقعی ان کلمات میں سوءِ ادب ہے تو مولانا کو ان پر اصرار نہیں کرنا چاہئے، بلکہ ان سے توبہ کرنی چاہئے، کیونکہ انبیاء کرام کے حق میں ادنیٰ سوءِ ادب بھی سلب ایمان کی علامت ہے

(۳) انبیاء کرام علیہم السلام کے بعد انسانیت کا سب سے مقدس گروہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا ہے۔ خصوصاً حضرات خلفائے



راشدین رضی اللہ عنہم کا منصب تو انبیاء کرام علیہم السلام اور امت کے درمیان برزخ کی حیثیت رکھتا ہے —— اس لئے "تجدید و احیائے دین" "خلافت و ملوکیت" اور تفہیم القرآن وغیرہ میں خلیفہ مظلوم سیدنا عثمان ذوالنورینؓ حضرت علی، حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عائشہ، حضرت معاویہ، حضرت ابو موسیٰ اشعری، حضرت عمرو بن العاص، حضرت عقبہ اور دیگر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے بارے میں مولانا مودودی کے قلم سے جو کچھ نکلا ہے اور جس کی صحت پر ان کو اصرار ہے میں اسے خالص رفض و تشیع سمجھتا ہوں اور مولانا کی ان تحریروں کے مطالعہ کے بعد میں اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ وہ جس طرح بارگاہِ نبوت کے ادب ناشناس ہیں اسی طرح مقامِ صحابیت کی رفعتوں سے بھی ناآشنا ہیں۔ کاش انہوں نے امام ربانی مجدد الف ثانیؒ کا ایک ہی فقرہ یاد رکھا ہوتا۔

ہیچ ولی بمرتبہ صحابی نرسد، اویس قرنی باآں رفعتِ شان کہ بشرف صحبت خیر البشر علیہ وعلی آلہ الصلوات والتسلیمات نرسیدہ بمرتبہ ادنیٰ صحابی نرسد۔ شخصے از عبد اللہ بن المبارک رضی اللہ عنہ پرسید ایّھما افضل معاویۃ ام عمر بن عبد العزیز؟ در جواب فرمود: الغبار الذی دخل انف فرس معاویۃ مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خیر من عمر بن عبد العزیز کذا مرۃ (مکتوبات دفتر اوّل مکتوب ۲۰۷)

ترجمہ: کوئی ولی کسی صحابی کے مرتبہ کو نہیں پہونچ سکتا، اویس قرنیؒ اپنی تمام تر بلندیٔ شان کے باوجود چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے شرفِ صحبت سے مشرف نہ ہو سکے اس لئے کسی ادنیٰ صحابی

کے مرتبہ کو بھی نہ پہونچ سکے۔ کسی شخص نے امام عبداللہ بن مبارکؒ سے
دریافت کیا کہ حضرت معاویہؓ افضل ہیں یا حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ؟
فرمایا: آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی معیت میں حضرت معاویہؓ کے
گھوڑے کی ناک میں جو غبار داخل ہوا وہ بھی عمر بن عبدالعزیزؒ سے کئی
گنا بہتر ہے" ——

یہاں یہ نکتہ عرض کر دینا ضروری ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مصاحبت ورفاقت کا جو شرف حاصل ہوا ہے پوری امت کے اعمال حسنہ مل کر بھی اس کا مقابلہ نہیں کر سکتے۔ ذرا تصور کیجئے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کی دو رکعتیں، جن میں صحابہ کرامؓ کو شرکت کی سعادت نصیب ہوئی کیا پوری امت کی نمازیں ملکر بھی ان دو رکعتوں کے ہم وزن ہو سکتی ہیں؟ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت پر جو کسی صحابی نے ایک سیر جو اللہ تعالیٰ کے راستے میں دیئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ سے انھیں شرف قبول عطا ہوا بعد کی امت اگر پہاڑ برابر سونا بھی خیرات کر دے تو کیا یہ شرف اسے حاصل ہو سکتا ہے؟ باقی تمام حسنات کو اسی پر قیاس کر لیجئے۔

اس شرف مصاحبت سے بڑھ کر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو یہ شرف حاصل ہے کہ وہ مدرسہ نبوت کے ایسے طالب علم تھے جن کے معلم رہادی محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے، جن کا نصاب تعلیم ملأ اعلیٰ میں مرتب ہوا تھا۔ جن کی تعلیم وتربیت کی نگرانی براہ راست وحی آسمانی کر رہی تھی۔ اور جن کا امتحان علام الغیوب نے لیا۔ اور جب ان کی تعلیم وتربیت کا ہر پہلو سے امتحان ہو چکا تو حق تعالیٰ شانہ نے انہیں "رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ" کی ڈگری عطا فرما کر آنے والی پوری انسانیت کی تعلیم وتربیت اور تلقین وارشاد کا منصب انکو تفویض



کیا، "اور کنتم خیر امۃ اخرجت للناس کی مسندان کے لئے آراستہ فرمائی اگر آپ غور کریں گے تو معلوم ہوگا انبیاء کرام علیہم السلام کے بعد صرف صحابہؓ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی جماعت ایسی ہے جن کی تعلیم وتربیت بھی وحی الٰہی کی نگرانی میں ہوئی اور ان کو سند فضیلت بھی خود خداوند قدوس نے عطا فرمائی۔

## مودودی صاحب اور تاریخ کی آڑ

مولانا مودودی کے عقیدت کیش یہ کہکر دل بہلا لیتے ہیں کہ مولانا نے جو کچھ لکھا ہے تاریخ کے حوالوں سے لکھا ہے۔ اور یہ ان کے قلم کا شاہکار ہے کہ انہوں نے منتشر ٹکڑوں کو جوڑ کر ایک مربوط تاریخ مرتب کر ڈالی —— میں ان کی خدمت میں باادب گذارش کروں گا کہ ان کا یہ بہلاوا بچند وجوہ غلط ہے۔

**اوّل** مولانا کا یہ قیمتی شاہکار نہ تاریخی صداقت ہے، نہ صحابہ کرامؓ کی زندگی کی صحیح تصویر ہے۔ بلکہ یہ ایک "افسانہ" ہے جس میں مولانا کے ذہنی تصورات ونظریات نے رنگ آمیزی کی ہے۔ آج کل "افسانہ نگاری" کا ذوق عام ہے۔ عام طبائع تاریخی صداقتوں میں اتنی دلچسپی نہیں لیتیں جتنی کہ رنگین افسانوں میں۔ اس لئے مولانا کی جولانیٔ طبع نے صحابہ کرامؓ پر بھی "خلافت وملوکیت" کے نام سے ایک افسانہ لکھ دیا۔ جس کا حقائق کی دنیا میں کوئی وجود نہیں۔ آج اگر کوئی صحابی دنیا میں موجود ہوتا تو شیخ سعدیؒ کی زبان میں مولانا کے قلم سے یہ شکایت ضرور کرتا:

بخندید وگفت آں نہ شکل من است
ولیکن قلم در کف دشمن است

اگر مولانا کو صحابہ کرامؓ کا پاس ادب ملحوظ ہوتا تو قرآن کریم کے صریح اعلان —— رضی اللہ عنہم ورضوا عنہ —— کے بعد وہ

صحابہ کرام رضؓ کی بلند و بالا شخصیتوں کو افسانہ نگاری کا موضوع نہ بناتے ـــــــ

**دوم:** یورپ میں اسلام کی نابغہ شخصیتوں کو مسخ کرنے اور ان کی سیرت و کردار کا حلیہ بگاڑنے کا کام بڑی خوبصورتی اور پرکاری سے ہو رہا ہے، اور یہودی مستشرقین کی کھیپ اس کام پر لگی ہوئی ہے۔ وہ بھی ٹھیک اسی طرح بزعم خود تاریخ کے منتشر ٹکڑوں کو جوڑ کر ایک فرضی تصویر تیار کرتے ہیں۔ اور دنیا کو باور کراتے ہیں کہ وہ پوری غیر جانبداری کے ساتھ اور کسی قسم کے تعصب کی آمیزش کے بغیر تاریخی حقائق دنیا کے سامنے لا رہے ہیں مگر اپنے اس لفظی ادعاء کے برعکس وہ جس طرح مسلّمہ تاریخی حقائق کو چھپاتے ہیں۔ جس طرح بالکل سیدھی بات کی اُلٹ تعبیر کرتے ہیں، جس طرح بات کا بتنگڑ اور رائی کا پہاڑ بنا کر اسے پیش کرتے ہیں اور جس طرح اپنی بدفہمی یا خوش فہمی سے وہ اس میں رنگ آمیزی اور حاشیہ آرائی کرتے ہیں اس سے ان کا تعصب اور اسلام سے ان کی عداوت چھپائے نہیں چھپتی۔

ہم اس کا تصور بھی نہیں کر سکتے تھے کہ کوئی ایسا شخص جو خدا اور رسول پر ایمان رکھتا ہو ٹھیک ٹھیک مستشرقین کے نقش پا کا تتبع کرے گا ـــــــ لیکن بدقسمتی سے مولانا مودودی کی کتاب ـــ خلافت و ملوکیت ـــــ کا بالکل یہی رنگ ڈھنگ ہے، پڑھنے والا مسکین یہ سمجھتا ہے کہ مولانا تاریخی حقائق جمع کر رہے ہیں۔ مگر وہ نہیں جانتا کہ وہ تاریخ سے کیا لے رہے ہیں، کیا چھوڑ رہے ہیں۔ اور کیا اپنی طرف سے اضافہ فرما رہے ہیں۔ الغرض جس طرح ہزار دل فریبیوں کے باوجود مستشرقین عداوت اسلام کے روگ کو چھپانے سے قاصر رہتے ہیں، اسی طرح مولانا مودودی بھی اپنے اس استشراقی شاہکار میں ہزار رکھ رکھاؤ کے باوصف، عداوتِ صحابہ رضؓ کو چھپا نہیں سکتے۔ اب اگر مولانا محترم یا ان کے عقیدتمندوں کی تاویلات صحیح ہیں



تو مستشرقین کا کارنامہ اُن سے زیادہ صحیح کہلانے کا مستحق ہے، اور اگر یہودی مستشرقین کا طرزِ عمل غلط ہے تو اسی دلیل سے مولانا مودودی کا روّیہ بھی غلط ہے۔

**سوم:** کہا جاتا ہے کہ صحابہ کرامؓ انسان ہی تھے، فرشتے نہیں تھے، وہ معصوم عن الخطاء نہیں تھے، ان سے لغزشیں اور غلطیاں کیا، بڑے بڑے گناہ ہوئے ہیں، یہ کہاں کا دین و ایمان ہے کہ ان کی غلطی کو غلطی نہ کہا جائے۔

میں پہلے تو یہ عرض کروں گا کہ مولانا مودودی کو تو صحابہ کرامؓ کی غلطیاں چھانٹنے کے لئے واقدی اور کلبی وغیرہ کا سہارا ڈھونڈنے کی ضرورت پڑی ہے لیکن خدائے علّام الغیوب صحابہ کرامؓ کے ہر ظاہر و باطن سے باخبر تھے۔ ان کے قلب کی ایک ایک کیفیت اور ذہن کے ایک ایک خیال سے واقف تھے وہ یہ بھی جانتے تھے کہ یہ انسان ہیں، معصوم نہیں، انھیں یہ بھی علم تھا کہ آئندہ ان سے کیا کیا لغزشیں صادر ہوں گی۔ ان تمام امور کا علم محیط رکھنے کے باوجود جب اللہ تعالیٰ نے ان کو "رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ" کا اعزاز عطا فرمایا تو ان کی غلطیاں بھی۔

ع این خطا از صد صواب اولیٰ تراست

کا مصداق ہیں۔ اس کے بعد مولانا مودودی کو ان اکابر کی خردہ گیری و عیب چینی کا کیا حق پہنچتا ہے؟ کیا یہ خدا تعالیٰ سے صریح مقابلہ نہیں کہ وہ تو ان تمام لغزشوں کے باوجود صحابہ کرامؓ سے اپنی رضائے دائمی کا اعلان فرما رہے ہیں۔ مگر مولانا مودودی ان اکابر سے راضی نامہ کرنے پر تیار نہیں؟

دوسری گذارش میں یہ کروں گا کہ چلئے! فرض کر لیجئے کہ صحابہ کرامؓ سے غلطیاں ہوئی ہوں گی مگر سوال یہ ہے کہ آپ چودہ سو سال بعد ان اکابر کے جرائم کی دستاویز مرتب کر کے اپنے نامۂ اعمال کی سیاہی میں اضافے کے سوا اور کیا مقصد حاصل کرنا چاہتے ہیں۔ اگر یہ اکابر دنیا میں موجود ہوتے تب تو آپ انھیں ان کی

غلطیوں کا نوٹس دے ڈالتے، مگر جو قوم تیرہ چودہ سو سال پہلے گذر چکی ہے اس کے عیوب و نقائص کو غلط سلط حوالوں سے چن چن کر جمع کرنا اور اس ساری غلاظت کا ڈھیر قوم کے سامنے لگا دینا اس کا مقصد اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ مسلمانوں کے دل میں صحابہ کرامؓ سے جو حسن عقیدت ہے اسے مٹا دیا جائے۔ اور اسکی جگہ نبوب پر صحابہؓ سے بغض و نفرت کے نقوش ابھارے جائیں؟ میں پوچھنا چاہتا ہوں کہ آخر یہ کس عقل و دانش اور دین و ایمان کا تقاضہ ہے؟

**چہارم**: خلافت و ملوکیت میں مولانا مودودی نے جس نازک موضوع پر قلم اٹھایا ہے اسے ہماری عقائد و کلام کی کتابوں میں "مشاجرات صحابہؓ" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ اور یہ باب ایمان کا ایسا پُل صراط ہے جو تلوار سے زیادہ تیز اور بال سے زیادہ باریک ہے، اس لئے سلف صالحین نے ہمیشہ یہاں پاس ادب ملحوظ رکھنے اور زبان و قلم کو لگام دینے کی وصیت کی ہے کیونکہ بعد کی نسلیں ہی نہیں بلکہ صحابہ کرامؓ کے زمانے کے سطح بین لوگ بھی اسی وادی پُرخار میں دامن ایمان تار تار کر چکے ہیں، اکابر امت ہمیشہ ان بد دینوں کے پھیلائے ہوئے کانٹوں کو صاف کرتے آئے ہیں۔ لیکن مولانا مودودی سلف صالحین کو "وکیل صفائی" کہہ کر دھتکار دیتے ہیں، ان کے ارشادات کو "خواہ مخواہ کی سخن سازیاں" اور "غیر معقول تاویلات" قرار دیکر رد کرتے ہیں۔ اور ان تمام کانٹوں کو، جن میں الجھ کر روافض اور خوارج نے اپنا دین و ایمان غارت کیا تھا، سمیٹ کر نئی نسل کے سامنے لا ڈالتے ہیں، انصاف فرمائیے کہ اسے اسلام کی خدمت کہا جائے یا اسے رافضیت و خارجیت میں نئی روح پھونکنے کی کوشش کا نام دیا جائے؟ اور مولانا مودودی اور انکے معتقدین اس کارنامے کے بعد کیا یہ توقع رکھتے کہ ان کا حشر اہل سنت ہی میں ہوگا، رافضیوں اور خارجیوں میں نہیں ہوگا؟ میں ہزار



سوچتا ہوں مگر اس معمہ کو حل نہیں کر پاتا کہ مولانا موصوف نے یہ کتاب نئی نسل کی راہنمائی کے لئے لکھی ہے، یا انھیں صراط مستقیم سے برگشتہ کرنے کے لئے؟

**پنجم**: سب سے بڑھ کر تکلیف دہ چیز یہ ہے کہ تیرہ چودہ سو سال کے واقعہ کی "تحقیقات" کے لئے مولانا عدالت شرعیہ قائم کرتے ہیں جس کے صدر نشین وہ خود بنتے ہیں۔ اکابر صحابہ کو اس عدالت میں ملزم کی حیثیت سے لایا جاتا ہے، واقدی و کلبی وغیرہ سے شہادتیں لی جاتی ہیں۔ صدر عدالت خود ہی جج بھی ہے اور خود ہی وکیل استغاثہ بھی، اگر سلف صالحین اکابر صحابہؓ کی صفائی میں کچھ عرض معروض کرتے ہیں تو اسے وکیل صفائی کی خواہ مخواہ سخن سازی اور غیر معقول تاویلات کہکر رد کر دیا جاتا ہے ——— اسی طرح یک طرفہ کارروائی کے بعد مولانا اپنی تحقیقاتی رپورٹ مرتب کرتے ہیں، اور اسے "خلافت و ملوکیت" کے نام سے قوم کی بارگاہ میں پیش کر دیتے ہیں ———

اس امر سے قطع نظر کہ ان "تحقیقات" میں دیانت و امانت کے تقاضوں کو کس حد تک ملحوظ رکھا گیا ہے۔ اس سے قطع نظر کہ شہادتوں کی جرح و تنقید میں کہاں تک احتیاط برتی گئی ہے اور اس سے قطع نظر کہ فاضل جج نے خود اپنے ذہنی تصورات کو واقعات کا رنگ دینے میں کس حد تک سلامتی فکر کا مظاہرہ کیا ہے، مجھے با ادب یہ عرض کرنا ہے کہ آیا مولانا کی اس خود ساختہ عدالت کو اس کیس کی سماعت کا حق حاصل ہے؟ کیا یہ مقدمہ جس کی تیرہ چودہ سو سال بعد مولانا تحقیقاتی رپورٹ مرتب کرنے بیٹھے ہیں ان کے دائرہ اختیار میں آتا ہے؟ کیا ان کی یہ حیثیت ہے کہ وہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے شاگردوں کا مقدمہ نمٹانے بیٹھ جائیں؟ مجھے معلوم نہیں کہ مولانا کے مداحوں کی اس بارے میں کیا رائے ہے۔ مگر میں یہ بتانا چاہتا ہوں کہ صحابہ کرامؓ کے مقدمہ کی سماعت ان سے اوپر کی عدالت

ہی کرسکتی ہے۔ اور وہ یا تو حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ یا خود احکم الحاکمین۔ ان کے سوا ایک مولانا مودودی نہیں، امت کا کوئی فرد بھی اس کا مجاز نہیں کہ وہ قدسیوں کے اس گروہ کے معاملہ میں مداخلت کرے صحابہ کرامؓ کے باہمی معاملات میں آج کے کسی بڑے سے بڑے شخص کا لب کشائی کرنا اس کی حیثیت اس سے زیادہ نہیں کہ کوئی بھنگی بازار میں عدالت جما کر بیٹھ جائے اور وہ ارکانِ مملکت کے بارے میں اپنے بے لاگ فیصلے لوگوں کو سنانے لگے۔ ایسے موقعوں پر ہی کہا گیا ہے: ایاز! قدرِ خویش بشناس!

ششم: یہ بات اچھی طرح سمجھ لینا چاہئے کہ حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان کو حق تعالیٰ شانہٗ نے اُمت کے مُرشد و مربی اور محبوب و متبوع کا منصب عطا فرمایا ہے قرآن و حدیث میں ان کے نقشِ قدم کی پیروی کرنے اور ان سے عقیدت و محبت رکھنے کی تاکید فرمائی گئی ہے۔ اور ان کی بُرائی و عیب جوئی کو ناجائز و حرام بلکہ موجب لعنت فرمایا گیا ہے۔ خود مولانا مودودی کو اعتراف ہے کہ:

"صحابہؓ کرام کو بُرا بھلا کہنے والا میرے نزدیک صرف فاسق ہی نہیں بلکہ اس کا ایمان مشتبہ ہے من ابغضھم فببغضی ابغضھم (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جس نے ان سے بغض رکھا اس نے مجھ سے بغض رکھنے کی بنا پر ان سے بغض رکھا)" (ترجمان القرآن اگست ۱۹۶۱ء)

جن لوگوں نے مولانا کی کتاب "خلافت و ملوکیت" پڑھی ہے وہ شہادت دیں گے کہ اس میں صحابہ کرام رضؓ کو صاف صاف بُرا بھلا کہا گیا ہے، اور صحابہ کرامؓ سے مصنّف کا بغض و نفرت بالکل عیاں ہے مثلاً "قانون کی بالاتری کا خاتمہ" کے زیرعنوان مولانا مودودی لکھتے ہیں:

الف: "ایک اور نہایت مکروہ بدعت حضرت معاویہؓ کے عہد میں یہ شروع



ہوئی کہ وہ خود اور ان کے حکم سے ان کے گورنر خطبوں میں برسرِ منبر حضرت علی رضی اللہ عنہ پر سب و شتم کی بوچھاڑ کرتے تھے۔ حتیٰ کہ مسجد نبوی میں منبرِ رسول پر عین روضۂ نبوی کے سامنے حضورؐ کے محبوب ترین عزیز کو گالیاں دی جاتی تھیں، اور حضرت علیؓ کی اولاد اور ان کے قریب ترین رشتہ دار اپنے کانوں سے یہ گالیاں سنتے تھے ــــ کسی کے مرنے کے بعد اس کو گالیاں دینا، شریعت تو درکنار انسانی اخلاق کے بھی خلاف تھا۔ اور خاص طور پر جمعہ کے خطبے کو اس گندگی سے آلودہ کرنا تو دین و اخلاق کے لحاظ سے سخت گھناؤنا فعل تھا۔"

(خلافت و ملوکیت ص۱۷۴)

ب: "مالِ غنیمت کی تقسیم کے معاملہ میں بھی حضرت معاویہؓ نے کتاب اللہ و سنت رسول اللہ کے صریح احکام کی خلاف ورزی کی ــــ کتاب و سنت کی رُو سے پورے مالِ غنیمت کا پانچواں حصہ بیت المال میں داخل ہونا چاہئے اور باقی چار حصے اس فوج میں تقسیم کئے جانے چاہئیں جو لڑائی میں شریک ہوئی ہو لیکن حضرت معاویہؓ نے حکم دیا کہ مالِ غنیمت میں سے چاندی سونا ان کے لئے الگ نکال لیا جائے پھر باقی مال شرعی قاعدے سے تقسیم کیا جائے۔" (حوالۂ بالا)

ج: "زیاد بن سمیہ کا استلحاق بھی حضرت معاویہؓ کے ان افعال میں سے ہے جن میں انہوں نے سیاسی اغراض کے لئے شریعت کے ایک مسلّم قاعدے کی خلاف ورزی کی۔۔۔۔ یہ ایک صریح ناجائز فعل تھا۔" (ص۱۷۵)

د: حضرت معاویہؓ نے اپنے گورنروں کو قانون سے بالاتر قرار دیا اور ان کی زیادتیوں پر شرعی احکام کے مطابق کارروائی کرنے سے صاف انکار کر دیا (ایضاً)

مولانا مودودی کی ان عبارتوں میں سیدنا معاویہ رضی اللہ عنہ کو بدنام کرنے کے لئے جو کچھ لکھا ہے وہ قطعاً خلافِ واقعہ ہے۔ اور علمائے کرام اسکی حقیقت واضح کر چکے ہیں۔ مجھے یہاں صرف یہ عرض کرنا ہے کہ جو لوگ مولانا مودودی کی بات پر ایمان لاکر مولانا کی اس افسانہ طرازی کو حقیقت سمجھیں گے وہ حضرت معاویہؓ اور اس دور کے تمام اکابر صحابہ و تابعین سے محبت رکھیں گے یا بغض؟ ان کی اقتدا پر فخر کریں گے یا ان پر لعنت بھیجیں گے؟ اور خود مولانا موصوف کے ان عبارتوں میں حضرت معاویہؓ کو برا بھلا نہیں کہا تو کیا ان کی قصیدہ خوانی فرمائی ہے؟ اگر میں یہ گذارش کروں کہ خود انہی کی نقل کی ہوئی حدیث کے مطابق " وہ فاسق ہی نہیں بلکہ انکا ایمان بھی مشتبہ ہے" تو کیا یہ گستاخی بے جا ہوگی؟ مولانا مودودی سے مجھے توقع نہیں کہ وہ اپنی اس غلطی پر کبھی نادم ہوں گے، مگر میں یہ گذارش کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ اس کا انجام نہایت خطرناک ہے۔

کتابوں میں لکھا ہے کہ شیعوں کے ایک عالم محقق طوسی نے اپنی کتاب "تجرید العقائد" کے آخر میں صحابہ کرامؓ پر تبرا کیا تھا۔ مرنے لگا تو غلام احمد قادیانی کی طرح منہ کے راستے سے نجاست نکل رہی تھی[1] اس طرف اشارہ کرکے کہنے لگا۔ ایں چیست؟ (یہ کیا ہے) کوئی خوش عقیدہ عالم وہاں موجود تھے، بولے:

| | |
|---|---|
| ایں ہماں رید است | یہ وہی گندگی ہے جو تونے |
| کہ در آخر تجرید خوردی | تجرید کے آخر میں کھائی تھی |

حق تعالیٰ شانہ ہمیں ان اکابر کے سوء ادب سے محفوظ رکھے۔ آمین

جب اسلام کا سب سے مقدس ترین گروہ یعنی صحابہ کرام علیہم الرضوان بھی مولانا مودودی کی نگہ بلند میں نہ جچتا ہو تو بعد کے سلف صالحین، اکابر امت، فقہاء و محدثین اور علماء و صوفیاء کی ان کی بارگاہ میں کیا قیمت ہو سکتی ہے؟

---

[1] مرزا غلام احمد قادیانی کی موت وبائی ہیضہ سے ہوئی۔ دست اور قے کی شکل میں دونوں راستوں سے نجاست خارج ہو رہی تھی۔



# مقدمہ فتنۂ مودودیت

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ دارالعلوم دیوبند اور مظاہر علوم سہارنپور، ان شہرہ آفاق دینی درسگاہوں میں سے دو عظیم الشان اسلامی و مذہبی درسگاہیں مانی جاتی ہیں جنہوں نے نابغہ روزگار شخصیتوں کو پیدا کیا اور ایسی عہد آفرین اور تاریخ ساز جماعت میدان میں لا کھڑی کر دی جنہوں نے درس و تدریس تحریر و تقریر، تزکیہ و تربیت، دعوت و تبلیغ، وعظ و ارشاد سے اسلام کی خدمت کی اور اس کی پاسبانی کے فرائض انجام دیئے، اسلام اور اہل اسلام کے خلاف اٹھنے والے ہر فتنہ کی سرکوبی کو انہوں نے اپنا اہم اور مقدس فریضہ جانا اور جب تک اپنے فریضہ سے سبکدوش نہ ہو گئے بے چین اور مضطرب رہے۔

منکرین حدیث ہوں یا منکرین ختم نبوت، نظریہ دو قرآن پر ایمان رکھنے والے ہوں یا تجدد زدہ اور عقل پرست، فتنہ قادیانیت ہو یا نیچریت، رضاخانیت ہو یا چکڑالویت، فتنہ خاکساریت ہو یا مودودیت، ان میں سے کسی بھی "فتنہ عمیاء" کو لے لیجئے، اکابر دیوبند اس کے قلع قمع کرنے میں اور اس کی شہ رگ پر نشتر زنی کرنے میں پیش پیش ملیں گے۔ شکر اللہ تعالیٰ اساعیہم۔

اگر دارالعلوم دیوبند میں حضرت شیخ العرب والعجم شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی، امام العصر حضرت مولانا انور شاہ صاحب کشمیری، حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی، مولانا سید مرتضیٰ حسن صاحب چاند پوری، مولانا اعزاز علی صاحب امروہی، حکیم الامت حضرت مولانا الحاج قاری محمد طیب صاحب زاد مجدہ وغیرہ وغیرہ جیسے ممتاز اور یگانہ روزگار حضرات ان باطل تحریکوں اور ان کے زہریلے اثرات سے مسلمانوں کو خبردار کرتے ہوئے ملیں گے تو مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور میں حضرت مولانا خلیل احمد صاحب مہاجر مدنی، حضرت مولانا عبدالرحمٰن صاحب کامل پوری، حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب زاد مجدہ، حضرت مولانا عبداللطیف صاحب مناظر اسلام حضرت مولانا محمد اسعد اللہ صاحب زاد مجدہ، حضرت مولانا الحاج مفتی محمود الحسن صاحب گنگوہی، حضرت مولانا الحاج قاری سعید احمد صاحب جیسے باکمال اور نابغہ اہل علم و فضل حضرات ان تحریکات کے خلاف صف بستہ ملیں گے۔

باسمہ سبحانہ

# مکتوب حضرت شیخ الحدیث صاحب مدظلہ

## بسلسلہ کتب مودودی صاحب

عزیزم الحاج مولوی شاہد سلمہ۔ بعد سلام مسنون!

تم نے مودودی صاحب کے متعلق میرے مکاتیب اور فتنۂ مودودیت شائع کر کے میرے مشاغل میں ایک مستقل اضافہ کر دیا۔ جس کی وجہ سے میرا بہت سا وقت زبانی سوال و جواب اور خطوط میں ضائع ہوتا ہے۔ اس لیے میرا خیال ہوا کہ ہر شخص سے مستقل بات کرنا یا جواب دینا تو مشکل ہے تمہیں ہی ایک خط لکھ دوں اس کو ہی چھاپ کر کچھ تم رکھ لو، جو رسالہ فتنۂ مودودیت کے اخیر میں چسپاں کر دو اور کچھ میرے پاس بھیج دو تاکہ میرا وقت زیادہ ضائع نہ ہو۔

مکاتیب پر عام طور سے یہ اعتراض ہے کہ تیرے خطوط متعارض ملتے ہیں بعض میں سختی ہے بعض میں نرمی ہے۔ بعض لوگوں کو تو پڑھنے کی اجازت دیتا ہے اور بعضوں کو سختی سے منع کرتا ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ ابتداء میں، میں اپنے دو محترم دوستوں کی وجہ سے الذ تعبیر سے عزیزم مولوی قدوسی مرحوم کی وجہ سے مودودی صاحب کا معتقد تھا جس کی وجہ یہ تھی کہ مولوی قدوسی صاحب سے کثرت سے گفتگو کی نوبت آتی تھی۔ ان تینوں حضرات کی گفتگو کا ماحصل یہ تھا کہ موصوف کی کتابوں سے ملحد بے دین اسلام سے متنفر لوگ اسلام کی طرف مائل ہوتے ہیں اور چونکہ موصوف کی تحریر میں ان لوگوں کے مذاق کے موافق زور کلام ہے۔ اس لیے بے دینوں کے لیے ان کی کتابیں دیکھنا بہت مفید ہے۔ البتہ فقہ، تصوف کے موصوف زیادہ قائل نہیں ہیں۔ مجھے خود کتابیں دیکھنے کی نوبت نہیں آئی تھی اور مولانا قدوسی مرحوم ان کی کتابیں لوگوں کو مفت دیا کرتے تھے اس لیے مجھ سے بھی اس میں اعانت چاہتے اور اللہ تعالیٰ مجھے معاف کرے۔ میں نے بھی متفرق اوقات میں کئی سو روپے موصوف کی کتابوں کی تقسیم میں خرچ کیے۔ اسی وجہ سے میرے خطوط میں تعارض ملتا ہے کہ میں روشن دماغ انگریزی تعلیم یافتہ لوگوں کے لیے تو مفید



سمجھتا تھا۔ مگر عربی مدارس کے طلباء اور عام لوگوں کے لیے غیر مفید بلکہ مضر سمجھتا تھا کہ کمیونزم وغیرہ چیزوں سے تو ان کو زیادہ واقفیت نہیں ہوتی، فقہی مسائل اور تصوف جس کا ماخذ حدیث احسان ہے کہ احسان ہی کا دوسرا نام تصوف ہے، سے کچھ نہ کچھ واقفیت ہوتی ہے۔ اس سے بے تعلقی پیدا ہونا میں مضر سمجھتا تھا۔ اس لیے میرے خطوط میں تعارض ہے۔ میرے ذہن میں اس وقت آدمیوں کے تین طبقے تھے۔

ایک فاحدہ، انگریزی تعلیم یافتہ جن کے متعلق میں اپنے رسالہ فضائل عربی میں انگریزوں کے خیالات لکھ چکا ہوں کہ ایسی قوم پیدا کرنی ہے کہ جو رنگ و روپ سے تو ہندوستانی ہوں مگر ذہن کے اعتبار سے انگریز ہوں۔

انگریزی تعلیمات کے اثرات کے بارے میں ہمارے شیخ مدنی نور اللہ مرقدہٗ اپنے مکاتیب و تقاریر و ملفوظات میں کثرت سے ڈبلیو، ڈبلیو ہنٹر کا یہ مقولہ نقل کرتے رہتے تھے کہ ہمارے کالجوں، اسکولوں سے پڑھا ہوا کوئی ہندو یا مسلمان ایسا نہیں ہے جس نے اپنے بزرگوں کے مذہبی عقائد کو غلط سمجھنا نہ سیکھا ہو۔ (مکتوبات شیخ الاسلام صفحہ ۳۸۶ جلد اوّل)

نیز نقش حیات میں حضرت نے تحریر فرمایا ہے کہ لارڈ میکالے اور اس کی کمیٹی اپنے تعلیمی اغراض و مقاصد اور ان کی اسکیم کی رپورٹ میں مندرجہ ذیل کلمات تحریر کرتی ہے کہ ہمیں ایک ایسی جماعت بنانی چاہیے جو ہم میں اور ہماری کروڑوں رعایا کے درمیان مترجم ہو اور یہ ایسی جماعت ہونی چاہیے جو خون اور رنگ کے اعتبار سے تو ہندوستانی ہو مگر مذاق، رائے، الفاظ اور سمجھ کے اعتبار سے انگریز ہو۔ (نقش حیات صفحہ ۱۶۱ جلد اوّل)

اسی طرح حضرت نے ہنٹر کا دوسرا مقولہ یہ نقل کیا ہے کہ ہمارے اینگلو انڈین اسکولوں سے کوئی نوجوان خواہ وہ ہندو ہو یا مسلمان ایسا نہیں نکلتا جو اپنے آباء و اجداد کے مذہب سے انکار کرنا نہ جانتا ہو۔ ایشیا کے پھلنے پھولنے والے مذاہب جب مغربی سائنس بستہ حقائق کے مقابلہ میں آتے ہیں تو سوکھ کر لکڑی ہو جاتے ہیں (صفحہ ۱۱)

اب مسلمانوں کے لیے قابل غور چیز یہ ہے کہ مذہبی عقائد جب فنا ہو جائیں گے تو مسلمانی کس چیز کی رہ جائے گی اور جب مسلمانی نہ رہے گی تو آخرت میں سوائے جہنم کے اور کیا

چلے گا تو۔

دوسرا طبقہ ان اہل علم کا جو غلط و صحیح میں فرق کر سکیں، احادیث پر ان کی نظر ہو۔

تیسرا طبقہ ان طلباء کا جو علم حدیث پر زیادہ نظر نہ رکھتے ہوں یا ایسے اردو خوانوں کا جو صحیح و سقیم میں امتیاز نہ کر سکیں۔

پہلے طبقہ کے لیے تو میں ضروری اور مفید سمجھتا تھا، اور دوسرے طبقہ کے لیے مضر نہیں سمجھتا تھا کہ وہ صحیح و سقیم میں فرق کر سکتے ہیں اور تیسرے طبقہ کے لیے مضر سمجھتا تھا۔ اسی فرق کی وجہ سے میرے ابتدائی خطوط کے جوابات میں اختلاف ہے اور مشوروں میں بھی فرق ہے مگر مولانا قدوسی مرحوم نے اپنے خیالات کو طلبہ میں پھیلانا شروع کیا۔ طلبہ کی جماعت جذباتی اور جوشیلی ہوتی ہے جس کی وجہ سے ہمارے مدرسہ میں پڑھنے پڑھانے کی بجائے مناظرہ کا میدان شروع ہو گیا۔ مولانا قدوسی سے تعلق رکھنے والے طلبا ہر وقت اسی فکر میں رہتے کہ دوسرے طلباء کو متاثر کیا جائے اور طلبہ کی اکثریت جو اکابر سے تعلق رکھنے والی تھی وہ مخالفت کرتی تھی۔ مولانا قدوسی تو جذباتی نہیں تھے سنجیدگی سے کہتے تھے مگر ان کی جماعت کے لوگ سخت الفاظ استعمال کرتے رہتے تھے۔ خود ہمارے ہی مدرسہ کا قصہ ہے کہ ایک صاحب آتے اور ایک طالب علم سے جو بخاری شریف کے سبق میں جا رہا تھا زور سے کہنے لگے کہ "یہ بخاری کا بت کب تک اٹھائے پھرو گے"۔ اس لفظ سے بہت طلباء بدکے اور اس قسم کے بیہودہ الفاظ اکابر کی شان میں بسا اوقات سننے میں آتے رہتے تھے۔ اس پر میں نے مولوی قدوسی پر اپنے تعلق کی وجہ سے کئی دفعہ نکیر کی کہ تمہارے متبعین بہت زیادہ آگے بڑھتے جا رہے ہیں۔ مولوی قدوسی مرحوم سے میرا بہت خصوصی تعلق تھا۔ میری تنبیہ پر وہ بھی بعض دفعہ جوش میں آجاتے اور مباحثہ کی نوبت آجاتی۔ مگر مجھ پر کوئی اثر ان کی گفتگو کا نہیں پڑتا تھا۔ اور ان کا وہ جوش بھی وقتی ہوتا۔ مگر طلبہ کی کشمکش جب دیگر مدرسین حضرات تک پہنچی اور چونکہ وہ میرے ہم نام تھے اس لیے باہر کے خطوط میں بھی مجھ سے یہ مطالبے شروع ہوئے کہ اگر تو جماعت اسلامی میں شریک ہو گیا ہے تو علی الاعلان ظاہر کر۔ اور شہر میں بھی ہنگامہ کی صورت ہو گئی اور جماعت اسلامی کے اعلانات میں بھی یہ لفظ آنے لگا کہ مدرسہ مظاہر علوم کی طرف سے مولانا زکریا صاحب نے شرکت کی۔



اس پر غلط فہمی اور بڑھی۔ شہر کے افراد انفراداً اور اجتماعاً حضرت ناظم صاحب کے پاس بار بار آتے کہ مدرسہ اپنا مسلک اس سلسلہ میں ظاہر کرے اور جب ان سے کہا جاتا کہ مدرسہ کا مسلک وہی ہے جو علماء اکابر کا ہے۔ مولوی قدوسی صرف اس سے متاثر ہیں تو ان کی علیحدگی کا مطالبہ ہوتا اور جب ہم لوگوں کی طرف سے کوئی کاروائی عمل میں نہ آئی تو حضرت مدنی نور اللہ مرقدہ سے ہم لوگوں کی شکایتیں لگانی شروع کیں اور اس ناکارہ پر چونکہ حضرت کی بہت شفقت تھی (جب بھی دیوبند سے لکھنؤ یا کہیں پر تشریف لے جانا ہوتا یا آنا ہوتا تو ہمیشہ دیوبند سے تشریف لے جاتے وقت اگر ایک گھنٹہ بھی دونوں گاڑیوں میں فصل ہوتا تو واپسی کے تانگہ پر مدرسہ تشریف لاتے اور لکھنؤ سے آتے وقت لکھنؤ یا اس کے آس پاس سے تار دیتے کہ فلاں وقت پہنچ رہا ہوں، تو زکریا ہمیشہ اسٹیشن پر جانے کا اہتمام کرتا) اس وجہ سے حضرت نے مجھے کئی دفعہ ڈانٹا کہ اگر تم مولوی قدوسی پر کنٹرول نہیں کر سکتے تو ان کو مدرسے سے علیحدہ کیوں نہیں کر دیتے۔ اس کو تم اپنے مقدمہ میں تفصیل سے لکھ چکے ہو اور تفصیلی واقعات بیکار بھی ہیں۔

بہرحال اس وجہ سے اہل مدرسہ نے مولوی قدوسی کو زیادہ زور سے تنبیہ کرنا شروع کر دیا جس کی تفصیل تمہارے مضمون میں آچکی ہے۔ یہی منشاء میرے جوابات میں اختلاف کا ہے۔

(۴) ہمارے مولانا قدوسی سے تعلق رکھنے والے دو صاحبزادے مدرسہ میں زیادہ زور دل پر تھے اور وہ حضرت ناظم صاحب سے بار بار یہ درخواست کرتے تھے کہ اگر یہ ناکارہ ان کی کتابوں کو دیکھ لے تو مولانا قدوسی سے آگے ہو گا۔ اس لیے حضرت ناظم صاحب نور اللہ تعالیٰ مرقدہٗ بھی اس ناکارہ پر بار بار اصرار کرتے تھے کہ یہ لڑکے یوں کہتے ہیں کہ اس ناکارہ نے ان کی کتابیں دیکھی نہیں ہیں، سُنی سُنائی باتوں پر اختلاف کر رہا ہے۔ اس لیے حضرت ناظم صاحب کا مجھ پر اصرار رہا کہ میں ان کی کتابیں دیکھوں، اور میں اپنے تالیفی اور دوسرے مشاغل کا عذر کرتا رہا مگر حضرت ناظم صاحب کے اصرار پر جمادی الاولیٰ ۷۰ھ سے شعبان تک چار مہینے سبق کے علاوہ اپنے سارے مشاغل چھوڑ کر اور وہ زمانہ جوانی اور قوت کا تھا ساری رات جاگ لینا بھی بہت آسان تھا۔ چار مہینے میں تقریباً ایک ہزار سے زائد کتابیں مودودی صاحب اور ان کی جماعت کی پڑھیں، جو بھی لڑکے اپنے شوق سے کہیں کہیں سے مانگ کر مجھے دکھاتے تھے اس اُمید

پھر کہ یہ مولانا مانت سے دوہی سے آگے ہو جائے گا۔ مگر میں نے جوں جوں ان کی کتابوں کا گہرا مطالعہ
کیا ان کی کتابوں سے تنفر بڑھتا گیا۔ اس لیے کہ کمیونزم وغیرہ کے متعلق تو ان کا قلم بہت ہلکا چلتا
ہے لیکن فقہ حدیث اور دینی امور پر ایسا بے لگام چلتا ہے کہ جیسا بہت غصہ میں بھرا ہوا لکھتا
ہے۔ ان کی تنقید سے ائمہ فقہ، بلکہ صحابہ کرام، نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذات اقدس
بھی نہیں چھوٹی۔ وہ جس چیز کو رد کرنا چاہتے ہیں اس کو لوگوں کا خیال خام کہہ کر تعبیر کیا کرتے ہیں
جیسا کہ میں اپنے اس خط میں حضرت امام مہدی اور جمعہ کے مسئلہ میں لکھ چکا ہوں کہ وہ سید
المکونین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات پر بھی لوگوں کا خیال خام کہہ کر رد کیا کرتے ہیں۔
اس چیز سے میری طبیعت کو بہت وحشت ہوئی اور بہت ہی تنفر بڑھا۔ اس لیے کہ ہم لوگ
تو اپنی نجات کا مدار ہی حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشادات پر عمل ہی سمجھتے ہیں
چاہے وہ ہماری سمجھ میں آویں یا نہ آویں اور جب مودودی صاحب اپنی تحریرات میں ان احادیث
کو لوگوں کا خیال خام کہہ کر ظاہر کرتے ہیں تو حدیث کا منکری بھی بولے کے بغیر نہیں رہے گا۔

(۳) رسالہ فتنۂ مودودیت کی تعریف تو بہت کثرت سے میرے معتمد دوستوں اور جماعت
سے متاثر لوگوں سے خطوط اور زبانی بھی سننے میں آئی۔ بہت سے احباب نے جو جماعت سے
متاثر بھی تھے، یہ کہا کہ اس رسالہ میں معلومات تو بہت ہیں مگر بہت دیر میں شائع ہوا ابھی باوجود
ان کی جماعت کے تاثر کے بہت سی معلومات اس رسالہ سے ہوئیں مگر ساتھ ساتھ بعض اعتراضات
بھی اس رسالہ کے متعلق لوگوں نے کیے۔ اول یہ کہ رسالہ تو بہت مفید اور بہتر ہے مگر نام اشتعال
پیدا کرنے والا ہے۔ اس کے متعلق تو تم دوسرے ایڈیشن میں اصلاح کر چکے ہو مگر یہ رسالہ
ہندوستان میں تو ایک ہی جگہ چھپا مگر پاکستان میں چھ سات جگہ سابقہ نام سے چھپ چکا
ہے اس لیے تمہاری اصلاح تو کچھ مفید نہیں معلوم ہوتی۔

دوسرا اعتراض بعض لوگوں نے یہ کیا کہ تم مولویوں کو کافر بنانے کے سوا کوئی کام نہیں
میرے اس رسالہ میں یا کسی تحریر میں تکفیر نہیں ملے گی۔ نہ میں تکفیر کا قائل ہوں مگر اس اعتراض
کا جواب کہ مولویوں کو کافر بنانا آتا ہے حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ کے بہت سے ملفوظات
میں ہے اور بہت اچھا ہے۔ حضرت قدس سرہ فرماتے تھے کہ مولوی کسی کو کافر بناتے نہیں بلکہ

کافر بتاتے ہیں۔ کسی کے بنانے سے نہ کافر مسلمان ہوتا ہے نہ مسلمان کافر۔ مولوی تو یہ بتاتے
ہیں کہ فلاں فلاں چیزیں موجب کفر ہیں ان سے احتراز کرنا چاہیے۔ اور حضرت نے صحیح فرمایا
کہ مولویوں کے ذمہ یہ ضروری ہے کہ وہ عوام کو متوجہ کرتے رہیں کہ فلاں فلاں چیزیں موجب
کفر ہیں ان سے احتراز کرنا چاہیے۔

تیسرا اعتراض یہ کیا گیا کہ بہت نا وقت طبع کیا گیا جبکہ جماعت اسلامی کے لوگوں کو گرفتار
کیا جا رہا تھا۔ میں تمہاری طرف سے یہ کہتا رہتا ہوں کہ ناشر کو شاید خبر بھی نہ ہو کہ ان کی گرفتاری
ہو رہی ہے۔ البتہ میرے پاس مدینہ منورہ میں بہت سے مودودی احباب کے خطوط آتے رہے
اور اس میں اس نا کارہ سے دعاؤں کا اصرار ہوتا رہا اور میں ان کے جوابات لکھواتا رہا اور دعا بھی
بھی کرتا رہا اور اب بھی کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے ہر مسلمان کو ہر ابتلاء سے بچائے۔

در اصل یہ رسالہ مولوی قدوس صاحب کے اصرار پر جب انہوں نے یہ کہا کہ صرف تین
آدمیوں سے گفتگو کر سکتا ہوں۔ حضرت ناظم صاحب، مولوی منظور صاحب، رحمہما اللہ تعالیٰ اور
ذکریا سے۔ تو میں نے یہ سوچ کر کہ زبانی گفتگو میں ساری بات مستحضر نہیں ہوتی ایک خط ان کو
لکھاتا کہ وہ بار بار پڑھیں اور دیکھیں۔ اسی لیے احادیث کی طرف اشارے کیے تھے، پوری احادیث
نہیں لکھی تھیں اور میرا ارادہ اس کے شائع کرنے کا بھی نہیں تھا۔ میرے حضرت شیخ الاسلام مدنی
نور اللہ مرقدہ کو جب اس خط کی خبر ہوئی تو حضرت نے کئی دفعہ اس کی طباعت پر اصرار کیا
مگر میں یہی عذر کرتا رہا کہ وہ خط عوام کے قابل نہیں۔ عوام کے لیے تو تفصیل سے لکھنے کی ضرورت
ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کسی فرصت میں نظر ثانی کر کے طبع کروں گا۔ حضرت مدنی نور اللہ تعالیٰ مرقدہ
کے وصال کے بعد میرے مخلص دوستوں نے بہت اصرار کیا اور میں یہ کہتا رہا کہ میں نے حضرت
قدس سرہ کے ارشاد پر بھی طبع نہیں کرایا تو تمہارے کہنے پر کیسے طبع کرا دوں۔ اتنے میں اس پر
نظر ثانی کر کے عوام کے قابل نہ بنا لوں اتنے نہیں چھاپنے کا۔

میرے حجاز آنے کے بعد میرے دوستوں نے عزیز شاہد پر اور زیادہ اصرار کیا کہ وہ
موجودہ حالت میں بھی بہت مفید ہے۔ میں تو اپنے قیام ہند میں اس کو دکھلاتا بھی نہیں تھا
مگر عزیز شاہد اپنے بڑوں کے اصرار پر دکھلانے پر مجبور ہو گیا اور اس نے حتی الوسع اپنے ضمائم

میں ایک حد تک اس ضرورت کو پورا بھی کیا جو میرے نزدیک اہم تھی مگر میں خود ہی اس کی نظر ثانی کرتا تو زیادہ اچھا تھا۔ رسالہ کا نام "فتنہ مودودیت" نہ میرا تجویز کردہ ہے نہ عزیز شاہد کا بلکہ ان ہی دوستوں کا تجویز کیا ہوا ہے جنہوں نے اس کی طباعت پر اصرار کیا۔ میں تو کیا نام تجویز کرتا جبکہ ایک نجی خط تھا اور طبع کرنے کا ارادہ بھی نہ تھا۔

(۴) میرے حضرت مدنی نور اللہ مرقدہ کی مخالفت تو پہلے سے تھی مگر شدت سنہ ۵ھ ہی سے شروع ہوئی جیسا کہ میں لکھ چکا ہوں کہ حضرت قدس سرہ کا معمول یہ تھا کہ جب ٹانڈہ وغیرہ سے تشریف لاتے تو کسی جگہ سے تار دیا کرتے تھے۔ شوال سنہ ۵ھ میں حضرت نے اپنی تشریف آوری کا تار دیا اور اس وقت حضرت رائپوری بھی تشریف فرما تھے مگر رائپور جانے والے تھے۔ مگر حضرت کے تار کی خبر سن کر قیام فرما لیا اور ہم دونوں وقت پہ اسٹیشن حاضر ہوئے۔ حضرت مدنی نے ڈبہ سے اتر کر حضرت رائپوری سے ملاقات پر بہت اظہار مسرت کیا اور ارشاد فرمایا کہ مجھے تم دونوں سے بہت ضروری مشورہ کرنا تھا۔ مولانا رائپوری کا قیام کب تک رہے گا؟ میں نے عرض کیا کہ حضرت تو آج صبح تشریف لیجانے والے تھے حضرت کے تار کے وجہ سے ہی قیام کیا۔ حضرت مدنی نے فرمایا کہ اس وقت تو میرے ساتھ مستورات بھی ہیں اور سامان بھی۔ میں ان سب کو دیوبند پہنچا کر اگلی گاڑی سے واپس آؤں گا۔ مجھ بے ادب گستاخ نے عرض کیا کہ حضرت آج بالکل ارادہ نہ فرماویں کل کو تشریف لے آویں اور حضرت رائپوری کی طرف اشارہ کرکے عرض کیا کہ ان کو تو بخاری کا سبق نہیں پڑھانا ہے ان کو تو نور ہی پھیلانا ہے۔ رائپور میں نہیں دو دن سہارنپور میں ہی نور پھیلائیں گے مگر حضرت مدنی نے قبول نہیں فرمایا اور دوسری گاڑی سے واپس تشریف لے آئے اور شام کو کتب خانہ کے شرقی کمرے میں جو اس وقت مہمان خانہ تھا، میرے دونوں بزرگ دیوار سے کمر لگائے بیٹھے تھے اور یہ ناکارہ دونوں کے سامنے خادمانہ بیٹھا تھا۔ حضرت مدنی نے ارشاد فرمایا کہ مودودیوں کے متعلق مجھے تفصیل سے کتابیں دیکھنے کی تو نوبت نہیں آئی کچھ تراشے لوگوں نے بھیجے ہیں وہ دیکھتا رہا۔

مولوی اہل حدیث کے خطوط اس سلسلہ میں آ رہے ہیں وہ اس سلسلہ میں گفتگو کرنے پر



اصرار کر رہے ہیں تم دونوں کا اس میں کیا خیال ہے۔ میں نے عرض کیا کہ آپ دونوں کے جوتے سر پہ رکھنا موجب عزت اور فخر سمجھتا ہوں مگر چار مہینے شب و روز ان کی کتابیں پڑھ کر ان کی کتابوں سے اتنا متنفر ہو گیا کہ آپ حضرات متفقہ طور سے بھی کوئی حکم فرما دیں گے تو تعمیل سے معذوری ظاہر کر دوں گا۔ حضرت مدنی نے ہنس کر فرمایا کہ یہ ہے ہمارے جوتوں کی حقیقت۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت! چار ماہ شب و روز ان ہی کی کتابیں دیکھنے میں گذرے ہیں اور اتنا مواد میری کاپیوں میں موجود ہے کہ حضرت اتنا دیکھ بھی نہیں سکتے۔ حضرت مدنی نے فرمایا کہ اس وقت قیام کی تو فرصت نہیں تین چار دن میں مولانا اعزاز علی صاحب کو ساتھ لے کر آؤں گا اور تیری ساری تحریرات سنوں گا۔

حضرت رائپوری تو دوسرے دن رائپور تشریف لے گئے مگر حضرت مدنی دو تین دن کے بعد مولانا اعزاز علی صاحب کو ساتھ لیکر آئے اور اسی مہمانخانہ میں یہ دونوں حضرات اور یہ ناکارہ اور مفتی سعید احمد صاحب بیٹھے رہتے اور زینہ کے برابر کے کیواڑ لگے رہتے۔ لوگ جوق در جوق جنگلہ پر سے دیکھتے رہتے کہ یہ کیا ہو رہا ہے۔ کوئی سیاسی مسئلہ تو ہے نہیں اس لیے کہ زکریا اور مفتی سعید کو سیاسیات سے کیا واسطہ پھر یہ کیا ہو رہا ہے؟ اور حضرت مدنی اور مولانا اعزاز علی صاحب نے دو دن قیام فرمایا اور مجھ سے ارشاد فرمایا کہ تمہارے نوٹ جو ہیں وہ سناؤ اور اصل کتابوں میں نشان رکھ کر یہاں رکھ دو۔ میں نے اپنے مدرسہ کے ان دونوں صاحبزادوں سے کہا کہ حضرت مدنی بھی تمہاری کتابیں دیکھنا چاہتے ہیں جو مجھے دکھلائیں، تو وہ اور بھی خوش ہوئے ان بچوں کا یہ خیال تھا کہ اگر حضرت مدنی بھی ہمنوا ہو گئے تو سارے ہی مدارس میں ہماری تحریک چل جائے گی۔ وہ ساری کتابیں تو نہ لا سکیں جو چار ماہ میں میں نے دیکھی تھیں لیکن بہت سی کتابیں لا سکے۔ اور یہ ناکارہ اپنی یادداشت کو دیکھ کر اصل کتابوں میں نشان رکھتا رہا اور حضرت مدنی اور مولانا اعزاز علی صاحب اصل کتابوں کو دیکھ کر دو دن تک خوب نوٹ فرماتے رہے اور مواد اپنے ساتھ لے گئے اور اسی وقت سے حضرت مدنی کا جوش بھی مودودیوں کے خلاف تیز ہو گیا کہ حضرت مدنی نے خود اپنی آنکھوں سے ان مضامین کو اصل کتابوں میں پڑھ لیا تھا۔ اس مضمون کو تو میں ذرا اور بھی تفصیل سے لکھوانا چاہتا تھا۔ مگر آج کل حجاج کی واپسی کا ہجوم ہو رہا

ہے اور میری طبیعت بھی صاف نہیں اس لیے مختصر طور پر اپنے خط اور رسالہ کا پس منظر لکھوانا پڑا کہ عزیز شاہد اس کو چھپوا دے تو مجھے ہر ایک سے گفتگو نہ کرنی پڑے پوچھنے والے کو یہی تحریر دے دیا کروں گا۔

فقط والسلام

محمد زکریا کاندھلوی

نزیل مدینہ منورہ

۲۰؍ ذی الحجہ سنہ ۱۳۹۶ ہجری



# فہرست کتب

## جو جماعت اسلامی اور اس کے بانی کی تحریرات اور افکار و آراء کے بارے میں لکھی گئیں

جناب مودودی صاحب نے بہت کچھ لکھا ہے اور ان کی تحریرات اور افکار و آراء نیز ان کی قائم کردہ جماعت کے بارے میں تقریباً ہر طبقہ کے علماء نے تنقید کی ہے، چھوٹی موٹی کتابوں، ماہناموں، ہفت روزہ رسالوں میں اس موضوع پر بہت کچھ لکھا جا چکا ہے جس کا احصاء بہت مشکل ہے۔ سرسری طور پر جو کتابیں اس وقت سامنے آئیں اور احباب سے جن کا علم ہوا ان کی ایک مختصر سی فہرست پیش کی جا رہی ہے تاکہ مودودی صاحب اور ان کی جماعت کو سمجھنے کے لیے جو حضرات مزید تحقیق و تفتیش کے خواہاں ہوں ان کو ان کتب سے مدد مل سکے۔ اس لیے کتابوں کے ملنے کے پتے بھی لکھ دیئے گئے ہیں۔ یہ کتب ہند و پاک دونوں ملکوں میں چھپی ہیں جس کو جہاں سے جو کتاب میسر ہو جائے حاصل کرے۔ ان کو خود پڑھیں دوسروں کو پڑھائیں اور دور حاضر کے اس عظیم فتنہ سے بچنے اور بچانے کی فکر کریں۔ جماعت اسلامی کے احباب کا یہ طریقہ ہے کہ جب مودودی صاحب کی کسی بات کی گرفت کی جاتی ہے تو کہہ دیتے ہیں ان کی بات کو سمجھے نہیں ایسے اعتراض کرتے ہیں۔ یہ بات عجیب ہے کہ مودودی صاحب کی اردو عبارت کا مطلب اردو جاننے والے نہ سمجھ سکیں، ان کی باتیں کوئی متشابہات تو نہیں ہیں جن کو سمجھا نہ جا سکے اور جن پر بے سمجھے ایمان لانا ضروری ہو اور کبھی یوں جواب دیتے ہیں کہ مولوی لوگ جماعت اسلامی کی وجہ سے اپنا حلقہ اثر کم ہوتا دیکھ رہے ہیں اور ان کے حلوے مانڈے میں فرق آ رہا ہے اس لیے مودودی صاحب کے پیچھے پڑے ہیں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ علماء کی تنقید اخلاص کے ساتھ نہیں ہے، یہ بات بھی عجیب ہے کہ سارے ہی علماء جو ہزاروں کی تعداد میں ہیں ان میں کوئی بھی مخلص اور دیندار اور دیانتدار نہ ہو اور سارا اخلاص اور تقویٰ اور دیانت صرف جماعت اسلامی کے نوعمر لڑکوں میں جمع ہو جائے جو صرف شستہ اردو دیکھ کر مودودی صاحب کے عقیدت مند

ہو گئے ہیں۔ پھر ہم تو دیکھتے ہیں کہ جماعت اسلامی کے معتقدین میں اضافہ ہونے سے کوئی کسی مولوی کو کبھی کوئی فاقہ نہیں ہوا۔ نہ کسی کی خوراک پوشاک پر اثر پڑا، سب اللہ کا دیا کھاتے پیتے ہیں، جس طرح مودودی صاحب کے وجود سے پہلے کھاتے پیتے تھے۔ بھلا ایسی لچر باتوں سے کہیں دلائل کو دبایا جا سکتا ہے اور حقائق کو پس پشت ڈالا جا سکتا ہے؟ صاف سیدھی بات یہ ہے کہ حضرات علماء کرام نے جو مودودی صاحب کی گرفت کی ہے ان کا دلیل سے جواب دیا جاسکے نہ یہ کہ جواب سے تو خاموشی اختیار کر لی جائے اور اپنے غلط افکار و انظار اور فاسد بلکہ باطل خیالات پر جمتے ہوئے مولویوں کو صلواتیں سنا کر دل ٹھنڈا کر لیا جائے۔ بہر حال جن کتابوں کے نام یہاں درج کیے گئے ہیں وہ جماعت اسلامی کے افراد کے لیے باعث اصلاح و رجوع الی الحق ہوں یا نہ ہوں، دیگر افراد امت کے لیے انشاء اللہ ضرور مشعل راہ ہوں گی۔

اب فہرست ملاحظہ فرمائیے۔

| اسمائے کتب | اسمائے گرامی مصنفین کرام | ملنے کے پتے |
|---|---|---|
| ۱۔ مکتوبات سلسلہ مودودی جماعت | از حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد صاحب مدنی رحمۃ اللہ علیہ | کتب خانہ دیوبند ضلع سہارنپور |
| ۲۔ مکتوبات ثلثہ از حضرت شیخ الاسلام قدس سرہ و دیگر حضرات | مرتبہ حکیم عبدالرشید گنگوہی | کتب خانہ یحیوی مظاہر علوم سہارنپور |
| ۳۔ فتنۂ مودودیت | شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم | کتب خانہ اشاعت العلوم محلہ مفتی سہارنپور، مظہری کتب خانہ ۱۰/۲ جی ناظم آباد کراچی ۱۸، جامعہ عربیہ اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی |
| ۴۔ الاستاذ المودودی (عربی) (ترجمہ فتنۂ مودودیت) | // // // | // // // |
| ۵۔ مکتوبات شیخ جلد سوم | // // // | کتب خانہ اشاعت العلوم سہارنپور |
| ۶۔ الاستاذ المودودی (عربی) اول و دوم | حضرت علامہ مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ | جامعہ عربیہ اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی ۵ |



| اسمائے کتب | اسمائے گرامی مصنفین کرام | ملنے کے پتے |
|---|---|---|
| ۷۔ التفسیر السیاسی للاسلام (عربی) | مولانا سید ابوالحسن علی ندوی مدظلہم | دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ |
| ۸۔ عصر حاضر میں دین کی تفہیم و تشریح | // // // | // // // |
| ۹۔ جماعت اسلامی مجلس شوریٰ تک | حضرت مولانا محمد منظور نعمانی مدظلہم | کتب خانہ الفرقان گوئن روڈ لکھنؤ |
| ۱۰۔ حق پرست علماء کی مودودیت سے ناراضگی کے اسباب | حضرت مولانا احمد علی صاحب لاہوری رحمۃ اللہ علیہ | انجمن خدام الدین لاہور |
| ۱۱۔ اظہار حقیقت، بجواب خلافت و ملوکیت | مولانا محمد اسحاق صدیقی مدظلہم | جامعہ عربیہ اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی ۵ |
| ۱۲۔ تفسیرات تفہیم | مولانا مفتی عزیز الرحمٰن بجنوری | مدنی دارالتالیف بجنور (یوپی) ہند |
| ۱۳۔ مودودی صاحب اکابر امت کی نظر میں | مولانا حکیم محمد اختر صاحب دام ظلہم | مظہری کتب خانہ ۱۰/۲ جی ناظم آباد کراچی ۱۸ |
| ۱۴۔ مقام صحابہ رضی اللہ عنہم | حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب رحمۃ اللہ علیہ | مکتبہ دارالعلوم (کورنگی) کراچی ۱۴ |
| ۱۵۔ حضرت معاویہ اور تاریخی حقائق | مولانا محمد تقی عثمانی مدظلہم | // // |
| ۱۶۔ مسئلہ تقلید | مولانا مفتی محمود حسن صاحب گنگوہی | کتب خانہ یحیوی سہارنپور |
| ۱۷۔ تحریک مودودیت کی ایکسرے رپورٹ | مولانا عبدالقدوس رومی مظاہری مفتی آگرہ | صہیب برادرس والے صابن کٹرہ آگرہ |
| ۱۸۔ مودودیت بے نقاب | // // // | // // |
| ۱۹۔ ایک آئینہ میں تین چہرے | // // // | // // |
| ۲۰۔ تفہیم القرآن سمجھنے کی کوشش | // // // | // // |
| ۲۱۔ کھلی چٹھی بنام مودودی صاحب | قاضی مظہر حسین صاحب | چکوال ضلع جہلم مدنی جامع مسجد |
| ۲۲۔ مودودی مذہب | // // // | // // // |
| ۲۳۔ عادلانہ دفاع (جلد اول و دوم) | سید نور الحسن بخاری | مکتبہ رحیمیہ ملتان |
| ۲۴۔ کشف حقیقت | مولانا سعید احمد صاحب مفتی اعظم مظاہر علوم سہارنپور | کتب خانہ یحیوی مظاہر علوم سہارنپور |

| اسمائے کتب | اسمائے گرامی مصنفین کرام | ملنے کے پتے |
|---|---|---|
| ۲۵۔ مودودی صاحب کے غلط نظریات | کریم الدین صاحب | مکتبہ اسلام دیوبند |
| ۲۶۔ مسئلہ خلافت وملوکیت کی تحقیق وتوضیح اور مودودی صاحب کے صحابہ کرام پر بے بنیاد الزامات کا مدلل جواب۔ | علامہ عبدالستار تونسوی مدظلہ | شعبہ تصنیف وتالیف مدرسہ عربیہ عثمانیہ تونسہ شریف ضلع ڈیرہ غازی خان |
| ۲۷۔ ماہنامہ بینات | مولانا محمد یوسف لدھیانوی | جامع مسجد علامہ بنوری ٹاؤن کراچی ۵ |
| ۲۸۔ تنقید اور حق تنقید | 〃 〃 〃 | ملک سنز پبلشرز فیصل آباد |
| ۲۹۔ تعبیر کی غلطی | جناب وحیدالدین خان صاحب | الجمعیۃ بکڈپو گلی قاسم جان دہلی |
| ۔ دین کی سیاسی تفسیر | 〃 〃 〃 | 〃 〃 〃 |
| ۳۰۔ آپ بیتی | جناب شمس الحسن صاحب صدیقی استاذ درسگاہ اسلامی دارالاسلام پٹھانکوٹ | شائع شدہ نوائے پاکستان لاہور ۴، دسمبر [illegible] |
| ۳۱۔ آپ بیتی | حکیم عبدالرحیم اشرف | شائع شدہ المنیر لائلپور ۲۴ اکتوبر [illegible] |
| ۳۲۔ تحریک جماعت اسلامی ایک تحقیقی مطالعہ | از ڈاکٹر اسرار احمد صاحب لاہور | سنت نگر لاہور |
| ۳۳۔ اسلامی سیاسیات یا سیاسی اسلام | از حکیم مولانا عبیداللہ سری نگر کشمیر | پتہ معلوم نہ ہو سکا۔ |

ان کتابوں اور رسالوں میں مولانا محمد منظور نعمانی مدظلہم اور مولانا ابوالحسن علی ندوی مدظلہم اور جناب وحیدالدین صاحب اور جناب ڈاکٹر اسرار احمد صاحب اور جناب حکیم عبیداللہ صاحب سری نگر کی کتابیں زیادہ اہتمام سے پڑھنی چاہئیں۔ نیز جناب حکیم عبدالرحیم صاحب اشرف اور جناب شمس الحسن صاحب کی آپ بیتی بھی زیادہ توجہ کے لائق ہے اور وجہ اس کی یہ ہے کہ یہ حضرات جماعت اسلامی کے پرزور داعی اور رکن رکین تھے۔ بلکہ ان میں بعض حضرات جماعت اسلامی کی تاسیس کے وقت شریک تھے۔ یہ سب حضرات جماعت کو اندر، باہر جماعت کو خوب اندر



باہر سے دیکھ کر علیحدہ ہوئے اور انہوں نے جماعت کے خلاف کتابیں لکھیں اور علیحدگی کے اسباب ظاہر کیے۔ کیا یہ سب لوگ غیر مخلص اور ناسمجھ اور تقویٰ سے خالی اور صرف دنیادار ہیں کیا ان میں کوئی بھی رجل رشید نہیں جو سچی بات کہتا ہو۔ ان حضرات کی کتابیں چھپی ہوئی ہیں۔ البتہ بعض چیزیں کتابی صورت میں نہیں آئی۔ مثلاً شمس الحسن صاحب کی آپ بیتی اور حکیم عبدالرحیم صاحب کی آپ بیتی ان کے لئے رسالہ مودودیت بے نقاب مؤلفہ مفتی مولانا عبدالقدوس صاحب رومی مظاہری مفتی شہر جامع مسجد آگرہ ملاحظہ فرمائیں۔ مولانا موصوف نے اپنی اس کتاب میں پانچ ایسے حضرات کی خودنوشت سرگزشت اور آپ بیتی جمع کی ہے جنہوں نے برسوں جماعت اسلامی کا رکن ہوتے ہوئے جماعت کا کام کیا اور پھر جماعت کا رنگ ڈھنگ دینی تقاضوں کے خلاف دیکھ کر جماعت سے علیحدگی اختیار کر لی۔ گھر کے بھیدی سے بڑھ کر اسرار و رموز کا جاننے والا اور کون ہو سکتا ہے۔ جو حضرات جماعت میں شامل تھے اپنے زمانہ شمولیت میں تو جماعت کے نزدیک بڑے مخلص اور متقی اور دینی تقاضوں کو سمجھنے والے اور اقامت دین کا بیڑا اٹھانے والے تھے۔ پھر جب یہ لوگ جماعت سے علیحدہ ہوئے تو جماعت کے ارکان کے نزدیک اسی وقت ان میں کیڑے پڑ گئے، ان کا دیانت و تقویٰ سب کافور ہو گیا — یہ نیا دین ۱۹۴۱ء کی پیداوار ہے جبکہ جماعت اسلامی کے نام سے مودودی صاحب نے ایک جماعت قائم کی تھی۔ ان لوگوں کے نزدیک ایمان اور اسلام، اخلاص، تقویٰ، دیانتداری، اقامت دین کی طلب اور تڑپ صرف ان لوگوں میں مرکوز ہے جو جماعت کا کلمہ پڑھتے ہوں اور مودودی صاحب کی ذہنی غلامی میں مبتلا ہوں۔ جو لوگ جماعت اسلامی کی عقیدت میں پختہ ہو چکے ہیں یا جن کی اغراض جماعت سے وابستہ ہیں وہ تو ان باتوں پر کیا غور کریں گے۔ نئے نئے متاثرین و متعارفین اور ہمدردان جماعت کو ہم ان امور پر غور و فکر کرنے کی دعوت دیتے ہیں۔

احقر محمد اقبال ہوشیارپوری
نزیل مدینہ منورہ
۴ ربیع الاول [illegible]

# ضروری وضاحت

(مولانا عبدالقدوس نے "مودودیت بے نقاب" میں جو پانچ حضرات کی آپ بیتی جمع کی ہے اس کے دیباچہ میں چند وضاحتیں لکھی ہیں ان میں سے وضاحت ملا مضمون کی مناسبت سے یہاں درج کی جاتی ہے)

ان آپ بیتیوں کی مجموعی اشاعت سے مقصود یہ دکھلانا ہے کہ علامہ مودودی کی تحریک حکومت الٰہیہ اور تحریک اقامت دین کی حقیقت ہے جس کے متعلق موصوف کا دعویٰ یہ ہے کہ یہ تحریک انہی خطوط پر قائم کی گئی ہے جن خطوط پر ابتدائی دور نبوت میں اسلام کی تحریک چلائی گئی تھی۔

ناظرین کھلی آنکھوں دیکھ لیں کہ اس اصلی دعوت اسلام اور اس نقلی تحریک اسلام میں کتنا واضح فرق یہ موجود ہے کہ دور نبوت کے آغاز میں جو شخص بھی حلقۂ اسلام میں داخل ہوا وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے اسلام ہی کا ہو کر رہ گیا چنانچہ شاہ حبشہ نے جب حضرات مہاجرین سے کچھ سوالات تحقیق حال کیلئے کیے تھے ان میں ایک سوال یہ بھی تھا کہ کیا جو شخص اس نئے دین میں داخل ہو جاتا ہے پھر وہ اس سے برگشتہ بھی ہوتا ہے جواب میں کہا گیا کہ نہیں ایسا نہیں ہوتا۔

اسلام کے دور اول کی اس تصویر کے بالکل برخلاف آپ دیکھیں گے کہ علامہ کی تحریک اسلام میں جتنے بھی سابقین اولین تھے تقریباً سب ہی برگشتہ و منحرف ہو گئے ہیں۔ اس سلسلے میں وہ بات بھی ملحوظ رہنی چاہیئے جو کسی زمانہ میں علامہ نے اپنے معترضین کی زبان بندی کے لیے فرمائی تھی کہ میری بات اگر صحیح نہ ہوتی تو فلاں فلاں صاحبان (حضرت مولانا محمد منظور نعمانی صاحب وغیرہ) میرے ساتھ کیوں ہوتے؟ مگر اس ہٹ دھرمی کا علاج کس کے پاس ہے کہ وہ سب حضرات جو علامہ کے برحق ہونے کا ثبوت تھے وہ سب ہی علامہ کو گمراہ سمجھ کر علیحدہ ہو گئے۔ لیکن خود علامہ اور ان کے معتقدین کو اب بھی اپنے برحق ہونے پر اصرار ہے۔ یہ ہٹ دھرمی نہیں تو اور کیا؟ (مودودیت بے نقاب)

اللہ جل شانہ حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اتباع نصیب فرمائے۔

(آمین)



# تصانیف شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم

## اُردو تصانیف

| | |
|---|---|
| خصائل نبوی شرح شمائل ترمذی | موت کی یاد |
| حکایات صحابہ رض | قرآن عظیم اور جبریہ تعلیم |
| فضائل ذکر | تقریر بخاری شریف |
| فضائل نماز | تاریخ مشائخ چشت |
| فضائل قرآن مجید | اکابر کا رمضان |
| فضائل رمضان | خوان خلیل |
| فضائل تبلیغ | اکابر کا سلوک و احسان |
| فضائل درود شریف | مکتوبات شیخ |
| فضائل صدقات کامل ۲ جلد | آپ بیتی |
| تبلیغی جماعت پر چند عمومی اعتراضات اور ان کے مفصل جوابات | فتنۂ مودودیت |

## حجۃ الوداع!

الاعتدال فی مراتب الرجال یعنی اسلامی سیاست شریعت وطریقت کا تلازم (جدید تصنیف)

## عربی تصانیف

| | |
|---|---|
| امانی الاحبار شرح معانی الآثار | الکوکب الدری شرح ترمذی |
| لامع الدراری علی جامع البخاری | حجۃ الوداع وجزء عمرات النبی صلی اللہ علیہ وسلم |
| اوجز المسالک شرح موطا امام مالکؒ | الابواب والتراجم للبخاری |

بذل المجہود فی شرح ابی داؤد

ملنے کے پتے: ۱ کتب خانہ یحیوی مظاہر العلوم سہارنپور (انڈیا) ۲ دار الاشاعت • مقابل مولوی مسافر خانہ ۵ کراچی

# مذاق العارفین

اردو ترجمہ

# احیاء العلوم الدین

از حجۃ الاسلام امام غزالی رح

ترجمہ: مولانا محمد احسن نانوتوی — ذیلی عنوانات: مولانا محمد حنفی عشاقی

کتاب احیاء العلوم کسی تعارف کی محتاج نہیں اس کو ہر زمانہ اور ہر طبقہ میں قبول عام حاصل رہا ہے لیکن اب تک اس کی طباعت نہایت ناقص طریقے سے ہو تی رہی ہے اب دارالاشاعت سے ذیلی عنوانات کے اضافوں کے ساتھ فوٹو آفسٹ پر شائع کی گئی ہے

جلد اول صفحات تقریباً ۵۰۰ قیمت — جلد دوم صفحات تقریباً ۵۲۸ قیمت

جلد سوم ″ ″ ۵۴۴ ″ — جلد چہارم ″ ″ ۵۷۰ ″

سائز ۲۰×۳۰/۸ — صفحات کل ۲۲۴۲ قیمت کا سیٹ چار جلد

# مجالس الابرار اردو

از شیخ احمد رومی

ترجمہ باہتمام: مولانا مفتی محمد کفایت اللہ — پسند فرمودہ: حضرت شاہ عبدالعزیز دہلوی رح

علم وعظ و تقریر اور نصیحت میں ایک معتبر و بلند پایہ کتاب جس میں سو مجلسیں یعنی ایک سو وعظ ہیں جو دراصل مصابیح کی سو احادیث کی شرح ہے جس میں بہترین نکات اور مسائل فقہ اور صحابہ کرام و صوفیہ متقدمین کے حالات مندرج ہیں یہ معاصری کتب وعظ کی طرح نہیں ہے بلکہ تمام صحیح روایات لی گئی ہیں۔ قابل دید ہے ایک بیش تحفہ جو عرصے سے نایاب تھا عکسی طباعت قیمت مکمل کتاب مجلد مع حسین پلاسٹک کور

ملنے کا پتہ :- دارالاشاعت مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی ملہ



چند مطبوعات دارالاشاعت

## مومن کے ماہ و سال

اردو ترجمہ

ماثبت بالسنہ عن الاعمال السنۃ

شیخ عبد الحق محدث دہلوی رح ترجمہ اقبال الدین احمد

صفحات ۴۰۰ قیمت مجلد

## مسلمانوں کا نظم مملکت

از ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن

ترجمہ علیم اللہ صدیقی

صفحات ۳۳۰ قیمت

## مجالس حکیم الامت

ملفوظات مولانا اشرف علی تھانوی رح

مرتبہ مولانا مفتی محمد شفیع رح

صفحات ۳۲۰ قیمت

## مقالات صوفیہ

مولانا اشرف علی شاہ تھانوی رح

مترجم مولانا مفتی محمد شفیع رح

صفحات ۱۷۶ قیمت

## مسلک علمائے دیوبند

از مولانا قاری محمد طیب

اس کتاب میں اہل سنت والجماعت کی تاریخ بیان کی گئی ہے — قیمت

## میرے والد ماجد

اور اُن کے مجرب عملیات کا ذکر

حضرت مفتی محمد شفیع صاحب نے اپنے والد ماجد کے حالات بیان کئے ہیں — قیمت

## فقہ الحدیث

مع

گلزار سنت

احادیث نبویہ اور مسائل فقہیہ کا بیش بہا تحفہ

عکسی طباعت — قیمت

## فسانۂ آدم ع

مولانا حافظ محمد اسحاق دہلوی رح

آدم علیہ السلام اور اماں حوا کی پیدائش

عکسی طباعت — قیمت

ملنے کا پتہ :- دارالاشاعت ۰ مقابل مولوی مسافر خانہ ۰ کراچی

## بہترین اسلامی کتابیں

قصص القرآن مولانا محمد حفظ الرحمٰن ۴ جلد

مظاہر حق جدید (شرح مشکوٰۃ اردو) ۵ جلد

معارف الحدیث۔ مولانا محمد منظور نعمانی، مجلد

تجرید صحیح بخاری مترجم عربی اردو کامل مجلد

شرح حصن حصین، مترجم مولانا محمد عاشق الٰہی

شرح اربعین، امام نووی " " " مجلد

حجۃ اللہ البالغہ اردو، شاہ ولی اللہ دہلوی مجلد

بہشتی زیور مدلل مکمل مولانا اشرف علیؒ مجلد

فتاویٰ دارالعلوم دیوبند، مفتی محمد شفیعؒ ۲ جلد

علم الفقہ کامل مولانا عبد الشکور لکھنویؒ

عقائد علمائے دیوبند و حسام الحرمین مجلد

احیاء العلوم اردو، امام محمد غزالیؒ ۴ جلد

کیمیائے سعادت اردو " " مجلد

مجالس الابرار، اردو، شیخ احمد رومی مجلد

مجالس حکیم الامت مفتی محمد شفیعؒ

مومن کے ماہ و سال اردو، شیخ عبد الحق دہلوی مجلد

اسلام کا نظام مساجد، مولانا ظفیر الدین مجلد

اسلام کا نظام عفت و عصمت " " "

اسلام کا نظام اراضی و عشر و خراج، مفتی محمد شفیعؒ

علمی کشکول منتخب مضامین " " "

احکام اسلام عقل کی نظر میں، مولانا اشرف علیؒ

## مستند اسلامی کتابیں

ارواح ثلاثہ (حکایات اولیا) مولانا اشرف علیؒ

آیات بینات، محسن الملک (تردید شیعہ) ۲ جلد

تحفۂ اثنا عشریہ اردو، شاہ عبد العزیزؒ (تردید شیعہ) مجلد

تاریخ ارض القرآن، سید سلیمان ندویؒ مجلد

تاریخ فقہ اسلامی اردو، شیخ محمد خضریؒ مجلد

تذکرۂ غوثیہ، سید غوث علی شاہ قلندرؒ مجلد

تذکرۂ مجدد الف ثانی، مولانا محمد منظور نعمانی "

عیسائیت کیا ہے؟ مولانا محمد تقی عثمانی

مسلمانوں کا نظم مملکت، ڈاکٹر حسن ابراہیم حسن مجلد

لطائف علمیہ ترجمہ کتاب الاذکیا، ابن جوزی،

کلیات امدادیہ، حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ

المنجد عربی اردو، جامع لغات مجلد

المعجم اردو عربی " " "

بیان اللسان عربی اردو مستند لغات مجلد

قاموس القرآن (مکمل قرآنی لغات) "

جامع اللغات (اردو کی مستند لغت) "

شمس المعارف (تعویذات) ابن علی بونی مجلد

اصلی جواہر خمسہ کامل (تعویذات)

بیاض یعقوبی (تعویذات) مولانا محمد یعقوب

علاج الغربا حکیم غلام امام

بیماریوں کا گھریلو علاج، طبیبہ اُمّ الفضل

**دارالاشاعت مقابل مولوی مسافر خانہ کراچی ۱**

مکمل فہرست کتب مفت طلب فرمائیں

# کتبِ تصوّف وسُلوک

| کتاب | تفصیل | قیمت |
| --- | --- | --- |
| احیاء العلوم کا اردو ترجمہ مذاق العارفین<br>حجۃ الاسلام امام غزالیؒ | احیاء علوم الدین امام غزالیؒ کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ تصوف سلوک اور اسلامی فلسفے کی زندہ جاوید کتاب۔<br>ترجمہ: مولانا محمد احسن نانوتوی (چار جلد کامل) مجلد اعلیٰ | قیمت |
| کیمیائے سعادت کا اردو ترجمہ اکسیر ھدایت<br>حجۃ الاسلام امام غزالیؒ | اسرار تصوف تزکیۂ نفس اور اصلاح ظاہر و باطن میں بے نظیر کتاب کا نہایت مستند اردو ترجمہ۔<br>کتابت، طباعت اعلیٰ، مضبوط وحسین جلد | |
| مجموعۂ رسائل امام غزالیؒ<br>اردو ۳ جلد | اس مجموعے میں تصوف، عقائد، کلام اور فلسفہ پر امام غزالیؒ کی ۱۶ وہ مستقل کتابیں شامل ہیں جو عرصے نایاب تھیں۔ | |
| مکاشفۃ القلوب | تصوف کی مشہور کتاب | |
| بیاض یعقوبی<br>مولانا محمد یعقوب نانوتویؒ | مولانا کی قلمی بیاض جس میں تصوف وسلوک کے مسائل کے علاوہ عملیات، وظائف، تعویذات اور طبی نسخہ جات درج ہیں۔ مجلد | |
| تربیت السالک<br>حکیم الامت مولانا اشرف علی | اصلاح ظاہر و باطن اور تزکیۂ نفس اور راہ طریقت کی مشکلات کا مل اور روحانی علاج کی قسرابادین۔ تین جلد کامل | |
| حجۃ اللہ البالغہ (اردو)<br>شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ | اسلامی شریعت کے حقائق واسرار اور تمام علوم اسلامی پر محققانہ کتاب کا مستند اردو ترجمہ۔ مجلد اعلیٰ | |
| مجالس الابرار<br>شیخ احمد رومی | وعظ وتقریر اور نصیحت میں بلند پایہ کتاب جس میں احادیث سے شرک و بدعت کا رد اور صوفیائے متقدمین کے حالات ہیں۔ مجلد | |
| مجالس حکیم الامت | مولانا تھانویؒ کے ملفوظات جمع کردہ مفتی محمد شفیع | |
| کلیاتِ امدادیہ | حضرت حاجی امداد اللہؒ کی جملہ دس تصانیف کا مجموعہ مجلد | |
| شریعت وطریقت کا تلازم | اس موضوع پر بہترین کتاب۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب | |
| نور الصدور فی شرح القبور | امام جلال الدین سیوطی کی کتاب کا ترجمہ۔ مولانا محمد عیسیٰؒ | |
| تعلیم الدین مدلل | حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی (تصوف واخلاق) | |
| فیوض یزدانی | شیخ عبد القادر جیلانیؒ کے مواعظ کا عام فہم ترجمہ۔ ترجمہ مولانا عاشق الٰہی میرٹھی | |
| غنیۃ الطالبین | شیخ عبد القادر جیلانیؒ کی عقائد اسلام وتصوف پر بے نظیر کتاب۔ ترجمہ عبد الدائم جلالی | |
| فہرست کتب مفت ڈاک کے ٹکٹ بھیج کر طلب فرمائیں | دار الاشاعت اردو بازار کراچی | |